مطلقاً



آخری ج۔ پس حق یہ ہے کہ نہ مطلقاً اس نام پکارنے پر حکم شرک صحیح نہ اس کی وجہ سے جانور کو مردار مان لینا درست و بلکہ حکم
ترک کے لیے قائل کی نیت پوچھیں گے۔ اگر اقرار کرے کہ اس کی مراد عبادت ہے تو بیشک مشرک کہیں گے ورنہ ہرگز نہیں اور
حکم حرمت میں صرف قول و فعل و نیت ذابح خاص وقت ذبح پر مدار رکھیں گے۔ اگر مالک خواہ غیر مالک کسی کلمہ گو نے معاذ اللہ اسی
نیت شرک کے ساتھ ذبح کیا تو بے شک حرام کہ وہ اس نیت سے مرتد ہو گیا اور مرتد کا ذبیحہ نہیں اور اگر اللہ عزوجل کے لیے جان
دی اور قصداً تکبیر ترک نہ کی تو بے شک حلال اگرچہ اس پر باعث ایصال ثواب یا اکرام اولیا یا نفع دنیا وغیرہا مقاصد ہوں اگرچہ
مالک غیر ذابح کی نیت معاذ اللہ وہی عبادت غیر ہو۔ اگرچہ پیش از ذبح یا غیر ذابح نے وقت ذبح کسی کا نام پکارا ہو۔ اور وہ مالک سے
وہ نیت ناپاک ثابت ہونا بھی ذابح پر کچھ موثر نہیں۔ جب تک خود اس سے بھی اسی نیت پر جان دینا ثابت نہ ہو کہ جب اس سے
وہ نیت ثابت نہیں اور مسلمان اپنے رب عزوجل کا نام لے کر ذبح کر رہا ہے تو اس پر بدگمانی حرام و ناروا ہے۔ اوہام تراشیدہ پر
مسلمان کو معاذ اللہ مرتکب کفر سمجھنا حلال خدا کو حرام کہہ دینا۔ نام الٰہی عزوجل جو وقت تکبیر لیا گیا باطل و بے اثر ٹھہرانا ہرگز وجہ
صحت نہیں رکھتا۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے۔ وَمَا لَكُمْ اَلَّا تَاْكُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ ۝ تمہیں کیا ہوا کہ نہ کھاؤ اس جانور
سے جس کے ذبح میں اللہ کا نام یاد کیا گیا۔ امام فخر الدین رازی تفسیر کبیر میں فرماتے ہیں کہ انما کلفنا بالظاهر لا بالباطن فاذا
ذبحه على اسم الله وجب ان يحل ولا سبيل لنا الى الباطن۔ (یعنی ہمیں شرع مطہر نے ظاہر پر عمل کا حکم فرمایا ہے
باطن کی تکلیف نہ دی جب اس نے اللہ عزوجل کا نام پاک لے کر ذبح کیا۔ جانور حلال ہو جانا واجب ہوا کہ دل کا ارادہ جان لینے
کی طرف ہمیں کوئی راہ نہیں)

یہ چند نفیس و جلیل فائدے حفظ کے قابل ہیں کہ بہت ابنائے زمان ان میں سخت خطا کرتے ہیں۔ وباللہ العصمة
والتوفیق وبه الوصول الی التحقیق واللہ سبحٰنه اعلم وعلمه جل مجده اتم واحکم۔

# انوار الانتباہ
## فی حل نداء یارسول اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## استفتاء

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید موحد مسلمان جو خدا کو خدا اور رسول کو رسول جانتا ہے، نماز کے بعد اور دیگر اوقات میں رسول اللہ صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کو بکلمۂ یا ندا کرتا اور الصلٰوۃ والسلام علیک یارسول اللہ یا اَسْئَلُکَ الشَّفَاعَۃَ یَارَسُوْلَ اللہ، کہا کرتا ہے، یہ کہنا جائز ہے یا نہیں؟ اور جو لوگ اسے اس کلمہ کی وجہ سے کافر و مشرک کہیں ان کا کیا حکم ہے؟ بَیِّنُوْا بِالْکِتَابِ تُوْجَرُوْا یَوْمَ الْحِسَابِ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَکَفٰی وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی حَبِیْبِہِ الْمُصْطَفٰی

وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اُولِی الصِّدْقِ وَالصَّفَا

## الجواب

کلماتِ مذکورہ بے شک جائز ہیں جن کے جواز میں کلام نہ کرے گا مگر سفیہ جاہل یا ضال مضل، جسے اس مسئلہ کے متعلق قدرے تفصیل دیکھنی ہو شفاء السقام، امام علام بقیۃ المجتہدین الکرام تقی الملۃ والدین ابوالحسن علی سبکی ومواہبِ لدنیہ امام احمد قسطلانی شارح صحیح بخاری و شرح مواہب علامہ زرقانی ومطالع المسرات علامہ فاسی ومرقاۃ شرح مشکوٰۃ، علامہ علی قاری ولمعات واشعۃ اللمعات شروح مشکوٰۃ وجذب القلوب الی دیار المحبوب ومدارج النبوۃ، تصانیف شیخ عبدالحق محدث دہلوی وافضل القرٰی شرح ام القرٰی امام ابن حجر مکی وغیرہا کتب وکلام علمائے کرام وفضلائے عظام علیہم رحمۃ اللہ العلام کی طرف رجوع لائے یا فقیر کا رسالہ اَلْاِہْلَالُ بِفَیْضِ الْاَوْلِیَاءِ بَعْدَ الْوِصَالِ مطالعہ کرے۔

یہاں فقیر بقدرِ ضرورت چند کلمات اجمالی لکھتا ہے۔ حدیث صحیح مذیل بطرازِ گرانبہائے تصحیح جسے امام نسائی وامام ترمذی وابنِ ماجہ وحاکم وبیہقی وامام الائمہ ابن خزیمہ وامام ابوالقاسم طبرانی نے حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالٰے عنہ سے روایت کیا اور ترمذی نے حسن غریب صحیح اور طبرانی وبیہقی نے صحیح اور حاکم نے برشرط بخاری ومسلم جس میں حضورِ اقدس سید عالم صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم نے ایک نابینا کو دعا تعلیم فرمائی

کہ بعد نماز یوں کہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ وَاَتَوَجَّہُ اِلَیْکَ بِنَبِیِّکَ مُحَمَّدٍ نَّبِیِّ الرَّحْمَۃِ یَا مُحَمَّدُ اِنِّیْ اَتَوَجَّہُ بِکَ اِلٰی رَبِّیْ فِیْ حَاجَتِیْ ھٰذِہٖ لِتُقْضٰی لِیَ اَللّٰھُمَّ فَشَفِّعْہُ فِیَّ [1]

الٰہی! میں تجھ سے مانگتا اور تیری طرف توجہ کرتا ہوں بوسیلہ تیرے نبی محمد صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے کہ مہربانی کے نبی ہیں، یارسول اللہ! میں حضور کے وسیلے سے اپنے رب کی طرف اس حاجت میں توجہ کرتا ہوں کہ میری حاجت روا ہو، الٰہی ان کی شفاعت میرے حق میں قبول فرما۔

امام طبرانی کی معجم میں یوں ہے۔

اِنَّ رَجُلًا کَانَ یَخْتَلِفُ اِلٰی عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ فِیْ حَاجَۃٍ لَّہٗ وَکَانَ عُثْمَانُ لَا یَلْتَفِتُ اِلَیْہِ وَلَا یَنْظُرُ فِیْ حَاجَتِہٖ فَلَقِیَ عُثْمَانَ بْنَ حُنَیْفٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ فَشَکٰی ذٰلِکَ اِلَیْہِ فَقَالَ لَہٗ عُثْمَانُ بْنُ حُنَیْفٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اِئْتِ الْمِیْضَاءَۃَ فَتَوَضَّأْ ثُمَّ ائْتِ الْمَسْجِدَ فَصَلِّ فِیْہِ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ قُلِ اللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ وَاَتَوَجَّہُ اِلَیْکَ بِنَبِیِّنَا نَبِیِّ الرَّحْمَۃِ یَا مُحَمَّدُ اِنِّیْ اَتَوَجَّہُ بِکَ اِلٰی رَبِّیْ فَیَقْضِیْ حَاجَتِیْ وَتَذْکُرُ حَاجَتَکَ وَرُحْ اِلَیَّ حَتّٰی اَرُوْحَ مَعَکَ۔

فَانْطَلَقَ الرَّجُلُ فَصَنَعَ مَا قَالَ لَہٗ ثُمَّ اَتٰی بَابَ عُثْمَانَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ فَجَاءَ الْبَوَّابُ حَتّٰی اَخَذَہٗ بِیَدِہٖ فَاَدْخَلَہٗ عَلٰی عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ فَاَجْلَسَہٗ مَعَہٗ عَلَی الطِّنْفَسَۃِ وَقَالَ حَاجَتُکَ فَذَکَرَ حَاجَتَہٗ فَقَضَاھَا ثُمَّ قَالَ مَا ذَکَرْتَ حَاجَتَکَ حَتّٰی کَانَتْ ھٰذِہِ السَّاعَۃُ وَقَالَ مَا کَانَ لَکَ مِنْ حَاجَۃٍ فَاْتِنَا ثُمَّ اِنَّ الرَّجُلَ خَرَجَ مِنْ عِنْدِہٖ فَلَقِیَ عُثْمَانَ بْنَ حُنَیْفٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ فَقَالَ لَہٗ جَزَاکَ اللّٰہُ خَیْرًا مَا کَانَ یَنْظُرُ فِیْ حَاجَتِیْ وَلَا یَلْتَفِتُ اِلَیَّ حَتّٰی کَلَّمْتَہٗ فِیَّ فَقَالَ عُثْمَانُ بْنُ حُنَیْفٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ وَاللّٰہِ مَا کَلَّمْتُہٗ وَلٰکِنْ شَھِدْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاَتَاہُ رَجُلٌ ضَرِیْرٌ فَشَکَا اِلَیْہِ ذَھَابَ بَصَرِہٖ فَقَالَ لَہُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِئْتِ الْمِیْضَاءَۃَ فَتَوَضَّأْ ثُمَّ صَلِّ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ ادْعُ بِھٰذِہِ الدَّعَوَاتِ فَقَالَ عُثْمَانُ بْنُ

---

[1] ابو عیسٰی ترمذی : ترمذی شریف ، مطبع امین کمپنی اردو بازار دہلی ج۲ ص۱۹۷، محمد بن یزید قزوینی، ابن ماجہ شریف، احیاء التراث العربی، ج۱ ص۴۴۱، امام حاکم : مستدرک ، دارالفکر بیروت ، ج۱ ص۵۱۹، ابوبکر محمد ابن اسحاق صحیح ابن خزیمہ ج۲ ص۲۲۶۔

حَنِیْفٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ فَوَاللّٰہِ مَا تَفَرَّقْنَا وَطَالَ بِنَا الْحَدِیْثُ حَتّٰی دَخَلَ عَلَیْنَا الرَّجُلُ کَاَنَّہٗ لَمْ یَکُنْ بِہٖ ضُرٌّ قَطُّ ۔ لہ

یعنی ایک حاجت مند اپنی حاجت کے لیۓ امیرالمؤمنین عثمانِ غنی رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی خدمت میں آتا جاتا، امیرالمؤمنین نہ اس کی طرف التفات کرتے نہ اس کی حاجت پر نظر فرماتے، اس نے عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے اس امر کی شکایت کی، انہوں نے فرمایا وضو کرکے مسجد میں دو رکعت نماز پڑھ پھر دعا مانگ الٰہی میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اور تیری طرف اپنے نبی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے وسیلے سے توجہ کرتا ہوں یارسول اللہ! میں حضور کے توسّل سے اپنے رب کی طرف متوجہ ہوتا ہوں کہ میری حاجت روا فرمائے اور اپنی حاجت ذکر کر، پھر شام کو میرے پاس آنا کہ میں بھی تیرے ساتھ چلوں۔

حاجت مند نے (کہ وہ بھی صحابی یا لاأقل کبار تابعین سے تھے) یونہیں کیا، پھر آستانِ خلافت پر حاضر ہوئے، دربان آیا اور ہاتھ پکڑ کر امیرالمؤمنین کے حضور لے گیا، امیرالمؤمنین نے اپنے ساتھ مسند پر بٹھالیا، مطلب پوچھا عرض کیا، فوراً روا فرمایا اور ارشاد کیا۔ اتنے دنوں میں اس وقت تم نے اپنا مطلب بیان کیا پھر فرمایا جو حاجت تمہیں پیش آیا کرے ہمارے پاس چلے آیا کرو یہ صاحب وہاں سے نکل کر عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ملے اور کہا اللہ تعالےٰ تمہیں جزائے خیر دے۔ امیرالمؤمنین میری حاجت پر نظر اور میری طرف توجہ نہ فرماتے تھے یہاں تک کہ آپ نے ان سے میری سفارش کی، عثمان بن حنیف رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا خدا کی قسم! میں نے تو تمہارے معاملہ میں امیرالمؤمنین سے کچھ بھی نہ کہا مگر ہوا یہ کہ میں نے سیدِ عالم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو دیکھا، حضور کی خدمتِ اقدس میں ایک نابینا حاضر ہوا اور بینائی کی شکایت کی، حضور نے یونہی اس سے ارشاد فرمایا کہ وضو کرکے دو رکعت پڑھے پھر یہ دعا کرے، خدا کی قسم ہم اٹھنے بھی نہ پائے تھے، باتیں ہی کر رہے تھے کہ وہ ہمارے پاس آیا گویا کبھی اندھا نہ تھا۔

امام طبرانی پھر امامِ منذری فرماتے ہیں والحدیث صحیح، امام بخاری کتاب الادب المفرد میں اور امام ابن السنی و امام ابنِ بشکوال روایت کرتے ہیں۔

اِنَّ ابْنَ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا خَدِرَتْ رِجْلُہٗ فَقِیْلَ لَہٗ اُذْکُرْ اَحَبَّ النَّاسِ اِلَیْکَ فَصَاحَ یَا مُحَمَّدَاہُ فَانْتَشَرَتْ ۔ عہ

"یعنی حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما کا پاؤں سو گیا، کسی نے کہا انہیں یاد کیجیے جو آپ کو سب سے زیادہ محبوب ہیں، حضرت نے باوازِ بلند کہا یا محمداہ! فوراً پاؤں کھل گیا۔"

امام نووی شارح صحیح مسلم رحمہ اللہ تعالےٰ نے کتاب الاذکار میں اس کا مثل حضرت عبداللہ بن عباس

---

لہ محمد بن اسماعیل بخاری : کتاب الادب المفرد مطبوعہ مکتبہ ص ۲۵۰

عہ ولفظ البخاری ثنا خدرت رجل ابن عمر فقال لہ رجل اذکر احب الناس الیک فقال یا محمد ۱۲ منہ

رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے نقل فرمایا کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہا کے پاس کسی آدمی کا پاؤں سوگیا تو عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہا نے فرمایا تو اس شخص کو یاد کر جو تمہیں سب سے زیادہ محبوب ہے، تو اس نے یا محمداہ کہا، اچھا ہوگیا[1] اور یہ امران دو صحابیوں کے سوا اوروں سے بھی مروی ہوا۔ اہل مدینہ میں قدیم سے اس یا محمداہ کہنے کی عادت چلی آتی ہے۔

علامہ شہاب خفاجی مصری نسیم الرّیاض شرح شفاء امام قاضی عیاض میں فرماتے ہیں۔

هٰذَا مِمَّا تَعَاهَدَهُ اَهْلُ الْمَدِيْنَةِ[2]

حضرتِ بلال بن الحارث مُزَنی سے قحطِ عام الرمادہ میں کہ بعد خلافتِ فاروقی ۱۸ھ میں واقع ہوا، ان کی قوم بنی مزینہ نے درخواست کی کہ ہم مرے جاتے ہیں، کوئی بکری ذبح کیجیے، فرمایا بکریوں میں کچھ نہیں رہا ہے۔ انہوں نے اصرار کیا، آخر ذبح کی کھال کھینچی تو نری سرخ ہڈی نکلی، یہ دیکھ کر بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ندا کی یا محمداہ! پھر حضورِ اقدس صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے خواب میں تشریف لا کر بشارت دی ذَكَرَهٗ فِي الْكَامِلِ[3]

امامِ مجتہد فقیہِ اجل عبدالرحمٰن ہُذَلی کوفی مسعودی کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پوتے اور اجلّہ تبع تابعین و اکابر ائمہ مجتہدین سے ہیں، سر پر بلند ٹوپی رکھتے جس میں لکھا تھا محمد یا منصور! اور ظاہر ہے کہ اَلْقَلَمُ اَحَدُ اللِّسَانَيْنِ[4] ہشیم بن جمیل انطاکی کہ ثقات علمائے محدثین سے ہیں، انہیں امام اجل کی نسبت فرماتے ہیں:

رَأَيْتُهٗ وَعَلٰى رَأْسِهٖ قَلَنْسُوَةٌ اَطْوَلُ مِنْ ذِرَاعٍ مَكْتُوْبٌ فِيْهَا مُحَمَّدٌ يَا مَنْصُوْرُ[5]

ذَكَرَهٗ فِيْ تَهْذِيْبِ التَّهْذِيْبِ وَغَيْرِهٖ[6]

امام شیخ الاسلام شہاب رملی انصاری کے فتاوے میں ہے۔

سُئِلَ عَمَّا يَقَعُ مِنَ الْعَامَّةِ مِنْ قَوْلِهِمْ عِنْدَ الشَّدَائِدِ يَا شَيْخ فُلَانِ وَنَحْوَ ذٰلِكَ مِنَ الْاِسْتِغَاثَةِ بِالْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَالصَّالِحِيْنَ وَهَلْ لِلْمَشَائِخِ اِغَاثَةٌ بَعْدَ مَوْتِهِمْ اَمْ لَا؟ فَاَجَابَ بِمَا نَصُّهٗ اَنَّ الْاِسْتِغَاثَةَ بِالْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَالْاَوْلِيَآءِ وَالْعُلَمَآءِ الصَّالِحِيْنَ جَائِزَةٌ وَلِلْاَنْبِيَآءِ وَالرُّسُلِ وَالْاَوْلِيَآءِ وَالصَّالِحِيْنَ اِغَاثَةٌ بَعْدَ مَوْتِهِمْ الخ[7]

---

[1] امام نووی: کتاب الاذکار۔ مطبع مکتبہ دار التعاون، مکہ ص ۱۳۵ - [2] شہاب الدین خفاجی، نسیم الریاض، دار الفکر بیروت ج ۴ ص ۳۵۵۶ [3] ابنِ اثیر: تاریخ کامل۔ دار الصادر، بیروت ج ۲ ص ۵۵۶ -
[4] (ترجمہ) یا محمداہ کہنا اہلِ مدینہ کا معمول تھا۔ [4] قلم دو زبانوں میں سے ایک ہے۔
[5] ابو عبداللہ محمد بن احمد: میزان الاعتدال دار المعرفۃ للطباعۃ، بیروت ج ۲ ص ۵۷۴
[5] (ترجمہ) میں نے ان کو دیکھا کہ وہ اپنے سر پر ہاتھ بھر سے لمبی ٹوپی رکھتے تھے جس میں لکھا تھا "محمد یا منصور"
[7] الشیخ حسن العدوی الحمزاوی: مشارق الانوار المکتبۃ اشرفیہ، مصر، ص ۵۹

یعنی ان سے استفسار ہوا کہ عام لوگ جو سختیوں کے وقت انبیاء و مرسلین و اولیاء و صالحین سے فریاد کرتے اور یا رسول اللہ، یا علی، یا شیخ عبد القادر جیلانی اور ان کے مثل کلمات کہتے ہیں، یہ جائز ہے یا نہیں اور اولیاء بعد انتقال کے بھی مدد فرماتے ہیں یا نہیں؟ انہوں نے جواب دیا کہ بے شک انبیاء و مرسلین و اولیاء و علماء سے مدد مانگنی جائز ہے اور وہ بعد انتقال بھی امداد فرماتے ہیں۔"

علامہ خیر الدین رملی، استاذ صاحب دُرِّ مختار فتاویٰ خیریہ میں فرماتے ہیں۔

قَوْلُهُمْ يَا شَيْخُ عَبْدَ الْقَادِرِ نِدَآءٌ فَمَا الْمُوْجِبُ لِحُرْمَتِهٖ [1]

"لوگوں کا کہنا کہ یا شیخ عبد القادر یہ ایک ندا ہے پھر اس کی حرمت کا سبب کیا ہے؟"

سیدی جمال بن عبد اللہ بن عمر مکی اپنے فتاویٰ میں فرماتے ہیں۔

سُئِلْتُ عَمَّنْ يَقُوْلُ فِيْ حَالِ الشَّدَآئِدِ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَوْ يَا عَلِيُّ اَوْ يَا شَيْخُ عَبْدَ الْقَادِرِ مَثَلًا هَلْ هُوَ جَائِزٌ شَرْعًا اَمْ لَا؟ اَجَبْتُ نَعَمْ الْاِسْتِغَاثَةُ بِالْاَوْلِيَآءِ وَنِدَآؤُهُمْ وَالتَّوَسُّلُ بِهِمْ اَمْرٌ مَّشْرُوْعٌ وَّشَيْئٌ مَّرْغُوْبٌ لَا يُنْكِرُهٗ اِلَّا مُكَابِرٌ اَوْ مُعَانِدٌ وَّقَدْ حُرِمَ بَرَكَةَ الْاَوْلِيَآءِ الْكِرَامِ۔ الخ

یعنی "مجھ سے سوال ہوا اس شخص کے بارے میں جو مصیبت کے وقت میں کہتا ہوں یا رسول اللہ یا، یا علی یا، یا شیخ عبد القادر مثلاً، آیا یہ شرعاً جائز ہے یا نہیں؟ میں نے جواب دیا ہاں، اولیاء سے مدد مانگنی اور انہیں پکارنا اور ان کے ساتھ توسل کرنا شرع میں جائز اور پسندیدہ چیز ہے جس کا انکار نہ کرے گا مگر ہٹ دھرم یا صاحب عناد اور بے شک وہ اولیاء کرام کی برکت سے محروم ہے۔"

امام ابن جوزی نے کتاب عیون الحکایات میں تین اولیاء عظام کا عظیم الشان واقعہ بسندِ مسلسل روایت کیا کہ وہ تین بھائی سواران دلاور ساکنان شام تھے کہ ہمیشہ راہ خدا میں جہاد کرتے۔

فَاَسَرَهُمُ الرُّوْمُ مَرَّةً فَقَالَ لَهُمُ الْمَلِكُ اِنِّيْ اَجْعَلُ فِيْكُمُ الْمُلْكَ وَاُزَوِّجُكُمْ بَنَاتِيْ وَتَدْخُلُوْنَ فِي النَّصْرَانِيَّةِ فَاَبَوْا وَقَالُوْا يَا مُحَمَّدَاهُ۔

یعنی "ایک بار نصارائے روم انہیں قید کر کے لے گئے، بادشاہ نے کہا میں تمہیں سلطنت دوں گا اور اپنی بیٹیاں تمہیں بیاہ دوں گا، تم نصرانی ہو جاؤ، انہوں نے نہ مانا اور ندا کی یا محمداہ۔"

بادشاہ نے دیگوں میں تیل گرم کرا کر دو صاحبوں کو اس میں ڈال دیا، تیسرے کو اللہ تعالیٰ نے ایک سبب پیدا فرما کر بچا لیا، وہ دونوں چھ مہینے کے بعد مع ایک جماعت ملائکہ کے بیداری میں ان کے پاس آئے اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے ہمیں تمہاری شادی میں شریک ہونے کو بھیجا ہے، انہوں نے حال پوچھا، فرمایا۔

---

[1] علامہ خیر الدین رملی : فتاوے خیریہ (مطبوعہ ارگ بازار قندھار، افغانستان) ج ۲ ص ۲۸۲

مَاكَانَتْ اِلَّا الْغَطْسَةَ الَّتِىْ رَاَيْتَ حَتّٰى خَرَجْنَا فِى الْفِرْدَوْسِ۔

"بس وہی تیل کا ایک غوطہ تھا جو تم نے دیکھا، اس کے بعد ہم جنتِ اعلےٰ میں تھے"

امام فرماتے ہیں۔

كَانُوْا مَشْهُوْرِيْنَ بِذٰلِكَ مَعْرُوْفِيْنَ بِالشَّامِ فِى الزَّمَنِ الْاَوَّلِ

"یہ حضرات زمانۂ سلف میں مشہور تھے اور ان کا یہ واقعہ معروف"

پھر فرمایا شعراء نے ان کی منقبت میں قصیدے لکھے، از انجملہ یہ بیت ہے ؎

سَيُعْطِى الصَّادِقِيْنَ بِفَضْلِ صِدْقٍ نَجَاةً فِى الْحَيٰوةِ وَفِى الْمَمَاتِ

"قریب ہے کہ اللہ تعالےٰ سچے ایمان والوں کو ان کے سچ کی برکت سے حیات و موت میں نجات بخشے گا"

یہ واقعہ عجیب، نفیس و روح پرور ہے، میں بخیالِ تطویل اسے مختصر کر گیا، تمام و کمال امام جلال الدین سیوطی کی شرح الصدور میں ہے، مَنْ شَآءَ فَلْيَرْجِعْ اِلَيْهِ، یہاں مقصود اس قدر ہے کہ مصیبت میں۔ یا رسول اللہ! کہنا اگر شرک ہے تو مشرک کی مغفرت و شہادت کیسی اور جنت الفردوس میں جگہ پائی، کیا معنٰے اور ان کی شادی میں فرشتوں کو بھیجنا کیونکر معقول! اور ان ائمۂ دین نے یہ روایت کیونکر مقبول اور ان کی شہادت و ولایت کس وجہ سے مسلّم رکھی اور وہ مردانِ خدا خود بھی سلفِ صالح میں تھے کہ واقعہ شہر طرسوس کی آبادی سے پہلے کا ہے كَمَا ذَكَرَهٗ فِى الرِّوَايَةِ نَفْسِهَا اور طرسوس ایک ثغر ہے یعنی دار الاسلام کی سرحد کا شہر جسے خلیفہ ہارون رشید نے آباد کیا كَمَا ذَكَرَهُ الْاِمَامُ السُّيُوْطِىُّ فِىْ تَارِيْخِ الْخُلَفَآءِ[1]

ہارون رشید کا زمانہ زمانہ تابعین و تبع تابعین تھا تو یہ تینوں شہدائے کرام اگر تابعی نہ تھے لا اقل تبع تابعین سے تھے وَاللّٰهُ الْهَادِىْ۔

حضور پر نور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالےٰ عنہ ارشاد فرماتے ہیں۔

مَنِ اسْتَغَاثَ بِىْ فِىْ كُرْبَةٍ كُشِفَتْ عَنْهُ وَمَنْ نَادٰى بِاِسْمِىْ فِىْ شِدَّةٍ فُرِّجَتْ عَنْهُ وَمَنْ تَوَسَّلَ بِىْ اِلَى اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ فِىْ حَاجَةٍ قُضِيَتْ لَهٗ وَمَنْ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ يَقْرَءُ فِىْ كُلِّ رَكْعَةٍ بَعْدَ الْفَاتِحَةِ سُوْرَةَ الْاِخْلَاصِ اِحْدٰى عَشَرَةَ مَرَّةً ثُمَّ يُصَلِّىْ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَ السَّلَامِ وَيُسَلِّمُ عَلَيْهِ وَيَذْكُرُنِىْ ثُمَّ اِلٰى جِهَةِ الْعِرَاقِ اِحْدٰى عَشَرَةَ خُطْوَةً يَذْكُرُ فِيْهَا اِسْمِىْ وَيَذْكُرُ حَاجَتَهٗ فَاِنَّهَا تُقْضٰى بِاِذْنِ اللّٰهِ[2]

یعنی "جو کسی تکلیف میں مجھ سے فریاد کرے وہ تکلیف دفع ہو اور جو کسی سختی میں میرا نام لے کر ندا کرے

---

[1] ، علامہ سیوطی فرماتے ہیں طرسوس کی تعمیر ابو مسلم نے کی۔ شرح الصدور، عربی، ص ۸۹ ۱۲ قادری

وہ سختی دور ہو اور جو کسی حاجت میں اللہ تعالیٰ کی طرف مجھ سے توسل کرے وہ حاجت بر آئے اور جو دو رکعت نماز ادا کرے، ہر رکعت میں بعد فاتحہ کے سورۂ اخلاص گیارہ بار پڑھے، پھر سلام پھیر کر نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر درود بھیجے اور مجھے یاد کرے، پھر عراق شریف کی طرف گیارہ قدم چلے، ان میں میرا نام لیتا جائے اور اپنی حاجت یاد کرے، اس کی وہ حاجت روا ہو اللہ کے اذن سے۔

اکابر علمائے کرام و اولیائے عظام مثل امام ابو الحسن نور الدین علی بن جریر لخمی شطنوفی و امام عبد اللہ بن اسعد یافعی مکی، مولانا علی قاری مکی صاحب مرقاۃ شرح مشکوٰۃ مولینا ابو المعالی محمد مسلمی قادری و شیخ محقق مولانا عبد الحق محدث دہلوی وغیرہم رحمۃ اللہ علیہم اپنی تصانیف جلیلہ بہجۃ الاسرار و خلاصۃ المفاخر و نزہۃ الخاطر و تحفۂ قادریہ و زبدۃ الآثار وغیرہا میں یہ کلمات رحمت آیات حضور غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نقل و روایت فرماتے ہیں۔

یہ امام ابو الحسن نور الدین علی مصنف بہجۃ الاسرار شریف، اعاظم علماء و ائمۂ قرأت و اکابر اولیاء و سادات طریقت سے ہیں، حضور غوث الثقلین رضی اللہ تعالیٰ عنہ تک صرف دو واسطے رکھتے ہیں، امام اجل حضرت ابو صالح نصر قدس سرہ سے فیض حاصل کیا، انہوں نے اپنے والد ماجد حضرت ابو بکر تاج الدین عبد الرزاق نور اللہ مرقدہٗ سے انہوں نے اپنے والد ماجد حضور پر نور سید السادات غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے شیخ محقق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ زبدۃ الآثار شریف میں فرماتے ہیں۔ یہ کتاب بہجۃ الاسرار کتاب عظیم و شریف و مشہور ہے اور اس کے مصنف علمائے قرأت سے عالم معروف و مشہور اور ان کے احوال شریفہ کتابوں میں مذکور و مسطور ہے۔[۲]

امام شمس الدین ذہبی کہ علم حدیث و اسماء الرجال میں جن کی جلالت شان عالم آشکار اس جناب کی مجلس درس میں حاضر ہوئے اور اپنی کتاب طبقات المقرئین میں ان کے مدائح لکھے۔

امام محدث محمد بن محمد بن محمد ابن الجزری مصنف حصن حصین اس جناب کے سلسلۂ تلامذہ میں ہیں، انہوں نے یہ کتاب مستطاب بہجۃ الاسرار شریف اپنے شیخ سے پڑھی اور اس کی سند و اجازت حاصل کی۔[۳]

ان سب باتوں کی تفصیل اور اس نماز مبارک کا دلائل شرعیہ و اقوال و افعال علمائے و اولیاء سے ثبوت جلیل فقیر غفر اللہ تعالیٰ لہٗ کے رسالہ "اَنْھَارُ الْاَنْوَارِ مِنْ یَمِّ صَلٰوۃِ الْاَسْرَارِ" میں ہے فَعَلَیْکَ بِھَا تَجِدُ فِیْھَا مَا یَشْفِی الصُّدُوْرَ وَیَکْشِفُ الْعَمٰی وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

امام عارف باللہ سیدی عبد الوہاب شعرانی قدس سرہ الربانی کتاب مستطاب لواقح الانوار فی طبقات الاخیار میں فرماتے ہیں:

سیدی محمد غمری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ایک مرید بازار میں تشریف لئے جاتے تھے، ان کے جانور کا پاؤں

---

[۱] امام جلال الدین سیوطی نے ان جناب کو الامام الاوحد لکھا، یعنی امام یکتائے بے نظیر ۱۲ منہ۔ [۲] عبد الحق محدث دھلوی شیخ محقق: زبدۃ الآثار، فارسی (بکسلنگ کمپنی، بمبئی ۱۳۰۴ھ) ص ۲۷۔ [۳] ایضاً: ص ۳

پھسلا، بآواز پکارا یاسیّدی محمد یاغمری، اُدھر ابنِ عمر حاکم صعید کو بحکم سلطان چقمق قید کئے لئے جاتے تھے، ابن عمر نے فقیر کا ندا کرنا سُنا، پوچھا یہ سیّدی محمد کون ہیں؟ کہا میرے شیخ، کہا میں ذلیل بھی کہتا ہوں یاسیّدی یَاغَمْرِيُ لَاحِظْنِيُ اے میرے سردار اے محمد غمری مجھ پر نظر عنایت کرو، ان کا یہ کہنا کہ حضرت سیّدی محمد غمری رضی اللہ تعالٰی عنہ تشریف لائے اور مدد فرمائی کہ بادشاہ اور اس کے لشکریوں کی جان پر بن گئی، مجبورانہ ابن عمر کو خلعت دیکر رخصت کیا[1]۔

اسی میں ہے۔

سیّدی شمس الدین محمد حنفی رضی اللہ تعالٰی عنہ اپنے حجرۂ خلوت میں وضو فرما رہے تھے ناگاہ ایک کھڑاؤں ہوا پر پھینکی کہ غائب ہو گئی حالانکہ حجرے میں کوئی راہ اس کے ہوا پر جانے کی نہ تھی، دوسری کھڑاؤں اپنے خادم کو عطا فرمائی کہ اسے اپنے پاس رہنے دے، جب تک وہ پہلی واپس آئے۔ ایک مدّت کے بعد ملکِ شام سے ایک شخص وہ کھڑاؤں مع اور ہدایا کے حاضر لایا اور عرض کی کہ اللہ تعالٰی حضرت کو جزائے خیر دے، جب چور میرے سینہ پر مجھے ذبح کرنے بیٹھا، میں نے اپنے دل میں کہا یاسیّدی محمد یاحنفی! اسی وقت یہ کھڑاؤں غیب سے آکر اس کے سینہ پر لگی کہ غش کھا کر الٹا ہو گیا اور مجھے بہ برکت حضرت اللہ عزّوجلّ نے نجات بخشی[2]۔

اسی میں ہے۔

"ولیِ ممدوح قدس سرّہ کی زوجۂ مقدسہ بیماری سے قریبِ مرگ ہوئیں تو وہ یوں ندا کرتی تھیں۔ یا سیّدی اَحْمَدُ یَا بَدَوِيُّ خَاطِرُكَ مَعِيُ اے میرے سردار! اے احمد بدوی حضرت کی توجہ میرے ساتھ ہے، ایک دن حضرت سیّدی احمد کبیر بدوی رضی اللہ تعالٰی عنہ کو خواب میں دیکھا کہ فرماتے ہیں کب تک مجھے پکارے گی، اور مجھ سے فریاد کرے گی، تو جانتی نہیں کہ تو ایک بڑے صاحبِ تمکین (یعنی اپنے شوہر) کی حمایت میں ہے اور جو کسی ولیِ کبیر کی درگاہ میں ہوتا ہے ہم اس کی ندا پر اجابت نہیں کرتے، یوں کہہ یاسیّدی محمد یاحنفی اگر یہ کہے گی تو اللہ تعالٰی تجھے عافیت بخشے گا۔ ان بی بی نے یونہی کہا، صبح کو خاصی تندرست اٹھیں گویا کبھی مرض نہ تھا[3]۔

اسی میں ہے حضرتِ ممدوح رضی اللہ تعالٰی عنہ اپنے مرضِ موت میں فرماتے تھے۔

مَنْ كَانَتْ لَهٗ حَاجَةٌ فَلْيَاْتِ اِلٰى قَبْرِيْ وَيَطْلُبْ حَاجَتَهٗ اَقْضِهَا لَهٗ فَاِنَّ مَا بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ غَيْرُ ذِرَاعٍ مِنْ تُرَابٍ وَكُلُّ رَجُلٍ يَحْجُبُهٗ عَنْ اَصْحَابِهٖ ذِرَاعٌ مِنْ تُرَابٍ فَلَيْسَ بِرَجُلٍ[4]

---

[1] عبدالوہاب شعرانی امام ، طبقات الکبرٰی مطبوعہ مکتبہ مصطفٰی البابی ، مصر ج ۲ ص ۹۴
[2] " " " " " " " " ص ۹۴
[3] " " " " " " " " ص ۹۶
[4] " " " " " " " " ص ۱۰۵

جسے کوئی حاجت ہو وہ میری قبر پر حاضر ہو کر حاجت مانگے، مَیں روا فرما دوں گا کہ مجھ میں تم میں یہی ہاتھ بھر مٹی ہی تو حائل ہے اور جس مرد کو اتنی مٹی اپنے اصحاب سے حجاب میں کردے وہ مرد کاہے کا!"

اسی طرح حضرت سیدی محمد بن احمد فرغل رضی اللہ تعالٰے عنہ کے احوال شریفہ میں لکھا۔

كَانَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ يَقُوْلُ اَنَا مِنَ الْمُتَصَرِّفِيْنَ فِيْ قُبُوْرِهِمْ فَمَنْ كَانَتْ لَهٗ حَاجَةٌ فَلْيَاْتِ اِلٰى قُبَالَةِ وَجْهِيْ وَيَذْكُرُهَا لِيْ اَقْضِهَا لَهٗ [1]

"فرمایا کرتے تھے میں اُن میں ہوں جو اپنی قبور میں تصرّف فرماتے ہیں جسے کوئی حاجت ہو میرے پاس میرے چہرۂ مبارک کے سامنے حاضر ہو کر مجھ سے اپنی حاجت کہے، میں روا فرما دوں گا"

اسی میں ہے۔

"مروی ہوا ایک بار حضرت سیدی مدین بن احمد اشمونی رضی اللہ تعالٰے عنہ نے وضو فرماتے میں ایک کھڑاؤں بلادِ مشرق کی طرف پھینکی، سال بھر کے بعد ایک شخص حاضر ہوئے اور وہ کھڑاؤں ان کے پاس تھی، انہوں نے حال عرض کیا کہ جنگل میں ایک بدوضع نے ان کی صاحبزادی پر دست درازی چاہی، لڑکی کو اس وقت اپنے باپ کے پیر و مرشد حضرت سیدی مدین کا نام معلوم نہ تھا، یوں ندا کی یَا شَیْخَ اَبِیْ لَاحِظْنِیْ! اے میرے باپ کے پیر مجھے بچائیے۔ یہ ندا کرتے ہی وہ کھڑاؤں آئی، لڑکی نے نجات پائی، وہ کھڑاؤں ان کی اولاد میں اب تک موجود ہے [2]

اسی میں سیدی موسٰے ابو عمران رحمہ اللہ تعالٰے کے ذکر میں لکھتے ہیں۔

كَانَ اِذَا نَادَاهُ مُرِيْدُهٗ اَجَابَهٗ مِنْ مَسِيْرَةِ سَنَةٍ اَوْ اَكْثَرَ [3]

"جب ان کا مرید جہاں کہیں سے انہیں ندا کرتا، جواب دیتے اگرچہ سال بھر کی راہ پر ہوتا یا اس سے بھی زائد"

حضرت شیخ محقق مولانا عبدالحق محدّثِ دہلوی "اخبار الاخیار شریف" میں ذکر مبارک حضرت سید اجل شیخ بہاء الحق والدین بن ابراہیم وعطاء اللہ الانصاری القادری الشطاری الحسینی رضی اللہ تعالٰے عنہ میں حضرت ممدوح کے رسالہ مبارکہ شطاریہ سے نقل فرماتے ہیں۔

"ذکرِ کشفِ ارواح یا احمد یا محمد! در دو طریق ست، یک طریق آنست یا احمد را در راست بگوید و یا محمد را در چپ بگوید و در دل ضرب کند یا رسول اللہ! طریق دوم آنست کہ یا احمد را در راست گوید و چپ یا محمد و در دل وہم کند یا مصطفیٰ۔ دیگر ذکر یا احمد یا محمد یا علی یا حسن یا حسین یا فاطمہ شش طرفی ذکر کند کشف جمیع ارواح شود دیگر اسمائے ملائکہ مقربین ہیں تاثیر دارند یا جبرئیل، یا میکائیل یا اسرافیل یا عزرائیل چہار ضربی دیگر ذکر اسم شیخ یعنی بگوید یا شیخ یا شیخ ہزار بار بگوید کہ حرفِ ندا را از دل بکشد طرف راست ابرد و لفظ شیخ را در دل

---

[1] عبدالوہاب شعرانی، امام : طبقات الکبرٰے ج ۲ ص ۱۰۲
[2] ایضا " " " ج ۲ ص ۲۱

ضرب کند"۔ ؎۱

حضرت سیدی نورالدین عبدالرحمٰن مولانا جامی قدس سرہ السامی نفحات الانس شریف میں حضرت مولوی معنوی قدس سرہ العلی کے حالات میں لکھتے ہیں کہ مولانا روح اللہ روحہ نے قریبِ انتقال ارشاد فرمایا۔

از رفتنِ من غمناک مشوید کہ نور منصور رحمہ اللہ تعالےٰ بعد از صد و پنجاہ سال بر روحِ شیخ فرید الدین عطار رحمہ اللہ تعالےٰ تجلّی کردہ مرشدِ او شد"

اور فرمایا۔

" در ہر حالتے کہ باشید مرا یاد کنید تا من شمارا ممد باشم در ہر لباسے کہ باشم"

اور فرمایا۔ " در عالم مارا دو تعلق ست یکے بہ بدن و یکے بشما و چوں بعنایتِ حق سبحانہ و تعالےٰ فرد و مجرد شوم و عالمِ تجرید و تفرید روئے نماید آں تعلق نیز از آں شما خواہد بود"۔ ؎۲

شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی اطیب النغم فی مدح سیّد العرب والعجم میں لکھتے ہیں۔

وَصَلّٰی عَلَیْکَ اللّٰہُ یَاخَیْرَ خَلْقِہٖ ۔۔۔ وَیَاخَیْرَ مَاْمُوْلٍ وَّیَاخَیْرَ وَاھِبٖ

وَیَاخَیْرَ مَنْ یُّرْجٰی لِکَشْفِ رَزِیَّۃٍ ۔۔۔ وَمَنْ جُوْدُہٗ قَدْ فَاقَ جُوْدَ السَّحَائِبٖ

وَاَنْتَ مُجِیْرِیْ مِنْ ھُجُوْمِ مُلِمَّۃٍ ۔۔۔ اِذَا اَنْشَبَتْ فِی الْقَلْبِ شَرَّ الْمَخَالِبٖ

اور خود اس کی شرح و ترجمہ میں کہتے ہیں۔

(فصل یازدہم) در ابتہال بجناب آنحضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم، رحمت فرستد بر تو خدائے تعالےٰ اے بہترینِ خلقِ خدا! واے بہترینِ کسیکہ امید داشتہ شود! اے بہترین عطا کنندہ واے بہترین کسیکہ امید داشتہ باشد برائے ازالہ مصیبتے واے بہترین کسیکہ سخاوت او زیادہ است از باراں! بارہا گواہی میدہم کہ تو پناہ دہندۂ منی از ہجوم کردن مصیبتے وقتے کہ بخلاند در دل بدترین چنگال ہا اھ ملخصًا ؎۳

اسی کے شروع میں لکھتے ہیں۔

" ذکر بعض حوادثِ زماں کہ دراں حوادث لابدست از استمداد بروحِ آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم"۔

اسی کی فصلِ اوّل میں لکھتے ہیں۔

" بہ نظر نمے آید مرا مگر آنحضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کہ جائے دست زدن اندوہگین ست در ہر شدّتے"

یہی شاہ صاحب مدحیہ ہمزیہ میں لکھتے ہیں ۔

---

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ؎۱ | شاہ عبدالحق محدث دھلوی ، | اخبار الاخیار | مطبوعہ مکتبہ رحیمیہ دیوبند | ص ۳۰۵ |
| ؎۲ | عبدالرحمٰن جامی، مولینا ، | نفحات الانس (اردو) | مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی، کراچی | ص ۴۰۲ |
| ؎۳ | ولی اللہ محدث دھلوی، شاہ ، | اطیب النغم (مجتبائی دہلی) | | ص ۲۲ |
| ؎۴ | ایضًا | " " | " | ص ۲ |

يُنَادِيْ ضَارِعًا بِخُضُوْعِ قَلْبٍ وَذُلٍّ وَابْتِهَالٍ وَالْتِجَاءٍ !

رَسُوْلَ اللّٰهِ يَا خَيْرَ الْبَرَايَا نَوَالَكَ اَبْتَغِيْ يَوْمَ الْقَضَاءِ

اِذَا مَاحَلَّ خَطْبٌ مُدْلَهِمٌّ فَاَنْتَ الْحِصْنُ مِنْ كُلِّ الْبَلَاءِ

اِلَيْكَ تَوَجُّهِيْ وَبِكَ اسْتِنَادِيْ وَفِيْكَ مَطَامِعِيْ وَبِكَ ارْتِجَائِيْ

اور خود ہی اس کی شرح و ترجمہ میں لکھتے ہیں :۔

"فصل ششم ، در مخاطبہ جناب عالی علیہ افضل الصلوات واکمل التحیات والتسلیمات ندا رکند زار و خوار شدہ بشکستگی دل واظہار بے قدری خود و با اخلاص در مناجات و بہ پناہ گرفتن بایں طریق کہ اے رسول خدا اے بہترین مخلوقات عطائے مے خواہم روز فیصل کردن ، وقتے کہ فرود آید کار عظیم در غایت تاریکی پس توئی پناہ از ہر بلا ، بسوئے تست رو آوردن من و بہ تست پناہ گرفتن من و در تست امید داشتن من اھ ملخصًا"[1]

یہی شاہ صاحب انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ میں قضائے حاجت کے لئے ایک ختم کی ترکیب یوں نقل کرتے ہیں :۔

"اوّل دو رکعت نفل بعد ازاں یکصد و یازدہ بار درود بعد ازاں یکصد و یازدہ بار کلمہ تمجید و یکصد و یازدہ بار شَیْئًا لِلّٰہِ یَا شَیْخ عَبْدَ الْقَادِرِ جِیْلَانِیْ"[2]

اسی انتباہ سے ثابت کہ یہی شاہ صاحب اور ان کے شیخ و استاذ حدیث مولانا طاہر مدنی جن کی خدمت میں مدتوں رہ کر شاہ صاحب نے حدیث پڑھی اور ان کے شیخ و استاذ و والد مولینا ابراہیم کردی اور ان کے استاذ مولینا احمد قشاشی اور ان کے استاذ مولینا احمد شناوی اور شاہ صاحب کے استاذ الاستاذ مولینا احمد نخلی کہ یہ چاروں حضرات بھی شاہ صاحب کے اکثر سلاسل حدیث میں داخل اور شاہ صاحب کے پیر و مرشد شیخ محمد سعید لاہوری جنہیں انتباہ میں "شیخ معمر ثقہ" کہا اور اعیان مشائخ طریقت سے گنا اور ان کے پیر شیخ محمد اشرف لاہوری اور ان کے شیخ مولینا عبد الملک اور ان کے مرشد شیخ بایزید ثانی اور شیخ شناوی کے پیر حضرت سید صبغۃ اللہ بروجی اور ان دونوں صاحبوں کے پیر و مرشد مولانا وجیہ الدین علوی شارح ہدایہ و شرح وقایہ اور ان کے شیخ حضرت شاہ محمد غوث گوالیاری علیہم رحمۃ الملک الباری۔

یہ سب اکابر نادِ علی کی سندیں لیتے اور اپنے تلامذہ و مستفیدین کو اجازتیں دیتے اور یا علی یا علی کا وظیفہ کرتے وللہ الحجۃ السامیہ ، جسے اس کی تفصیل دیکھنی ہو فقیر کے رسالہ انہار الانوار وحیاۃ الموات فی بیان سماع

---

[1] شاہ ولی اللہ محدث دھلوی : اطیب النغم مطبوعہ مجتبائی ، دھلی ص ۳۴

[2] نوٹ :۔ الانتباہ دو حصوں پر مشتمل ہے ، پہلے حصہ میں سلاسل طریقت بیان کئے گئے ہیں اور دوسرے حصہ میں فقہ و حدیث کی سندیں بیان کی گئی ہیں ، دوسرا حصہ مکتبہ سلفیہ ، لاہور ، نے وصاف النبیہ کے نام سے شائع کیا تھا ، ناشر نے مقدمہ میں تصریح کی ہے کہ اس حصہ کا ایک باب نہیں مل سکا اور وہ کچھ ضروری بھی نہ تھا ، غالبًا یہ حوالہ اسی "غیر ضروری" حصہ میں قلم زد ہو گیا ہے ۱۲ اشرف قادری

الاَمْوَاتُ کی طرف رجوع کرے۔

شاہ عبدالعزیز صاحب نے بستان المحدثین میں حضرتِ ارفع و اعلیٰ امام العلمار نظام الاولیار حضرت سیّدی احمد زروق مغربی قدس سرہ استاذ امام شمس الدین لقانی و امام شہاب الدین قسطلانی شارح صحیح بخاری کی مدح عظیم لکھی کہ وہ جناب ابدالِ سبعہ و محققین صوفیہ سے ہیں، شریعت و حقیقت کے جامع، باوصف عُلوِّ باطن ان کی تصانیف علومِ ظاہری میں بھی نافع و مفید و بکثرت ہیں، اکابر علمار فخر کرتے ہیں کہ ہم ایسے جلیل القدر عالم عارف کے شاگرد ہیں یہاں تک کہ لکھا۔

"بالجملہ مردے جلیل القدر ست کہ مرتبۂ کمالِ او فوق الذکر است"

پھر اس جناب جلالت مآب کے کلام پاک سے دو بیتیں نقل کیں کہ فرماتے ہیں ؎

اَنَا لِمُرِیْدِیْ جَامِعٌ لِّشَتَاتِہٖ ۔ اِذَا مَا سَطَا جَوْرُ الزَّمَانِ بِنَکْبَۃٖ

وَاِنْ کُنْتَ فِیْ ضَیْقٍ وَّکَرْبٍ وَّوَحْشَۃٍ ۔ فَنَادِ بِیَا زَرُّوْقُ اٰتِ بِسُرْعَۃٍ [1]

یعنی میں اپنے مرید کی پریشانیوں میں جمعیت بخشنے والا ہوں جب ستم زمانہ اپنی نحوست سے اس پر تعدی کرے اور اگر تو تنگی و تکلیف و وحشت میں ہو تو یوں ندار کر یا زروق! میں فوراً آموجود ہوں گا۔"

علامہ زیادی پھر علامہ اجہوری صاحب تصانیفِ کثیرہ مشہورہ پھر علامہ داؤدی محشی شرح منہج پھر علامہ شامی صاحب ردالمحتار حاشیہ درمختار گم شدہ چیز ملنے کے لئے فرماتے ہیں کہ بلندی پر جاکر حضرت سیّدی احمد بن علوان یمنی قدس سرہ کے لئے فاتحہ پڑھے پھر انہیں ندار کرے کہ یا سیّدی احمد یا ابن علوان۔ [2] شامی مشہور و معروف کتاب ہے، فقیر نے اس کے حاشیہ کی یہ عبارت اپنے رسالہ حیاۃ الموات کے ہامشِ تکملہ پر ذکر کی۔

غرض یہ صحابۂ کرام سے اس وقت تک کے اس قدر ائمہ و اولیار و علمار ہیں جن کے اقوال فقیر نے ایک ساعتِ قلیلہ میں جمع کئے۔ اب مشرک کہنے والوں سے صاف صاف پوچھنا چاہیئے کہ عثمان بن حنیف و عبداللہ بن عباس و عبداللہ بن عمر صحابۂ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم سے لیکر شاہ ولی اللہ و شاہ عبدالعزیز صاحب اور ان کے اساتذہ و مشائخ تک سب کو کافر و مشرک کہتے ہو یا نہیں؟ اگر انکار کریں تو الحمدللہ ہدایت پائی اور حق واضح ہو گیا اور بے دھڑک ان سب پر کفر و شرک کا فتوےٰ جاری کریں تو ان سے اتنا کہئے کہ اللہ تمہیں ہدایت کرے۔ ذرا آنکھیں کھولکر دیکھو تو کسے کہا اور کیا کچھ کہا اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ اور جان لیجئے کہ مذہب کی بنا پر صحابہ سے لے کر اب تک کے اکابر سب معاذاللہ مشرک و کافر ٹھہریں وہ مذہب خدا و رسول کو کس قدر دشمن ہوگا۔

---

[1] شاہ عبدالعزیز محدث دھلوی، بستان المحدثین مطبوعہ سعید کمپنی، کراچی ص ۳۲۵

[2] ابن عابدین الشامی، علامہ، ردالمحتار مطبوعہ مطبع دارالکتب العربیۃ الکبریٰ، مصر ج ۳ ص ۲۵۵

صحیح حدیثوں میں آیا کہ جو کسی مسلمان کو کافر کہے خود کافر ہے اور بہت ائمہ دین نے مطلقاً اس پر فتوے دیا جس کی تفصیل فقیر نے اپنے رسالہ النَّہْیُ الْاَکِیْدُ عَنِ الصَّلٰوۃِ وَرَاءَ عِدَی التَّقْلِیْد میں ذکر کی۔ ہم اگرچہ بحکم احتیاط تکفیر نہ کریں تاہم اس قدر میں کلام نہیں کہ ایک گروہ ائمہ کے نزدیک یہ حضرات کہ یا رسول اللہ و یا علی و یا حسین و یا غوث الثقلین کہنے والے مسلمانوں کو کافر و مشرکین کہتے ہیں، خود کافر ہیں تو ان پر لازم کہ نئے سر سے کلمۂ اسلام پڑھیں، اور اپنی عورتوں سے نکاح جدید کریں۔ دُرِّ مختار میں ہے مَافِیْہِ خِلَافٌ یُؤْمَرُ بِالْاِسْتِغْفَارِ وَالتَّوْبَۃِ وَتَجْدِیْدِ النِّکَاحِ۔

فائدہ: حضور سید عالم صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کو ندا کرنے کے عمدہ دلائل سے "التحیات" ہے جسے ہر نمازی ہر نماز کی دو رکعت پر پڑھتا ہے اور اپنے نبی کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم سے عرض کرتا ہے ـــ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ "سلام حضور پر اے نبی اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں"۔

اگر ندا معاذ اللہ شرک ہے تو یہ عجیب شرک ہے کہ عین نماز میں شریک داخل ہے وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ اور یہ جاہلانہ خیال محض باطل کہ التحیات زمانۂ اقدس سے ویسے ہی چلی آتی ہے تو مقصود ان لفظوں کی ادا ہے نہ نبی صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی ندا، حاشا وکلا شریعت مطہرہ نے نماز میں کوئی ذکر ایسا نہیں رکھا ہے جس میں صرف زبان سے لفظ نکالے جائیں اور معنے مراد نہ ہوں، نہیں نہیں بلکہ قطعاً یہی درکار ہے اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلَوٰتُ سے حمد الٰہی کا قصد رکھے اور اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ سے یہ ارادہ کرے کہ اس وقت میں اپنے نبی صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کو سلام کرتا اور حضور سے بالقصد عرض کر رہا ہوں کہ سلام حضور پر اے نبی اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں۔ فتاوٰے عالمگیری میں شرح قدوری سے ہے:۔

لَابُدَّ اَنْ یَّقْصِدَ بِاَلْفَاظِ التَّشَہُّدِ مَعَانِیَہَا الَّتِیْ وُضِعَتْ لَہَا مِنْ عِنْدِہٖ کَاَنَّہٗ یُحَیِّی اللّٰہَ تَعَالٰی وَیُسَلِّمُ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی نَفْسِہٖ وَعَلٰی اَوْلِیَآءِ اللّٰہِ تَعَالٰی [1]

تنویر الابصار اور اس کی شرح دُرِّ مختار میں ہے:۔

(وَیَقْصِدُ بِاَلْفَاظِ التَّشَہُّدِ) مَعَانِیَہَا مُرَادَۃً لَہٗ عَلٰی وَجْہِ الْاِنْشَآءِ، کَاَنَّہٗ یُحَیِّی اللّٰہَ تَعَالٰی وَیُسَلِّمُ عَلٰی نَبِیِّہٖ وَعَلٰی نَفْسِہٖ وَاَوْلِیَآئِہٖ (لَا الْاِخْبَارِ) عَنْ

---

[1] فتاوٰے عالمگیری : مطبوعہ نورانی کتب خانہ، پشاور ج ۱، ص ۷۲

ذٰلِكَ ذَكَرَہٗ فِی الْمُجْتَبٰی[1]

علامہ حسن شرنبلانی مراقی الفلاح شرح نورالایضاح میں فرماتے ہیں :

یَقْصُدُ مَعَانِیَہٗ مُرَادَۃٌ لَّہٗ عَلٰی اَنَّہٗ مُنْشِئُھَا تَحِیَّۃً وَّسَلَامًا مِّنْہُ[2]

اسی طرح بہت علماء نے تصریح فرمائی، اس پر بعض سفہائے منکرین یہ عذر گڑھتے ہیں کہ صلوٰۃ وسلام پہنچانے پر ملائکہ مقرر ہیں تو ان میں ندا رجائز اور ان کے ما ورا میں نا جائز حالانکہ یہ سخت جہالت بے مزہ ہے، قطع نظر بہت اعتراضوں سے جو اس پر وارد ہوتے ہیں، ان ہوشمندوں نے اتنا بھی نہ دیکھا کہ صرف درود وسلام ہی نہیں بلکہ امت کے تمام اقوال وافعال واعمال روزانہ دو وقت سرکار عرش وقار حضور سیّد الابرار صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم میں عرض کیے جاتے ہیں۔ احادیثِ کثیرہ میں تصریح ہے کہ مطلقًا اعمال حسنہ سیئہ سب حضور اقدس صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کی بارگاہ میں پیش ہوتے ہیں اور یونہی تمام انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام اور والدین واعزا و اقارب سب پر عرضِ اعمال ہوتی ہے۔ فقیر نے اپنے رسالہ سلطنت المصطفٰے فی ملکوت کل الورٰی میں وہ سب حدیثیں جمع کیں، یہاں اسی قدر بس ہے کہ امام اجل عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ تعالٰے علیہ حضرت سعید بن المسیب رضی اللہ تعالٰے عنہما سے راوی :

لَیْسَ مِنْ یَّوْمٍ اِلَّا وَتُعْرَضُ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَعْمَالُ اُمَّتِہٖ غُدْوَۃً وَّعَشِیًّا فَیَعْرِفُھُمْ بِسِیْمَاھُمْ وَاَعْمَالِھِمْ[3]

یعنی "کوئی دن ایسا نہیں جس میں سیّد عالم صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم پر اعمالِ امت ہر صبح وشام پیش نہ کیے جاتے ہوں تو حضور کا اپنے امتیوں کو پہچاننا ان کی علامت اور ان کے اعمال دونوں وجہ سے ہے" (صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم وعلٰی آلہٖ وصحبہٖ وشرف وکرم)

فقیر غفر اللہ تعالٰے لہٗ بتوفیق اللہ عزوجل اس مسئلے میں ایک کتاب مبسوط لکھ سکتا ہے مگر منصف کے لیے اسی قدر وافی اور خدا ہدایت دے تو ایک حرف کافی۔

اَکْفِنَا شَرَّ الْمُضِلِّیْنَ یَا کَافِیْ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدِ نِ الشَّافِیْ وَاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ حُمَاۃِ الدِّیْنِ الصَّافِیْ اٰمِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

کتبہ عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی
عفی عنہ بمحمدن المصطفٰے النبی الامی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم

محمدی سنّی حنفی قادری ۱۳۰۱ھ
عبدالمصطفٰے احمد رضا خاں

[1] محمد عبدالباقی زرقانی، امام : شرح مواہب اللدنیہ (دارالمعرفۃ، بیروت) ج ۵ ص ۳۲۷

# تجوید

**مسئلہ:** ۔ از بندۂ درماندہ فدوی محمد عمر ۲۹ ربیع الآخر شریف ۱۳۳۱ھ

آیۂ کریمہ ومن دونہما جنتٰن ۝ فبایّ اٰلاء ربکما تکذبٰن ۝ مدھآمتٰن ۝ فبایّ اٰلاء ربکما تکذبٰن کیا فرماتے ہیں قراء شریعت اس میں کہ آیہ مذکورہ بالا میں جو آیت "لا" ہے اس پر ٹھہرنا جائز ہے یا نہیں۔ اور اس کے متعلق کیا اختلافات ہیں؟

**الجواب:** ۔ ہر آیت لا پر وقف جائز ہے، یوں بھی سنت سے ثابت ہے۔ قراءیں بھی دونوں طریقے ہیں۔ اور سب قرائتیں حق ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** ۔ مرسلہ سید اشرف علی صاحب محلہ ذخیرہ بریلی ۲۶ جمادی الثانی ۱۳۳۲ھ

بخدمت شریف جناب اعلیٰ حضرت صاحب قبلہ سلامت۔ عرض یہ ہے کہ سورۂ ناس میں خنّاسِ ۝ اَلَّذِیْ ہے یا خنّاسِ ۝ الَّذِیْ۔ کس طرح پڑھنا چاہیے۔ حضور دیگر عرض یہ ہے خناس الذی میں الف آگیا یا نہیں؟

**الجواب:** ۔ دونوں طرح جائز ہے۔ اور اصل وہی ہے کہ خناس کا سین الذی کے لام میں ملا کر پڑھیں۔ اس میں الف گر جائے گا۔ اور بحالتِ وصل اس کے گرانے کا ہی حکم ہے۔ اور "س" پر وقف کرکے "الذی" مع "الف" پڑھے جب بھی کچھ حرج نہیں، دونوں طریقے سنت سے ثابت ہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** ۔ از کانپور محلہ بانس منڈی مدرسہ امداد العلوم مسئولہ ابوالہادی محمد عبدالکافی روز یکشنبہ ۱۲ ذی الحجہ ۱۳۳۳ھ

دربارہ اس مسئلہ میں کہ وقتِ ختمِ قرآن تراویح میں تین بار سورۂ اخلاص شریف کا پڑھنا مکروہ ہے یا مستحسن؟ بینوا توجروا۔

**الجواب:** ۔ مستحسن ہے، فتاوی عالمگیری میں ہے قرأۃ قل ھو اللہ احد ثلاث مرات عقیب الختم یستحسنہا بعض المشائخ بجبر نقصان دخل فی قرأۃ البعض۔ الا ان یکون ختم القرآن فی الصلوٰۃ المکتوبۃ فلا یزید علی مرۃ۔ عقود الدریہ میں ہے والعمل بما علیہ الاکثر۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

---

# رسم القرآن

**مسئلہ:** مسئولہ حافظ میر عبدالجلیل صاحب مارہروی ۲۵ صفر مظفر ۱۳۲۲ھ

الفاظ جمع مذکر سالم مانند خاسئین، قانتون، کرھین، خیر الفاتحین و امثالہا

۱؎ جن کو منشی اشرف علی نے اپنے مصحف میں محذوف الالف لکھا ہے۔ اور اکثر جگہ حوالہ شمع قرأت اور خلاصۃ الرسوم وغیرہ کا دیا ہے اور مولوی احمد علی صاحب سہارنپوری نے الفاظ موصوفہ کو باثبات الف اپنے مصحف میں لکھا ہے بلکہ ایسے الفاظ قلیل الدور کی ایک فہرست اپنے مصحف کے ابتدا میں لکھ دی ہے کہ وہ باثبات الف ہیں۔ ان کی بابت آپ کا کیا حکم ہے؟

۲؎ لفظ ”کلام“ ملک العلام میں صرف چار جگہ ہے۔ ایک جگہ سورۂ بقرہ میں یسمعون کلم اللہ۔ دوم سورۂ اعراف میں قال یا موسی انی اصطفیتك علی الناس برسلتی و بکلامی۔ سوم سورۂ توبہ میں فاجرہ حتی یسمع کلم اللہ۔ چہارم سورۃ الفتح میں ہے یریدون ان یبدلوا کلم اللہ۔ ان سب کو بعض مصاحف و کتب رسم الخط میں باثبات الف لکھا ہے اور بعض میں محذوف الالف اور بعض نے بعض کو مع الالف اور بعض کو بغیر الف لکھا ہے۔ آپ کی ان کے باب میں کیا رائے ہے؟

۳؎ لفظِ قیام دو مقام پر سورۂ نساء میں اوّلاً ولا تؤتوا السفھاء اموالکم التی جعل اللہ لکم قیما دوم فاذکروا اللہ قیاما وقعودا وعلی جنوبکم سوم سورۃ المائدہ میں جعل اللہ الکعبۃ البیت الحرام قیما للناس چہارم سورۂ فرقان والذین یبیتون لربہم سجدا وقیاما پنجم سورۂ زمر میں ثم نفخ فیہ اخری فاذا ھم قیام ینظرون ششم سورۂ ذاریات میں فما استطاعوا من قیام وما کانوا منتصرین۔ عام مصاحف میں یعنی مولوی احمد علی صاحب سہارنپوری اور ان کے مقلدین نے سورۂ نساء کے پہلے اور سورۂ مائدہ والے کو بدون الف لکھا ہے۔ اور باقی سب جگہ مع الف۔ اور یہی رسالہ مرقع الغزلان سے ثابت ہے مگر منشی اشرف علی نے صرف آخر کے تینوں کو باثباتِ الف اور اوّل کے تینوں کو بدون الف لکھا ہے۔

۴؎ للرجال نصیب مما ترك الوالدان والاقربون وللنساء نصیب مما ترك الوالدان والاقربون مما قل منه او کثر اور لکل جعلنا موالی مما ترك الوالدان الآیہ سب مصاحف مروجہ ہندی میں الف اول موجود اور ثانی مفقود ہے مگر مؤلف خلاصۃ الرسوم دونوں کا حذف فرماتے ہیں۔ اور والدین یا وزن سے سب جگہ مع الالف ہے۔

۵؎ لاتقربوا الصلٰوۃ وانتم سکٰری سورۂ نساء میں وتری الناس سکٰری وما ھم بسکٰری تینوں کو منشی اشرف علی

اور مولوی ہادی علی صاحب نے اپنے مکتوب مصاحف میں محذوف الالف لکھا ہے۔ اور عام مصاحف میں خاص سورۂ نساء میں بدون الف اور باقی دونوں کو مع الالف۔ خلاصۃ الرسوم اور رسالہ نورِ سرمدی سے قولِ اوّل ثابت ہے مگر مرتع القرآن میں لکھا ہے سہ گیر از رج دو جا سکڑی یا دیعنی محذوفات میں دو کا ذکر کیا۔ تیسرے سے کچھ تعرض نہ کیا۔

۳ علامہ ابو عمرو الدانی ارشاد کرتے ہیں کذالک سوٰۃ و سوءٰ تکم و سیئ و سیئت و بریؤن و ھنیئا مریئا و بریئا و شبہہ یعنی ان سب کا ہمزہ بدون مرکز ہے لیکن کل مصاحف ہندی میں سوا تکم الف سے مرقوم ہے۔ بالاتفاق کسی نے اس میں خلاف بھی بیان نہیں کیا۔

۴ ومن خزی یومئذ سورۂ ہود میں قرأت مفتوح المیم کو کتاب تیسیر میں نافع اور ابن عامر کے نام سے لکھا ہے اور خلاصۃ الرسوم میں مرقوم ہے بکسر میم ست بقرأت غیر سوسی۔

۵ اعوذ باللہ کے باب میں روایت کتاب تحفہ نذریہ مؤلفہ قاری عبدالرحمٰن پانی پتی یہ ہے کہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم مختار جمیع قراء است۔ آگے بیان کرتے ہیں کہ اگر کسے لفظ دیگر در تعوذ گفت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ازاں لفظ منع فرمود۔ پھر لکھتے ہیں باوجود ایں منع و تعلیم الفاظ دیگر ہم مروی شدہ اند۔ پس تلفظ تعوذ باں الفاظ ہم جائز است اگرچہ مختار نیست۔ انتہی عبارتہ، بقدر ضرورت۔ اس کے بارے میں آپ کا کیا حکم ہے؟

## الجواب

اول:۔ یہ علم سمعی ہے نہ قیاسی۔ کلماتِ علمائے کرام سے یہاں صرف دو ضابطے ملتے ہیں۔ اوّل مطردہ کہ ہر جمع مذکر سالم کثیر الدور محذوف الالف ہے جبکہ اس الف پر مدنہ ہو۔ دوم اکثری یہ کہ الف پر مد ہو یعنی اس کے بعد ہمزہ یا حرف مشدد آئے تو ثابت الالف ہے، مگر ذواتِ الہمزہ میں حذف بھی بکثرت پایا گیا ہے۔ اور جمع مؤنث سالم تو مطلق محذوف الالف والالفین ہے اگرچہ قلیل الدور ہو، اگرچہ الف ممدود ہو۔ مگر گنتی کے حروف جیسے سورۂ شوریٰ میں روضٰت الجنّٰت۔ یونس میں اٰیاتنا بینٰت اسی میں مکرفی اٰیاتنا۔ حٰم سجدہ میں سمٰوٰت، فاطر میں علیٰ بینات علی الخلاف الی غیر ذلک من حروف قلائل۔

امام ابو عمرو دانی رحمۃ اللہ علیہ مقنع میں فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| اتفقوا علی حذف الالف من جمع السالم الکثیر الدور من المذکر والمؤنث جمیعا الصٰبرین و الصٰدقین والقٰنتین والشیٰطین والظٰلمون والسٰحرون والطیبٰت والخبیثٰت والمتصدقٰت وثیبٰت والغرفٰت وما کان مثلہ۔ فان جاء بعد الالف ھمزۃ او حرف مضعف نحو السائلین والقائمین والظانین و العادین وحافین و شبہہ اثبت الالف علی انی | تمام لوگوں نے جمع مذکر و مؤنث سالم کثیر الدور سے الف کے حذف کرنے پر اتفاق کیا۔ جیسے صٰبرین، صٰدقین، قٰنتین، شیٰطین، ظٰلمون، سٰحرون، طیبٰت، خبیثٰت، متصدقٰت، ثیبٰت، تئبٰت، غرفٰت اور جو اس کے مثل ہو۔ اور الف کے بعد ہمزہ یا حرف مشدد آئے جیسے سائلین، قائمین، ظانین، عادین، حافین اور اس کے مشابہ۔ مگر میں نے اہلِ مدینہ اور اہلِ عراق کے قدیم مصاحف کا تتبع کیا تو |

تتبعت مصاحف اهل المدینة واهل العراق القدیمة فوجدت فیها مواضع کثیرة مما بعد الالف فیه همزة قد حذف الالف منها واکثر ما وجدته فی جمع المؤنث لثقله والاثبات فی المذکر اکثر قال ابو عمرو وما اجتمع فیه الفان من جمع المؤنث السالم فان الرسم فی اکثر المصاحف بحذفهما جمیعا سواء کان بعد الالف حرف مضعف او همزة نحو الحفظت والصدقت والنزعت والصفّت والعدیٰت والضمئت وغیبت وسلحت و شبهه قد امعنت النظر فی ذلک فی مصاحف اهل العراق اصلیة اذ عدمت النص فی ذلک فلم ارها مختلفة فی حذف ذلک۔

بہت سے مقامات پر جہاں الف کے بعد ہمزہ تھا وہاں سے بھی الف حذف کر دیا ہے اور ایسا اکثر جمع مؤنث میں اس کے ثقل کی وجہ سے ہوا ہے۔ اور مذکر میں زیادہ طور پر الف کا اثبات ہے۔ امام ابو عمرو فرماتے ہیں جہاں جمع مؤنث سالم میں دو الف جمع ہو جائیں وہاں عام طور سے دونوں الف کو حذف کر دیتے ہیں اس کے بعد ہمزہ اور حرف مشدد ہو یا نہ ہو۔ جیسے حٰفظٰت، صٰدقٰت، نٰزعٰت، صٰفّٰت، عٰدیٰت، ضٰمئٰت، غیٰبٰت، سٰیحٰت اور اس کے اشباہ۔ میں نے اہل عراق کے اصلی مصاحف میں غور سے دیکھا جہاں مجھے کوئی تصریح نہ ملی تو ہر جگہ انہیں کو محذوف پایا۔

وقال محمد بن عیسی اصفهانی فی کتابه هجاء المصاحف قوم طاغون فی والذاریت والطور و فی روضات الجنّٰت فی عسق مرسومه بالالف

محمد بن عیسٰی اصفہانی اپنی کتاب "ہجاء المصاحف" میں فرماتے ہیں کچھ ذاریات اور طور میں طاغون کو اور روضات الجنت الف سے لکھتے ہیں۔

وقال ابو عمرو وکذا رأیتها انا فی مصاحف اهل العراق ورأیت فی بعضها کراما کاتبین بالالف فی بعضها بغیر الالف اھ مختصرا

ابو عمرو فرماتے ہیں مصاحف اہلِ عراق میں کراماً کاتبین کو الف اور بغیر الف دونوں طرح تحریر پایا۔ (انتہی مختصرا)

اس کے سوا جمع مذکر سالم قلیل الدور عدیم المد کے لیے کوئی ضابطہ نہیں۔ اور خاص خاص الفاظ میں اختلاف مصاحف ثابت مقطع میں ہے:

فی بعضها فارهین وفی بعضها فرهین بغیر الالف وکذلک حاذرون و حذرون

بعض مصاحف میں فارهین با الف اور بعض بغیر الف۔ اسی طرح حاذرون بھی دونوں طرح تحریر پایا گیا۔

اسی طرح دخان و طور و مطففین فاکهین اور لیس کے فاکهون سب کو فرمایا کہ فی بعضها بالالف وفی بعضها بغیر الالف تو مطلقا، ایک حکم کلی اثبات خواہ حذف کا لگا دینا ہرگز صحیح نہیں۔ بلکہ ہر کلمہ میں رجوع بنقل پھر بحالت اتفاق اس کا اتباع لازم، اور بحالتِ اختلاف اکثر و اشہر کی تقلید کی جائے۔ اور تساوی ہو تو حذف و اثبات میں اختیار ہے۔ اور احسن یہ کہ جہاں اختلافِ قرأت بھی ہو جیسے فکهین اور فاکهین وہاں حذف معمول بہ رکھیں، لیحتمل القرأتین۔ اور اگر نقل اصلا نہ ملے تو ناچار رجوع بہ اصل ضرور، اور وہ اثبات ہے کہ اصل کتابت میں اتباعِ ہجا رہے۔ علامہ علم الدین

سخاوی شرح عقیلہ میں زیر قول مصنف قدس سرہ ع وبالذی غافر عن بعضه الف فرماتے ہیں:

اصل ماجهل اصله ان یکتب بالالف علی ماینطق واللہ تعالیٰ اعلم۔

جس کی اصل نہ معلوم تو قاعدہ یہ ہے کہ جس طرح بالالف پڑھا جاتا ہے اسی طرح لکھا جائے۔

جواب سوال دوم: امام الاقاصی والادانی فی الرسم القرآنی ابو عمرو دانی فرماتے ہیں:

قال الغازی بن قیس العذاب والعقاب والحساب والبیان والغفار والجبار والساعة والنهار بالالف یعنی فی المصاحف وذلك علی اللفظ

غازی بن قیس فرماتے ہیں کہ عذاب، عقاب، حساب، بیان، غفار، جبار، ساعة، نہار مصاحف میں الف کے ساتھ مرقوم ہے جیسا کہ لفظ ہے۔

قال ابوعمرو کذلك رسموا کل ما کان علی وزن فعال وفعال بفتح الفاء وکسرها وعلی وزن فاعل نحو ظالم و فعال نحو خوار وفعلان نحو بنیان وفعلان نحو رضوان وکذلك المیعاد والمیقات والمیزان وما اشبهه مما الفه زائد البناء وکذلك ان کانت منقلبة من یاء او واو حیث وقعت اھ باختصار الامثله

ابو عمرو فرماتے ہیں یوں ہی تحریر کیا ہر وہ لفظ جو فَعال اور فِعال کے وزن پر ہو یا فاعل کے وزن پر ہو جیسے ظالم یا فُعّال کے وزن پر ہو جیسے خوار اور فعلان کے وزن پر ہو جیسے بنیان اور فعلان کے وزن پر ہو جیسے صنوان اور ایسے ہی میعاد، میقات، میزان اور اس کے مشابہ الفاظ جس میں الف زائد بناء کے لیے ہو۔ ایسے ہی یا اور واو سے بدلا ہوا بھی جہاں کہیں ہو۔ مثالوں میں اختصار کر دیا ہے۔

یہ مبارک کلام مفید عام کل سے ابتداء اور حیث وقعت پر انتہا ہو کر تاکید افادۂ عموم لایا۔ اگرچہ بحکم

مامن عام الاوقد خص منه البعض حتی هذه القضية لنفسها بمثل قوله سبحنه وهو بکل شئ علیم کما لایخفی علی ذی عقل سلیم

کوئی عام نہیں کہ اس سے بعض کی تخصیص نہ ہو خاص اس قضیہ میں بھی اللہ تعالیٰ کے قول ھو بکل شئ علیم کی طرح جیسا کہ عقل سلیم پر ظاہر ہے۔

بعض مستثنیات رکھتا ہے جنھیں خود امام ممدوح نے مقنع میں مواضع متفرقہ پر افادہ فرمایا ہے۔ مثل سلم الغیب البلغ وبلغا والضلل وضلل ومن خلله وظلله وغیرها ولہذا "مرتع الغزلان فی رسم خط القرآن" میں فرمایا:

وزن فعّال وفاعل وفَعلان
هم فَعال وفِعال وهم فعلان
نیز فُعلان ومفعل وفعّال
ہم فُعال ومفاعل وافعال
ہم مفاعیل ومفعل ومفعال
باتعالیٰ فواعل وفِعال
جملگی فعلہا ومصدرہا

فَعّال اور فاعل اور فِعلان کا وزن
فَعال اور فِعال اور فُعلان کا وزن
فُعلان اور مفعل اور فعّال بھی
فُعال اور مفاعل اور افعال بھی
مفاعیل اور مفعل اور مفعال بھی
فعالیٰ فواعل اور فِعال
اور افعال اور تمام مصادر

| | |
|---|---|
| الف منقلب ز واو و زیا | جن کا الف واو سے بدلا ہو یا یاء سے بدلا ہو |
| ہمہ گی ثابت است در ہمہ جا | تمام مقامات میں ایسا الف باقی اور ثابت رہے گا |
| جز حروفے کہ گشتہ مستثنیٰ | البتہ چند حروف اس قاعدہ سے مستثنیٰ ہیں |

مگر شک نہیں کہ وہ ہمیں ایک ضابطہ نافعہ بتاتا ہے کہ مستثنیات کے سوا ایسے سب کلمے ثابتات الالف ہیں۔ تو جب تک بالخصوص نقلِ معتمد سے خلاف ثابت نہ ہو، ثابت ہی رکھیں گے کہ وہی اصل اور وہی خود اصل رسم میں اصل، خلاصۃ الرسوم سے نکلی اور یبدلوا کلم اللہ بالحذف مترشح ہے۔ اخیر کی وجہ ظاہر ہے کہ امام حمزہ و امام کسائی نے یہاں کَلِمْ بروزن کَتِفْ پڑھا ہے مگر کلامی میں مثل دو باقی فقیر کے نزدیک اثبات ارجح ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**جواب سوال سوم:۔** یہ کلمہ سات جگہ آیا ہے۔ سب میں پہلے سورۂ آل عمران میں لایت لاولی الالباب الـذین یذکرون اللہ قیاما وقعودا وعلی جنوبھم عام مصاحف میں یہاں بھی مع الالف ہے۔ صاحب خلاصۃ الرسوم علامہ عثمان طالقانی رحمۃ اللہ علیہ نے صرف مائدہ کو ذکر کیا کہ قیٰما بحذف الف مرسوم است از جہت اشتمال بر ہر دو قرأت یا بنام اختصار۔ اور حرفِ اوّل نساء کو اگرچہ لفظاً نہ بتایا مگر رسمًا بحذف لکھا جس سے ظاہر باقی پانچ میں اثبات ہے۔ اور یہی قول مرتع ع ہم قیٰما وز ابتداء نساء و ع آخر مائدہ قیٰما داں کا مفاد ہے، اور اس کی وجہ واضح ہے کہ امام نافع اور امام اجل ابن عامر نے حرف نساء جعل اللہ لکم قیٰماً اور ابن عامر نے حرف مائدہ قیما للناس کو بے الف پڑھا فی التیسیر باقی سب میں اثباتِ الف ہے باتفاقِ قراءِ سبعہ والرسم یتبع اللفظ لاسیما وھو فعّال کمامر۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**جواب سوال چہارم:** مصحف کریم میں والدِ، والدین، والدیہ، والدیك، والدیّ، والدۃ، والدتیٔ والدتك سب بالف بعدِ واو مرسوم ہیں۔ اور یہی مقتضائے قاعدۂ فاعل ہے حتی کہ والدات باآنکہ جمع مؤنث سالم ہے، حذف الف میں مختلف فیہ ہے۔ والدٰن میں حذف الف تثنیہ تو حسب قاعدہ مطردہ ضرور ہے۔ حذفِ الف اول کی کوئی وجہ ظاہر نہیں اور عبارت خلاصۃ الرسوم اس نسخۂ سقیمہ میں یوں مرسوم "الوالدٰن ہر دو بحذف الف تثنیہ مکتوب است بعد از واو و دال ہمہ جا" عبارت نے تو حذف الف تثنیہ بتایا ہے اور ہر دو سے مراد دونوں لفظ الوالدٰن کہ اس آیت کریمہ میں واقع ہیں۔ اور بعد از واؤ الف تثنیہ کے کوئی معنی نہیں۔ ظاہر الفظ واو زیادت قلم ناسخ سے ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**جواب سوال پنجم:۔** فعالی کا قاعدہ مرتع سے گزرا۔ اور بعینہٖ یہی تخصیص موضعین ج مفاد مقنع ہے۔ محذوفات نافع بیان کرکے فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| فھذا جمیع مافی روایۃ عبد اللہ بن عیسٰی عن | یہ سب عبد اللہ ابن عیسٰی کی روایت قالون سے ہے اور انھوں |
| قالون عن نافع مما حذفت منہ الالف الرسم | نے نافع سے روایت کی جہاں جہاں سے رسم میں الف محذوف ہوا۔ |
| وحدثنا ابو الحسن بن غلبون قرأ ۃ منی علیہ | ابو الحسن ابن غلبون نے مجھ سے بیان کیا جب میں ان پر پڑھ |

حدثنا ابی حدثنا محمد ابن جعفر حدثنا اسمٰعیل ابن اسحٰق القاضی القالون عن نافع بعامة هذه الحروف وزاد فی الکهف فلا تصحبنی وفی الحج سکری وماهم بسکری الخ

رہا تھا۔ انھوں نے کہا مجھ سے میرے والد نے ان سے محمد ابن جعفر نے ان سے اسمٰعیل ابن اسحٰق قاضی نے انھوں نے قالون سے اور انھوں نے امام نافع سے یہ سب روایت کی۔ اور سورۂ کہف میں فلا تصحبنی اور حج میں سکری وماھم بسکری کا اضافہ کیا۔

اور وہ واضح الوجہ ہے کہ حرفین حج کو امام حمزہ اور امام کسائی نے "سَکْرٰی" بروزن سلمٰی پڑھا ہے بخلاف حرف نساء کہ قراءت سبعہ میں بالاتفاق سُکٰرٰی بروزن فُعَالٰی ہے تو قول مرتفع ہی اوضح اور اوجہ ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**جواب سوال ششم:** مصاحف ہند نے اتباع "خلاصۃ الرسوم" کیا۔ مگر کلام الامام امام الکلام ولا اقل دونوں مجوز ہوں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**جواب سوال ہفتم:** تیسیر میں ھود و معارج کے خزی یومئذ اور عذاب یومئذ میں فتح میم کو نافع اور کسائی کی طرف نسبت فرمایا۔ اور اسی طرح دیگر ائمہ نے تصریح فرمائی۔ تیسیر میں ہے:

نافع والکسائی ومن خزی یومئذ وفی المعارج من عذاب یومئذ ببنیه بفتح المیم والباقون بکسرها

نافع اور کسائی نے من خزی یومئذ اور سورۂ معارج میں من عذاب یومئذ ببنیه کو میم کے فتحہ کے ساتھ اور باقیوں نے کسرہ کے ساتھ پڑھا۔

شاطبیہ میں ہے:

ویومئذ مع سال فافتح (ا) تی (ر) ضا
وفی النمل (حصن) قبله النون (ث) ملا

شرح میں ہے:

امر بفتح المیم فی قوله تعالیٰ ومن خزی یومئذ ومن عذاب یومئذ ببنیه فی المعارج المشار الیهما بالهمز والراء فی قوله اتی رضا وهما نافع والکسائی۔ ثم اخبر ان المشار الیهم بحصن وهم الکوفیون ونافع قرؤا بالنمل وهم من فزع یومئذ فتعین لمن لم یذکره فی الترجمتین القراءة بکسر المیم اصله وهو علی الحقیقة الخفض فی المواضع الخ

اللہ تعالیٰ کے قول من خزی یومئذ من عذاب یومئذ ببنیه میں جو سورۂ معارج میں ہے، میم کے فتحہ کا حکم دیا۔ اور ہمزہ اور راء سے مصنف کے قول "اتی رضا" میں نافع اور کسائی کی طرف اشارہ ہے۔ پھر یہ بتایا کہ لفظ حصن سے کوفیوں اور نافع کی طرف اشارہ ہے۔ ان لوگوں نے سورۂ نمل کے من فزع یومئذ کو یومئذ پڑھا۔ تو یہ ثابت ہوگئی کہ دونوں ترجموں میں جن لوگوں کا ذکر نہیں ہے وہ اصل حقیقی پر تینوں جگہ مکسور پڑھتے ہیں۔

غیث النفع میں ہے:

اس پر طرفہ یہ کہ وہ خدمت جو ایسے امور ہیں کہ فقیر کو دوسرے کام کی طرف متوجہ ہونے سے مجبورانہ باز رکھتے ہیں۔ خود اپنے مدرسہ میں قدم رکھنے تک کی فرصت نہیں ملتی۔ یہ خدمت کہ فقیر سراپا تقصیر سے میرے مولائے اکرم صلی اللہ علیہ وسلم محض اپنے کرم سے لے رہے ہیں، اہل سنت و مذہب اہل سنت ہی کی خدمت ہے۔ جو صاحب چاہیں جتنے دن چاہیں فقیر کے یہاں اقامت فرمائیں۔ مہینہ دو مہینہ سال دو سال۔ اور فقیر کا جو منٹ خالی دیکھیں یا جس وقت فقیر کو کوئی ذاتی کام کرتے دیکھیں، اسی وقت مواخذہ فرمائیں کہ تو اتنی دیر میں دوسرا کام کرسکتا تھا ——— اور جب بحمدہ تعالیٰ سارا وقت آپ ہی کے مذہب کی خدمت گاری میں گزرتا ہے تو اب یہ کام اگر فضول یا دوسرا اس سے اہم ہو تو مجھے ہدایت فرمائی جائے۔ ورنہ فقیر کا عذر قابل قبول ہے۔ ———

مولوی سید دیدار علی صاحب و مولوی ابوالفرح عبدالحمید صاحب نے فقیر سے ایک انجمن قائم کرکے اس کی خدمات انجام دینے کو فرمایا۔ فقیر نے گزارش کی کہ جو کام الحمد للہ یہاں ہو رہا ہے ضروری ہے یا نہیں؟ فرمایا سخت ضروری۔ فقیر نے عرض کی دوسرا کوئی صاحب اس پر مقرر فرما دیجیے اور مجھ سے کوئی اور خدمت اہل سنت لیجیے۔ فرمایا نہ دوسرا کوئی اسے کرسکتا ہے نہ دس آدمی مل کر انجام دے سکتے ہیں۔ فقیر نے گزارش کی پھر عذر واضح ہے۔

غرض انجمن اہل سنت جو اہم مقاصد ہیں ان میں سے ایک میرے مقدور بھر بالفعل موجود ہے تو اسی کو خدمت انجمن تصور فرمائیں۔ جو حال ہو اور جیسی حالت ہو، مذہب اہل سنت کا ادنیٰ خدمت گار اور اپنے سنی بھائیوں کا خیر خواہ و دعا گو ہوں۔ البتہ وجوہ مذکورہ بالا سے نہ کہیں آنے جانے کی فرصت نہ طاقت، نہ اپنا کام چھوڑ کر دوسرا کام لینے کی لیاقت وحسبنا اللہ ونعم الوکیل واللہ یقول الحق ویھدی السبیل۔ اس نیاز نامہ میں جو امور معروض ہوئے ہیں، جہاں کہیں مشورہ خیر ہو ضرور مطلع فرمائیں۔ فقیر کی کیا حقیقت ہے۔ امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے زمانۂ خلافت راشدہ میں فرماتے: لاخیر فیکم اذا لم تقولوا ولاخیر فی اذا لم اسمع تم مشورۂ خیر نہ دو تو تم میں بھلائی نہیں اور میں اس کو نہ سنوں تو مجھ میں بھلائی نہیں وفقنا اللہ تعالیٰ وایاکم وسائر اخواننا لکل خیر وحفظنا وایاکم من کل ضیر وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا ومولانا محمد وآلہ وصحبہ وابنہ وحزبہ اجمعین وبارک وسلم آمین۔ ۲۷ جمادی الآخرہ ۱۳۳۰ھ ہجری

**مسئلہ**:۔ از ضلع میرٹھ مسئولہ محمد فضل الرحمن صاحب ۔ ۲۴ ربیع الاول ۱۳۳۲ھ

ایک قطعہ اشتہار پروانۂ خداوندی مجھے اس قصبہ میں دستیاب ہوا ہے، لہذا ارسال بحضور ہے۔ امید کہ مفصل مطلع فرمایا جائے کہ یہ اشتہار کہاں تک صحیح ہے۔

## "پروانۂ خداوندی"

بسم اللہ الرحمن الرحیم صلی اللہ علی سیدنا محمد وعلی آلہ واصحابہ وسلم۔ یہ وصیت حضرت جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے شیخ احمد خادم روضۃ النبی علیہ الصلوۃ والسلام کی طرف سے ہے کہ انھوں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جمعہ کی رات کو خواب میں قرآن شریف کی تلاوت فرماتے ہوئے دیکھا اور فرمایا: اے شیخ احمد یہ دوسری وصیت تیری طرف ہے علاوہ اس پہلی وصیت کے۔ وہ یہ ہے کہ تم جملہ مسلمین کو رب العالمین کی طرف سے خبر کردو کہ میں ان کے بابت ان کے

کثرتِ گناہ و معاصی کے سخت بیزار ہوں جس کا سبب یہ ہے کہ ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک (کلمہ گو) نوے ہزار اموات ہوئی ہیں۔ جن میں ستر ہزار اسلام پر باقی تمام غیر اسلام یعنی کفر پر مرے ہیں جس وقت ملائکہ نے یہ بات سنی تو انھوں نے کہا یا محمد آپ کی امت گناہوں کی طرف بہت مائل ہو گئی ہے کہ انھوں نے اللہ تعالیٰ کی عبادت چھوڑ دی ہے پس اللہ تعالیٰ نے ان کی صورتوں کی تبدیلی کا حکم فرما دیا۔ پھر حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اے رب ان پر تھوڑا صبر کر اور ان کو مہلت دے۔ جب تک یہ خبر میں ان کو پہنچا دوں پس اگر وہ تائب نہ ہوئے تو حکم تیرے ہاتھ میں ہے۔ اور حقیقت یہ ہے کہ یہ لوگ دائمی گناہوں، کبیرہ گناہوں، زناکاری، کم تولنے، کم میزان رکھنے، سود کھانے، شراب کے پینے کی طرف بہت مائل ہو گئے ہیں۔ اور فقراء و مساکین کو خیرات نہیں دیتے۔ اور دنیا کی محبت آخرت کی نسبت زیادہ کرتے ہیں۔ اور نماز کو ترک کر بیٹھے ہیں۔ اور زکوٰۃ نہیں دیتے پس اے شیخ احمد تو ان کو اس بات کی خبر دے۔ ان کو کہو کہ قیامت قریب ہے۔ اور وہ وقت قریب ہے کہ آفتاب مغرب سے طلوع کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ اور ہم نے اس سے پہلے بھی وصیت پہنچائی تھی لیکن یہ لوگ بے فرمانی اور غرور میں زیادہ دلیر ہو گئے۔ اور یہ آخری وصیت ہے شیخ احمد خادم حجرہ شریف نے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو کوئی اس کو پڑھے اور اس کی نقل کر کے ایک شہر سے دوسرے شہر تک پہنچا لے وہ جنت میں میرا رفیق ہوگا اور اس کی میں شفاعت کروں گا دن قیامت کے۔ اور جو اس کو پڑھے اور اس کی نقل نہ کرے وہ قیامت کو میرا دشمن ہوگا۔

اور کہا شیخ احمد نے میں اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی تین مرتبہ قسم کھاتا ہوں کہ یہ بالکل سچی بات ہے۔ اور میں اس میں جھوٹا ہوں تو خدا مجھ کو دنیا سے کافر کرکے نکالے۔ اور جو اس کی تصدیق کرے گا وہ دوزخ کی آگ سے نجات پائے گا صلی اللہ علیٰ سیدنا محمد وعلیٰ آلہ وصحابہ وسلم۔

**الجواب:**۔ جن باتوں کی اس میں ہدایت ہے وہ باتیں اچھی ہیں۔ ان کے احکام قرآن و حدیث میں موجود ہیں۔ ان پر عمل ضرور ہے۔ باقی یہ تمہید جو اشتہار میں لکھی گئی ہے بے اصل ہے۔ بارہا اس قسم کے اشتہار شائع ہوئے ہیں کسی میں خادم روضۂ انور کا نام صالح ہے، کسی میں شیخ احمد ہے۔ اور ایسے ہی بے باکی کے کلمات لکھے ہیں کہ اتنے مسلمان مرے ان میں سے صرف اتنے ایمان کے ساتھ گئے۔ اور باقی معاذ اللہ بے ایمان مرے۔ اس اشتہار میں تو اتنی رعایت ہے کہ نوے ہزار اموات میں صرف بیس ہزار معاذ اللہ کافر رکھے ہیں اور اشتہاروں میں تو گنتی کے مسلمان رکھے۔ رب عزوجل سے جو حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عرض نسبت کی۔ ہر کس قدر بے معنی ہے۔ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو ہدایت دے۔ نسأل اللہ العفو والعافیة۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## مسئلہ:۔ ۱۷ ربیع الثانی ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک جاہل نے کوئی گناہ کیا جس کو قطعی نہ جانتا تھا کہ حلال ہے یا حرام۔ اور اسی یا دوسرے گناہ کو عالم نے کیا۔ تو ان دونوں کے لیے از جانبِ شریعت حکم مختلف ہے یا نہیں۔ اگر مختلف ہے تو کیوں اور اگر مختلف نہیں ہے تو کیوں؟ بینوا توجروا۔

**الجواب:**۔ حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

ذنب العالم ذنب واحد وذنب الجاہل ذنبان عالم کا گناہ ایک گناہ ہے اور جاہل کا گناہ دوہرا گناہ۔ عرض کی یا

قیل ولم یا رسول اللہ قال العالم یعذب علی رکوبہ الذنب والجاھل یعذب علی رکوبہ الذنب وترك التعلم۔ رسول اللہ یہ کیوں۔ فرمایا عالم پر گناہ کرنے کا عذاب ہے اور جاہل پر ایک عذاب گناہ کرنے کا ہے اور ایک عذاب نہ سیکھنے کا۔

**مسئلہ** :- از مارہرہ مطہرہ ضلع ایٹہ سرکار کلاں مرسلہ حضرت سید محمد میاں صاحب دامت برکاتہم۔
۲۴ ذی قعدہ ۱۳۳۲ھ دوشنبہ

مولانا المعظم ذوالمجد والکرم معظم و مکرم دام مجدہم پس از سلام مسنون عارضِ خدمت ہوں۔ بفضلہ تعالیٰ جناب کی صحت و عافیت کا مستدعی بخیر ہوں۔ میں نے جناب سے سید ظہور حیدر صاحب مرحوم کے لیے جو اُن کے نام سے ایک عدد کم کر کے تاریخِ وفات ان کی کہہ دینے کو کہہ آیا تھا اور جناب نے وعدہ فرمایا تھا۔ اب اگر ہو گئی ہو تو روانہ فرمائیں۔ تقریظات الحدوث والقدوم اور التناسخ بھی روانہ ہوں جو بدایونی رسائل ہیں۔ اور اگر کوئی جدید رسالہ مبحث اذان میں شائع ہوا ہو تو روانہ ہو۔ کنز الآخرۃ جو چودھری صاحب سہارنپوری کی ہے وہ جدید الطبع سنا ہے کہ جناب کی نظر واصلاح سے تمام ہو گزری ہے، آیا یہ درست ہے؟ اور اس میں جو حصّہ پر امامت کے مسائل ہیں۔ قبروں پر چادریں چڑھانے کو بدعت سیئہ کے قسم اعتقادیہ اور باب زیارۃ القبور میں قبروں پر کچھ چڑھانے یا چومنے کو حرام اور بدعت لکھ دیا ہے۔ آیا یہ بھی جناب کے نزدیک صحیح ہے؟ اس سے مطلع فرمائیے۔
والسلام۔

**الجواب** :- بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم۔ بشرف ملاحظہ عالیہ حضرت صاحبزادہ والاقدر بالافخر حضرت جناب مولانا مولوی سیّد محمد میاں صاحب دامت برکاتہم۔ بعد تسلیم مع التکریم ملتمس، والا حضرت سیّدنا شاہ مہدی میاں صاحب قبلہ کے حکم سے ان عظیم بے فرصتیوں میں یہ کتاب فقیر نے بنائی۔ اغلاطِ شدیدہ کثیرہ عظیمہ شرعیہ کا نکالنا تو لازم وواجب ہی تھا۔ حکم یہ ہوا کہ اشعار کی بھی اصلاح کر۔ جس سے بلا مبالغہ اتنی بڑی کتاب نظم اور اتنے کثیر حواشی از سرِ نو تصنیف کرنی ہوئی۔ بلکہ تصنیفِ جدید میں اس کی نصف محنت بھی نہ ہوتی جو اس کے بنانے میں ہوئی۔ طبع اول کے صفحہ ۱۲۳ تک کہ طبع جدید کے صفحہ ۱۳۳ ہے، تمام اصلاحات کی نقل میں نے اپنے پاس رکھی، اور جناب چودھری صاحب کی خدمت میں گزارش کی کہ بعد تبییض یہاں پھر دیکھنے کو بھیج دیا کریں۔ جناب موصوف نے کچھ اجزا کاپی شدہ دیکھنے کو بھیجے۔ اس کے مطالعہ سے واضح ہوا کہ اصلاح میں شدید تبدیلیں فرمادی ہیں۔ اس کے بعد مجھے چاہیے تھا کہ باقی کتاب واپس کرتا، مگر حکم حاکم سے چارہ نہ تھا۔ باقی کی بھی اسی محنت سے اصلاح کی اور چودھری صاحب سے عرض کر بھیجی کہ اب مبیضہ یہاں بھیجنے کی حاجت نہیں ——— یہ مسئلہ چادر وغیرہ کا جو حضرت نے دریافت فرمایا ہے الحمد للہ کہ اسی صفحہ ۱۲۳ تھا۔ جسے میں یہ دکھا سکتا ہوں کہ میری اصلاح یہ تھی: اور یہ حضرت خود ملاحظہ فرمالیں گے کہ طبع جدید میں اس کی کیا گت ہو گئی ہے۔

طبع اول کے صفحہ ۸۵ و ۸۶ پر کہ اب صفحہ ۹۲ تا ۹۴ ہے، اس میں یہ شعر "کچھ چڑھانا قبر پر یا چومنا الخ" کاٹ کر یہ بنایا تھا ؎

سجدۂ قبر اور طواف باخضوع ان کے آگے جھکنا تا حدِ رکوع

... دم میں وہی اپنا شعر رہا۔ یہیں میں نے یہ اشعار اضافہ کیے تھے ؎

اولیاء سے استعانت ہے روا — وہ وسائل ہیں ترے پیشِ خدا
معطی و مالک فقط اللہ ہے — واسطہ اپنا ولی اللہ ہے
ہے توسّل کی طلب قرآن میں — وابتغوا آیا ہے اس کی شان میں
دیکھ تفسیرِ عزیزی پارہ عم — لکھتے ہیں یوں شاہ صاحب محترم
اولیاء کرتے ہیں امدادِ بشر — جارحہ ہیں بہر امدادِ بشر
اہلِ حاجت ان سے حاجت مانگ کر — اپنی مشکل کرتے ہیں حل سربسر
یہ بھی فرمایا کہ نذرِ اولیاء — ہے تمام امت میں رائج بے خطا
ہے یہ مقصودِ شہِ عبد العزیز — نذرِ عرفی ہے نہ شرعی اے عزیز
تحفہ جو لے جائیں شاہوں کے حضور — نذر کہتے ہیں اسے اہلِ شعور
فرقِ عرف و شرع سے غافل نہ ہو — کہہ نہ مشرک اہلِ الا اللہ کو
امتِ احمد کو جو مشرک کہے — خود ہے وہ نزدیکِ شرک و کفر سے
اور سماع و علمِ موتیٰ مطلقاً — اہلِ سنت کا ہے اجماع اے فتیٰ
مُردے مومن ہوں کہ کافر لاکلام — دیکھتے سنتے سمجھتے ہیں مدام
اس پہ ناطق ہے تواتر سے حدیث — ہے فنائے روح تو قولِ خبیث
وہ نہیں سنتے تو کیوں ان پر سلام — کیا شریعت چاہے پتھر سے کلام
عام کے یہ دھر نہیں سنتے ضرور — ہیں یہی موتیٰ یہی من فی القبور

یہ بھی جب حق چاہے سنتے ہیں ندا
کیونکہ ان اللہ یسمع من یشاء

ملاحظہ ہو طبع ۱۹۰۰ء میں ان کی کیا تبدیلی ہوئی ہے۔ سب سے زیادہ سخت افسوس مجھے ان اشعار کا ہوا کہ نعت شریف میں میں نے اضافہ کیے تھے۔ وہ یہ ہیں: ؎

حضرتِ علامِ کل بے شک و ریب — بخشتا ہے انبیاء کو علمِ غیب
ان کو کرتا ہے مسلط غیب پر — اوروں کو ان کے توسط سے خبر
ان پہ کر دیتا ہے روشن لاکلام — ختم تک دنیا و ما فیہا تمام
مصطفیٰ کو سب سے بخشا ہے سوا — مایکون ماکان جس کا جز ہوا
علم مانے شہ سے شیطاں کا وسیع — کس سے جز شیطاں ہو یہ کفرِ شنیع
علمِ غیب ان کا سا جو ثابت کرے — بچے پاگل جانور کے واسطے
وہ شقی مرتد عدو اللہ ہے — کافروں سے بھی سوا گمراہ ہے

جو کریں تنقیصِ شانِ شاہِ دیں　　لعنۃ اللہ علیہم اجمعیں
مصطفٰی ہی ہیں قیامت میں شفیع　　ہے انھیں کا حصہ یہ شانِ رفیع
فاتحِ بابِ شفاعت ہیں وہی　　کہفِ اربابِ شفاعت ہیں وہی
جو کبائر والے بے توبہ مریں　　وہ کریم ان کی شفاعت بھی کریں
جو کہے اس دن کے وہ شافع نہیں　　وہ ہے گمراہ و خبیث لے ایں ہیں
فضلہ خوارانِ سگانِ اعتزال　　بکتے ہیں ایسے بد اقوال ضلال
ان کی گمراہی سے تم منھ موڑنا　　اپنے مولا کا نہ دامن چھوڑنا
وہ نہ ہوں شافع ہمارے گر وہاں　　کیجیے ہم سوں کا ٹھکانہ پھر کہاں

ملاحظہ ہو کہ اس میں کتنا اور کیا باقی رہا۔ ان تمام اضافات پر حواشی تھے جن میں ہر لفظ کا آفتاب سے زیادہ ثبوت تھا وہ بھی اکثر حذف ہو گئے　　اب حضرت اپنی مسئول عبارت ملاحظہ فرمائیں۔ اشاعتِ اولیٰ میں اس حاشیہ کی عبارت یہ تھی:

حشہ ہوتی ہے مکروہ الخ یعنی فاسق فاجر اور نابینا اور اہلِ بدعت اور جاہل کے پیچھے نماز مکروہ ہوتی ہے ولیکن بعض کے پیچھے مکروہِ تحریمہ اور بعض کے پیچھے مکروہِ تنزیہی یعنی اہلِ بدعت اور وہ جاہل جو قرأت توڑے اور ادھ کٹ حرفوں سے پڑھے۔ ان کے پیچھے نماز مکروہِ تحریمہ ہوتی ہے۔ اور نابینا و فاسق کے پیچھے اگر وہ اہلِ بدعت اور جاہل نہ ہوں تو نماز مکروہِ تنزیہہ ہوتی ہے۔ اہلِ بدعت کے پیچھے اس لیے کہ حضرت نے فرمایا من احدث فی امرنا لیس منہ فھو رد (ترجمہ: یعنی جس شخص نے نئی بات نکالی اپنی طرف سے بیچ دین ہمارے کے جو کہ کتاب و سنت سے ثابت نہیں ہے (مراد اس سے بدعتِ سیئہ ہے) پس وہ شخص یعنی بدعتی مردود ہے۔ اور ایک جگہ فرمایا کل بدعۃ ضلالۃ (ترجمہ) یعنی بدعت گمراہی کا راستہ ہے) پس جو شخص مرتکب ایسی بدعت کا ہو اس کے پیچھے نماز ہرگز نہ پڑھنا چاہیے۔ اس کے پیچھے نماز مکروہِ تحریمہ ادا ہوگی۔

واضح ہو کہ قبروں کے سجدہ کرنے والے اور اہلِ قبور سے منت ماننے والے اور فرقہائے باطلہ مثلِ خوارج و جبریہ و قدریہ کے۔ اور وہ ان پڑھ جاہل جو کہ کتاب و سنت سے بالکل ناواقف و بے بہرہ ہیں اور پھر ترکِ تقلید کرتے ہیں، یہ لوگ اہلِ بدعت ہیں۔ ان کی صحبت سے بچنا چاہیے۔ غرضیکہ جن باتوں پر صحابہ و تابعین و ائمہ مجتہدین رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین کا اجماع ہو چکا ہے ان کے خلاف عقیدہ رکھنا یہی بدعت ہے۔

اس فقیر نے یوں بنایا تھا:

حشہ پچھلے دو ہیں الخ یعنی جاہل اور نابینا اور ولد الزنا اور غلام، فاسق اور اہلِ بدعت کے پیچھے نماز مکروہ ہوتی ہے لیکن اگلے چار کے پیچھے مکروہِ تنزیہی، اور پچھلے دو کے پیچھے مکروہِ تحریمی ہوتی ہے جبکہ وہ فاسق معلن ہو یعنی اس کا فسق ظاہر اور مشہور ہو، ورنہ اس کے پیچھے بھی مکروہِ تنزیہی ہوگی۔ اور جبکہ اس مبتدع کی بدعت و بد مذہبی حدِ کفر تک

نہ پہنچی ہو، ورنہ اس کے پیچھے باطل محض ہوگی، جیسے آج کل کے روافض ووہابی ونیچری وقادیانی وچکڑالوی کہ اپنے آپ کو اہلِ قرآن کہتے ہیں۔ اور غیر مقلد۔ حدیث میں فرمایا کل بدعۃ ضلالۃ ترجمہ: یعنی ہر بدعت گمراہی ہے۔ اور اس سے مراد بدعتِ سیئہ ہے۔ پس جو شخص مرتکب ایسی بدعت کا ہو اس کے پیچھے نماز ہر گز نہ پڑھنا چاہیے۔ اس کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ادا ہوگی۔

واضح ہو کہ بدعتِ سیئہ دو قسم ہے عملی اور اعتقادی۔ عملی جیسے عَلَم، تعزیے اور قبروں کو سجدہ۔ اور اعتقادی جیسے تفضیلہ وخوارج وجبریہ وقدریہ وغیرہ۔ یہ لوگ اہلِ بدعت ہیں۔ ان کی صحبت سے بچنا چاہیے۔ غرض جن باتوں پر صحابہ وتابعین وائمہ مجتہدین رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کا اجماع ہو چکا ہے اس کے خلاف عقیدہ رکھنا بدعت ہے۔ پھر ان میں جن کی بدعت حدِ کفر کو نہ پہنچی جیسے تفضیلہ اس کے پیچھے نماز مکروہِ تحریمی ہے ورنہ باطل محض ۱۲ منہ

اب اشاعتِ ثانیہ میں جس طرح کر لیا گیا ہے وہ پیشِ نظر ہے۔ اسی طرح بے شمار تبدیلات ہیں۔ اشعار میں بھی پھر اسی قسم کی اغلاط نے عود کیا ہے۔ صفحہ ۱۲۳ کے بعد کی اصلاحات یہاں نہ رہیں اگر وہ بھی ہوں، اور یہ کتاب مطابق اصلاحِ فقیر کوئی صاحب چھاپیں تو کتابِ ثالث ہوگی۔ اور بفضلہٖ تعالیٰ اغلاطِ شرعیہ وشعریہ سے پاک۔

حضرت سیّد ظہور حیدر میاں صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تاریخِ وصال جبھی خیال میں آگئی تھی۔ معروض ہے ؎

نحو لقاء جدہٖ — أمّ ظهور حیدر

حن الى الجنان اذ — ثمّ ظهور حیدر

قیل متى هذا السفر — هـمّ ظهور حیدر

قلت لان بقى السنة[1] — تـمّ ظهور حیدر

۱۳۳۲ — ۱۳۳۳

بدایوں کے رسالہ تناسخ اور رسالہ حدوث وقدوم پر جو الفاظ نیاز مند نے لکھے تھے، ان کی نقل حاضر ہے۔ مولانا کے خط کی نقل گر بدایوں سے مل گئی ہو تو میں بھی دیکھتا۔

بوالاخدمت حضرت جناب سیّدنا شاہ ابوالقاسم حاج سیّد اسماعیل حسن میاں صاحب قبلہ تسلیم معروض۔

رسالہ "ہزار ضربِ اقوی" جس میں مولوی عبدالغفار خاں صاحب کے چوتھے رسالہ "آثار المبتدعین" پر کامل ایک ہزار ردہیں تین چار روز میں ان شاء اللہ تعالیٰ طبع ہو جائے گا۔ بعونہٖ تعالیٰ حاضر کیا جائے گا۔ کلکتہ والوں کا رو حاضر ہے جسپ تحریر اسمار تقسیم فرما دیا جائے۔ فقط

**مسئلہ**: مسئولہ احمد علی معمار محلہ ان محلہ براہی۔ روز پنجشنبہ۔ تاریخ ۹ محرم ۳۴ھ

---

[1] بقی یبقیٰ، سمع اور ضرب دونوں سے آتا ہے۔ علاوہ ازیں ضرب سے بمعنی انتظار لغتِ معروف ہے۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص امام مسجد شیرینی اور کھانے کی چیزوں پر فاتحہ پڑھنے سے انکار کرتا ہے اور عذر یہ پیش کرتا ہے کہ فاتحہ دی ہوئی چیز کا اگر کچھ حصہ زمین پر گر گیا یا اور کسی قسم کی بے ادبی ہوئی تو فاتحہ دینے والا گنہگار ہوگا۔ ایسے شخص پر شرعاً کوئی عذاب یا ثواب ہو سکتا ہے یا نہیں؟

الجواب:۔ اس کا یہ خیال باطل اور یہ عذر لاطائل ہے۔ زمین پر بلا قصد گر جانے میں کچھ گناہ کسی کے ذمہ نہیں۔ اور اگر کوئی وہابی یا رافضی معاذ اللہ قصداً بے ادبی کرے تو اس کا گناہ اس کے سر کیوں باندھا جائے قال اللہ تعالٰی لا تزر وازرۃ وزر اخرٰی۔ ہاں اگر دینے والا جان کر وہابی یا رافضی یا اور کسی کافر کو دے تو وہ بے ادبی کہ یہ ... والے کی طرف عائد ہوگی۔ شخصِ مذکور اگر واقعی یہ عقیدہ رکھتا ہے جو زبان سے کہا تو قرآن مجید کا مخالف ہے۔ کما تلونا۔ ورنہ ظاہر یہ ہے کہ وہ باطن میں فاتحہ اولیاءِ کرام کا منکر ہے۔ اور بزہ تقیہ یہ عذر بیہودہ گڑھتا ہے۔ دونوں صورتوں میں یہ شخص مستحق عذاب ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

---

# مسائلِ شتّی

## تصوّف

"نہ وہ باتیں" خیال میں ہیں نہ یہی یاد کہ میں نے کیا بتائے تھے۔ مگر اس وقت جو نظر کی اب بھی بہ نگاہِ اوّلیں تین ہی مطلب ذہن میں آئے۔ عجب نہیں کہ یہ وہی مطالب ہوں جو اس وقت فکر میں آئے تھے، یا غیر ہوں۔

شاعر "اربابِ تمکین" سے نہیں جو ایک حال پر مستقیم و مستقر رہے بلکہ "اصحابِ تلوین" میں سے ہے جن پر وارداتِ مختلفہ مقتضی قضایائے مختلفہ وارد ہوتے ہیں۔ وہ اپنی ان احوالِ گوناگوں کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

"میخواہم" تو ظاہر ہے کہ عشق میں "اہلِ ہدایت" کی یہی حالت ہوتی ہے کہ وہ اپنی خواہش کے پابند ہوتے ہیں۔ اور ان کی خواہش یہی کہ حبیب کو دیکھیں اور رقیب کو نہ دیکھیں۔

اور "نمی خواہم"، تین مقامات مختلفہ سے ناشی ہے، جن میں ایک دوسرے سے اعلیٰ ہیں۔

**مقامِ اوّل:۔** ادنیٰ مقام "جوششِ عشق و رشک ہے" یعنی دل کی خواہش تو یہی ہے کہ حبیب بے خلشِ رقیب جلوہ گر ہو۔ مگر "حبیب و رقیب" شدتِ مصاحبت سے متلازم ہیں کہ ایک کا دیکھنا دوسرے کے دیکھنے اور ایک کا نہ دیکھنا دوسرے کے نہ دیکھنے کو مستلزم ہے۔ نظر براں جب رشک جوش کرتا ہے، حبیب کو دیکھنا نہیں چاہتا کہ اس کی رویت بے رویتِ رقیب نہ ہوگی۔ اور رویتِ رقیب ہرگز منظور نہیں۔ اور جب عشق جوش زن ہوتا ہے، رقیب کو دیکھنا نہیں چاہتا کہ اس کا نہ دیکھنا حبیب کے نہ دیکھنے کو مستلزم ہوگا۔ اور دیدارِ حبیب سے محرومی گوارا نہیں۔

**مقامِ دوم:۔** اوسط "مقامِ فنائے ارادہ در ارادہ محبوب" یعنی خواہشِ دل تو وہی کہ حبیب بے رقیب متجلی ہو، مگر حبیب کا ارادہ اس کا عکس ہے۔ وہ چاہتا ہے کہ میں اسے نہ دیکھوں اور رقیب کو دیکھوں کہ غیظ پاؤں اور مُراد نہ پاؤں۔ جب فنائے ارادہ فی ارادۃ الحبیب کا مقام وارد ہوتا ہے میں اپنی اُس خواہشِ دلی سے درگزر کرتا ہوں۔

؎ میل من سوئے وصال و قصد او سوئے فراق
ترک کام خود گرفتم تا برآید کام دوست

؎ فراق و وصل چہ خواہی رضائے دوست طلب
کہ حیف باشد از و غیر او تمنائے

**مقامِ سوم:** اعلیٰ "مقامِ فنا فی المحبوب" کہ خود اپنی ذات ہی باقی نہ رہے۔ غیر، و اضافات، و نسبت، و تعلقات کہاں سے آئیں۔ رقیب کا غیر ہونا ظاہر، اور رویتِ حبیب کا تصور بھی تصورِ غیر ہے۔ کہ رویت تین چیزوں کو چاہتی ہے، رائی۔ مرئی۔ اور وہ تعلق کہ ان دونوں میں ہوتا ہے۔ بلکہ حبیب کو جاننا بھی بے تصورِ نفس ممکن نہیں کہ حبیب وہ جس سے محبت ہو۔ اور محبت کو ہر دو حاشیہ محب و محبوب و اضافت بینہما سے چارہ نہیں۔ جب میں ہمہ تن فنا فی المحبوب ہوں تو رقیب، حبیب و رویت و عدمِ رویت کو کون سمجھے؟ اور ارادہ و خواست کدھر سے آئے؟ لاجرم اس وقت ان میں سے کچھ خواہش نہیں رہتی۔

اللھم ارزقنا ھذا المقام فی رضاك، وصل وسلم وبارك علیٰ مصطفاك وآلہ واولیائہ وکل من والاك . اٰمین واللہ تعالیٰ اعلم وعلمہ اتم واحکم.

**مسئلہ:** از تریا ضلع بریلی مسئولہ امداد حسین صاحب ۹ محرم الحرام ۱۳۲۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ مدار صاحب کا سلسلہ بیعت کرنے کا ہے یا نہیں؟ تھا یا توڑ دیا۔ کیا ان کے خاندان میں بیعت ہونا روا ہے یا نہیں؟ کل وجہِ تسمیہ اس سلسلہ کی تحریر فرمائیے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:** حضرت شاہ بدیع الدین مدار قدس سرہ الشریف اکابر اولیائے عظام سے ہیں۔ مگر ولی ہونے کو یہ ضرور نہیں کہ اس سے سلسلۂ بیعت بھی جاری ہو۔ ہزاروں صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں صرف چند صاحبوں سے سلسلہ بیعت ہے، باقی کسی صحابی سے نہیں۔ پھر ان کی ولایت کو کس کی ولایت پہنچ سکتی ہے۔ اس خاندان کا جو سلسلہ اکابر میں چلا آیا ہے وہ محض تبرک کے لیے ہے۔ جیسے حدیث شریف کا سلسلہ۔ باقی افاضہ کا اجرا اس سے نہ ہوا۔ جیسا کہ حضرت سید میر عبدالواحد بلگرامی قدس سرہ السامی نے سبع سنابل شریف میں ارشاد فرمایا۔ تو جسے بیعتِ صحیحہ سلاسلِ نافذہ منفقہ میں ہو وہ اپنے مشائخ سے تبرکاً اس سلسلہ کی بھی سند لے تو حرج نہیں۔ اور اسی پر اکتفا، اور خصوصاً اہلِ فسق، جو اکثر اس سلسلہ کا غلط نام بدنام کرنے والے ہیں ان سے رجوع، یہ باطل اور ممنوع ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** محمد جعفر خاں الملقب بہ عارف ابوالحسینی قادری۔ محلہ چودھری بدایوں۔ ۱۹ صفر ۱۳۲۸ھ

اس مسئلہ میں علمائے دین و طریقت کیا ارشاد فرماتے ہیں؟ کہ مثلاً زید نے خاندانِ قادریہ میں بیعت کی اور چند روز کے بعد پیر نے خلافت بھی مرحمت فرمائی، پھر بعد چند روز کے جامۂ طریقت بھی پہنایا یعنی فقیر بنایا۔ مگر اس کے بزرگ خاندانِ مداریہ سے بیعت کرتے چلے آئے ہیں اور نیز زید کا باپ سرگروہ بھی تھا۔ کچھ لوگ کہتے ہیں کہ زید کو خاندانِ مداریہ کا طالب ہونا ضروری ہے۔ دریافت طلب یہ ہے کہ زید کو اپنے بزرگوں کے خاندان کے طالب ہونے کی ضرورت ہے یا نہیں؟ دوم۔ طالب اور مرید میں کیا فرق ہے؟

**الجواب:** اوّل۔ ان سے طالب ہونا ہرگز کچھ ضرور نہیں۔ بلکہ جب افضل السلاسل سلسلہ علیہ، عالیہ، صحیحہ، متصلہ، قادریہ، طیبہ، مبارکہ میں شیخ جامع شرائط کے ہاتھ پر فخر بیعت نصیب ہو چکا ہے تو اسے دوسری طرف اصلاً توجہ و پریشاں نظری نہ چاہیے۔

دوم۔ مرید غلام ہے۔ اور طالب وہ کہ غیبتِ شیخ میں بضرورت یا باوجودِ شیخ کسی مصلحت سے جسے شیخ جانتا ہے یا مریدِ شیخ غیر شیخ . . . . . سے استفادہ کرے۔ اسے جو کچھ اس سے حاصل ہو وہ بھی فیضِ شیخ ہی جانے۔ ورنہ دُودَر کبھی فلاح نہیں پاتا۔ اولیائے کرام فرماتے ہیں لا یفلح مرید بین شیخین۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے ضرب اللہ مثلا رجلا فیہ شرکاء متشاکسون ورجلا سلما لرجل هل یستویان مثلا الحمد للہ بل اکثرهم لایعلمون ۰ نسأل اللہ العفو والعافیۃ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:**۔ از کیمپ صدر بازار بریلی، مسئولہ امام علی شاہ صاحب۔ ۲؍ ربیع الاوّل شریف ۱۳۳۱ھ

بخدمت شریف جناب مخدوم ومکرم بندہ مولوی صاحب مدظلہ العالی۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

بعد ادائے آداب وتسلیمات کے عرض رسا ہوں۔ گزارش یہ ہے کہ ایک جگہ ایسا جھگڑا آپڑا ہوا ہے۔ وہ یہ ہے کہ خاندانِ غوثیہ والے ایک صاحب یعنی خاندانِ محی الدین عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے صاحب نے مداریہ خاندان والوں سے کہا کہ ہمارا خاندان بڑا ہے، تم لوگ ہمارے یہاں بیعت ہو۔ انھوں نے کہا یعنی مداریہ والوں نے جواب دیا کہ ہمارا خاندان تمھارے خاندان سے اچھا نہیں ہے۔ اور اچھا بھی ہے تو خدا کے یہاں خاندان نہ پوچھا جائے گا بلکہ عمل پوچھا جائے گا۔ خاندانِ غوثیہ والوں نے ثبوت پیش کیا کہ حضرت غوث پاک کے بارے میں جناب رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ میرا قدم تیری گردن پر اور تیرا قدم کل اولیاء اللہ کی گردن پر ہوگا۔ مداریوں نے دریافت کیا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی گردن پر بھی۔ اور حضرات حسنین علیہما السلام خواجہ حسن کی گردن پر بھی رحمۃ اللہ علیہ وحضرت خواجہ حبیب عجمی اور مدار صاحب کی گردن پر تھا یا نہیں؟ خاندانِ غوثیہ والوں نے جواب دیا کہ مدار صاحب کی گردن پر قدم تھا۔ اور جو صاحبان پہلے گزر چکے ہیں ان پر نہیں۔ خاندانِ مداریہ والوں نے جواب دیا، ہمارا خانوادہ طیفوریہ دو ہم اور تمھارا خانوادہ طوسیہ ہفتم ہے۔ ہمارے خاندان سے تمھارا خاندان بعد میں ہوا۔ اور مداریہ کہتے ہیں کہ مدار کا رتبہ غوث سے اعلیٰ ہے جناب کو تکلیف دے کر عرض ہے کہ مدار کے کیا معنی ہیں؟ اور جو درجہ مداریہ ہے اس کی کیا تشریح ہے؟ اور ان دونوں خاندان والے صاحبان میں کون حق پر ہیں اور کون سے نہیں؟ سوا آپ کے اور کوئی عالم صاحب اس مرحلہ کو طے نہیں کر سکتے۔ بلکہ یہاں تک نوبت ہوگئی ہر دو جانب سے آمادہ فساد پر ہوجاویں تو عجب نہیں۔ ماشاء اللہ آپ عالم باعمل ہیں اور جملہ خاندانِ عالیہ سے سند یافتہ ہیں۔ اہل علم میں فساد ہونا موجب ہیکی کا ہے۔ اور دونوں خاندان والے جناب کے قول کو صادق ہونے پر مضبوط ہیں اور کہتے ہیں کہ جو مولوی صاحب فرمائیں گے وہ ہم دونوں صاحبان کو منظور ہے۔ اللہ پاک جناب کو ہم سیہ کاروں پر ہمیشہ ہمیشہ سلامت اور قائم رکھے حضور کے ہونے سے جملہ صاحبان اہلِ آلام کو ہر طرح کی تقویت حاصل ہے۔ زیادہ حد ادب۔

**الجواب:**۔ عوام کو ایسے امور میں بحث کرنا سخت مضرت کا باعث ہوتا ہے۔ مبادا کسی طرف گستاخی ہوجائے تو عیاذاً باللہ سخت تباہی وبربادی، بلکہ اس کی شامت سے زوالِ ایمان اندیشہ ہے۔ حضرت شاہ بدیع الدین مدار قدس اللہ سرہ العزیز ضرور اکابر اولیاء سے ہیں مگر اس میں شک نہیں کہ حضور پرنور سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کا مرتبہ بہت اعلیٰ وافضل ہے۔ غوث اپنے دور میں تمام اولیائے عالم کا سردار ہوتا ہے۔ اور ہمارے حضور امام حسن عسکری

رضی اللہ عنہ کے بعد سے سیّدنا امام مہدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تشریف آوری تک تمام عالم کے غوث اور سب غوثوں کے غوث اور سب اولیاء اللہ کے سردار ہیں اور ان سب کی گردن پر ان کا قدم پاک ہے۔

امام ابوالحسن علی بن یوسف بن جریر لخمی بن شنطوفی قدس اللہ سرہ العزیز کتاب مستطاب بہجۃ الاسرار شریف میں بہ سند مسلسل دو اکابر اولیاء اللہ معاصرین حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت سیدی احمد ابن ابی بکر حریری وحضرت ابو بکر عثمان ابن صریفینی قدس اللہ اسرارہما سے دو حدیثیں روایت فرمائیں پہلی کی سند یہ ہے: اخبرنا ابوالمعالی صالح ابن احمد علی البغدادی المالکی سنۃ احدی وسبعین وستمائۃ قال اخبرنا الشیخ ابوالحسن البغدادی المعروف بالخفاف قال اخبرنا شیخنا الشیخ ابوالسعود احمد بن ابی بکر الحریمی بہ سنۃ ثمانین وخمسمائۃ۔ اور دوسری سند یہ ہے: اخبرنا ابوالمعالی قال اخبرنا شیخ ابومحمد عبداللطیف البغدادی المعروف بالمطرز ببغداد سنۃ خمس وعشرین وستمائۃ قال اخبرنا شیخنا ابوعمر عثمان الصریفینی۔ اور ان دونوں حدیثوں کا متن یہ ہے کہ دونوں حضرات کرام نے فرمایا:

واللہ ما اظہر اللہ تعالیٰ ولا یظہر الی الوجود مثل الشیخ محی الدین عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔

یعنی خدا کی قسم اللہ تعالیٰ نے حضور سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مانند نہ کوئی ولی عالم میں ظاہر کیا نہ ظاہر کرے۔

نیز امام ممدوح کتاب موصوف میں حضرت سیّدی ابو محمد بن عبد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے حضرت سیّدنا خضر علیہ السلام کو فرماتے سنا:

ما اوصل اللہ تعالیٰ ولیا الی مقام الا وکان الشیخ عبدالقادر اعلاہ، ولا یبقی اللہ حبیبا کاسًا من حبہ الا وکان الشیخ عبدالقادر اھناہ، ولا وھب اللہ لمقدس حالا الا وکان الشیخ عبدالقادر اجلہ، وقد اودعہ اللہ تعالیٰ سرًّا من اسرارہ سبق بہ جمھور الاولیاء، وما اتخذ اللہ ولیا کان اویکون الا وھو متادب معہ الی یوم القیامۃ۔

یعنی اللہ تعالیٰ نے جس ولی کو کسی مقام تک پہنچایا شیخ عبدالقادر کا مقام اس سے اعلیٰ ہے۔ اور جس پیارے کو اپنی محبت کا جام پلایا شیخ عبدالقادر کے لیے اس سے بڑھ کر خوشگوار جام ہے۔ اور جس مقرب کو کوئی حال عطا فرمایا شیخ عبدالقادر کا حال اس سے اعظم ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے اسرار سے وہ راز ان میں رکھا ہے جس کے سبب ان کو جمہور اولیاء پر سبقت ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کے جتنے ولی ہوگئے یا ہوں گے قیامت تک سب شیخ عبدالقادر کا ادب کریں گے۔

یہ شہادتیں ہیں حضرت خضر اور حضرات اولیاء کرام کی علیہ وعلیہم الصلوٰۃ والسلام۔

بقسم کہتے ہیں شاہان صریفین وحریم ۔۔۔ کہ ہوا ہے نہ ولی ہو کوئی ہمتا تیرا
جو ولی قبل تھے یا بعد ہوئے یا ہوں گے ۔۔۔ سب ادب رکھتے ہیں دل میں مرے آقا تیرا

واللہ تعالیٰ اعلم علمہ واحکم

مسئلہ: از کانپور محلہ پرانی سبزی منڈی کی مسجد متصل چوک مرسلہ عبدالرشید ۸ شعبان ۱۳۳۱ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کوئی درویش کہتا ہے کہ پیر کی شکل پر متشکل ہو کر خداوند تعالیٰ مرید سے ملاقات کرتا ہے اور دلیل کتاب "انتباہ" شاہ ولی اللہ صاحب کی لاتا ہے۔ مضمون کتاب ہذا یہ ہے کہ "حضرت سلطان الموحدین برہان العاشقین حجۃ المتکلمین شیخ جلال الحق مخدوم مولانا قاضی خاں صاحب یوسف نامی قدس سرہ العزیز چنیں میفرمود کہ صورتِ مرشد کنظاہر ادیدہ میشود مشاہدۂ حق سبحانہ وتعالیٰ است بے پردۂ آب وگل کہ ان اللہ خلق اٰدم علیٰ صورۃ الرّحمٰن۔ ومن رأنی فقد رأ الحق۔ اگر تجلی ذات خواہی صورتِ انساں بیں ذاتِ حق را آشکارا اندر وخندہ بیں" اکثر علماء دریں عبارت مذکور را مخالف ہستند۔ بادلیل معتبرہ عندالشرع شریفہ ہرچہ حق باشد بینوا توجروا۔

**الجواب:** قولِ مذکور گستاخی اور دریدہ دہنی ہے۔ اور عبارتِ انتباہ سے اس پر استدلال غلط فہمی۔ عبارت کا مطلب یہ ہے کہ لمر یقضّہ وتفیضہ، مظاہر ومجالی حضرتِ خالق عزوجلالہ ہے۔ فی الاٰفاق وانفسکم افلا تبصرون۔ ما رأیت شیئًا الاورأیت اللہ فیہ۔ مظہرِ اول واعظم، واجل واتم واکمل کہ مظہرِ ذات ہے۔ ذاتِ اقدس حضور انور سید الکائنات علیہ افضل الصلوات واکمل التحیات ہے۔ باقی تمام عالم حسبِ استعداد اس پرتوِ اصلی کا پرتو در پرتو بواسطہ وسائط ہے۔ شیخ جس میں حضور پر نور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نور بصفت ہدایت وارشاد وتربیت متجلی ہے، اور عالمِ ملکوت عالمِ ملک سے ازکیٰ واصطفیٰ، واجلیٰ وابہیٰ واحلیٰ ہے، تو اس سے مشاہدہ ایک زیادہ صاف ومجلّٰی آئینہ سے مشاہدہ ہے۔ ورنہ متجلی اشکل وتشکل سے منزہ ومتعالی ہے۔ واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم۔

منجز عبدالمنان اعظمی

**مسئلہ:** از مقام موضع سرنیاں ضلع بریلی۔ بتاریخ ١٠ شوال ١٣٣١ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرعِ متین اس مسئلہ میں کہ سائل دریافت کرتا ہے، پیر ومرشد کا کیا حق ہے مرید کے روپیہ واسباب میں کتنا مرشد کو دیوے اور کتنا مرید اپنے خرچ میں لاوے۔ وہ بات تحریر فرمائی جاوے جس سبب سے پیر کے حق سے چھوٹے، تاکہ قیامت میں مواخذہ نہ ہو۔ اور پیر ومرشد کی حکم عدولی کرے اور جیسا کہ مرید کو حکم ہوا اس پر عمل نہ کرے ایسے مرید کے لیے کیا حکم ہے۔ اور قیامت میں مواخذہ ہوگا؟ بینوا توجروا۔

**الجواب:** پیر واجبی پیر ہو، چاروں شرائط کا جامع ہو۔ وہ حضور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کا نائب ہے۔ اس کے حقوق حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے حقوق کے پرتو ہیں جس سے پورے طور پر عہدہ برا ہونا محال ہے۔ مگر اتنا فرض ولازم ہے کہ اپنی حدِ قدرت تک ان کے ادا کرنے میں عمر بھر ساعی رہے۔ پیر کی جو تقصیر رہے گی اللہ ورسول معاف فرماتے ہیں۔ پیر صادق کہ ان کا نائب ہے یہ بھی معاف کرے گا کہ یہ تو ان کی رحمت کے ساتھ ہے۔ ائمہ دین نے تصریح فرمائی ہے کہ مرشد کے حق باپ کے حق سے زائد ہیں۔ اور فرمایا ہے کہ باپ مٹی کے جسم کا باپ ہے، اور پیر روح کا باپ ہے۔ اور فرمایا ہے کہ کوئی کام اس کے خلافِ مرضی کرنا مرید کو جائز نہیں۔ اس کے سامنے ہنسنا منع ہے، اس کی بغیر اجازت بات کرنا منع ہے، اس کی مجلس میں دوسرے کی طرف متوجہ ہونا منع ہے، اس کی غیبت میں اس کے بیٹھنے کی جگہ بیٹھنا منع ہے۔ اس کی اولاد کی تعظیم فرض ہے، اگرچہ بے جا حال پر ہوں۔ اس کے کپڑوں کی تعظیم فرض ہے۔ اس کے بچھونے کی تعظیم فرض ہے۔ اس کی چوکھٹ کی تعظیم فرض ہے۔ اس سے اپنا کوئی حال چھپانے کی اجازت نہیں۔ اپنے جان ومال کو اسی کا سمجھے۔

پیر کو نہ چاہیے کہ بلا ضرورتِ شرعی مریدوں کو مالی تکلیف دے۔ انھیں جائز نہیں کہ اگر اسے حاجت میں دیکھیں تو اس سے اپنا مال دریغ رکھیں۔ خلاصۂ کلام یہ ہے کہ اپنے آپ کو اس کی ملک اور بندۂ بے دام سمجھے، اس کے احکام کو جہاں تک بلاتاویلِ صریح خلافِ حکمِ خدا نہ ہوں، حکمِ خدا و رسول جانے۔ و باللہ التوفیق۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** از موضع نیشٹھ ضلع امرتسر ڈاک خانہ خاص متصل اسٹیشن اٹاری۔ مسئولہ سید رشید الدین صاحب عرف سید محمد عبد الرشید بریلوی۔ ۴؍ ربیع الاول شریف ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیانِ عظام شرعِ متین اس مسئلہ میں کہ صاحبِ ارشاد مرفوع الاجازت شیخ کا اپنی زوجہ کو بیعت کرنا جائز ہے یا نہیں؟ اور جو شخص کہے کہ اپنی منکوحہ کو بیعت کرنا جائز نہیں بلکہ حرام بتاتا ہے، کیونکہ زوجہ بیٹی بن جاتی ہے اور نکاح نہیں رہتا بلکہ فسخ ہوجاتا ہے۔ اور نیز یہ دلیل بھی بیان کرتا ہے کہ یہ فعل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں۔ اور نہ کسی نے خلفائے راشدین میں سے ایسا کیا۔ اور نہ کسی سلف صالح نے سلف صالحین میں سے اپنی زوجہ کو بیعت کیا ہے پس یہ قول اس شخص کا صحیح ہے یا غلط و مردود۔ بینوا بالکتاب توجروا یوم الحساب۔

**الجواب:** زوجہ کو مرید کرنا جائز ہے۔ تمام امت انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی مرید ہی ہوتی ہے۔ پھر وہ انھیں میں سے تزوج فرماتے ہیں۔ مرید حقیقۃً اولاد نہیں ہوتا۔ وہ ایک دینی علاقہ ہے جو نہ صرف پیر بلکہ استاذ علمِ دین کو بھی شاگرد پر حاصل ہے قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم انما انا لکم بمنزلۃ الوالد اعلمکم اور زوجہ کو مسائلِ دینی تعلیم کرنے کا زوج کو حکم ہے۔ قال تعالیٰ قوا انفسکم واھلیکم نارا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** مسئولہ محمد تقی صاحب از اندیر ضلع خاندیس شرقی برمکان قاضی صاحب ۲؍ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۳ھ

کرامت اور فیض میں کچھ فرق ہے یا نہیں؟

**الجواب:** کرامت خرقِ عادت ہے کہ ولی سے صادر ہو۔ اور فیض و برکات اور نورانیت کا دوسرے پر القا فرمانا ہے۔ یہ القا اگر برخلافِ عادت ہو تو فیض بھی ہے اور کرامت بھی۔ جیسے حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ نے ایک نصرانی کے گھر تشریف لے جاکر اسے سوتے سے جگا کر کلمہ پڑھنے کا حکم دیا۔ اس نے فوراً پڑھ لیا۔ فرمایا فلاں جگہ کا قطب مرگیا ہے ہم نے تجھے قطب کیا نیز ایک بار ایک نصرانی کو کلمہ پڑھا کر اسی وقت ابدال میں سے کردیا۔ اور اگر موافقِ عادت تربیت و ریاضات و مجاہدات سے ہو تو فیض ہے، کرامت نہیں۔ اور اگر خلافِ عادت غیر القائے مذکور ہو جیسے حضور رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بارہا مُردے کو زندہ، زندہ کو مردہ فرمادیا، تو کرامت ہے فیض نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** از کوہ شملہ لکڑ بازار کوٹھی دورلی۔ مرسلہ عبد الرحیم خاں ۱۸؍ ذی قعدہ ۱۳۳۲ھ

مخدوم و مکرم اعلیٰ حضرت مولانا مولوی احمد رضا خاں صاحب زاد مجدہٗ سلام مسنون نیاز مندانہ کے بعد عرض خدمت ہے زید کہتا ہے بیعتِ غائبانہ کوئی شے نہیں اور زید جناب والا معتقد ہے۔ لہٰذا بیعتِ غائبانہ جس حدیث شریف سے ثابت ہو جناب والا تحریر فرماکر و مُہر سے مزین فرماکر مشکور فرمادیں تاکہ زید کی تسلی کردی جاوے۔ اور وہ اگر حاضری سے معذور ہے تو آنحضرت سے غائبانہ بیعت کا شرف حاصل کرے۔ اس کا جواب اس پتہ پر روانہ فرمائیے۔

کو شملہ بمعرفت امام جامع مسجد عبدالرحیم کو ملے۔

**الجواب**:- اللہ عزوجل فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| ان الذین یبایعونك انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم | وہ جو تم سے بیعت کرتے ہیں تو وہ اللہ سے بیعت کرتے ہیں اللہ کا ہاتھ ان کے ہاتھ پر ہے۔ |

اور فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| لقد رضی اللہ عن المؤمنین اذ یبایعونك تحت الشجرۃ | بے شک اللہ راضی ہوا مسلمانوں سے جب وہ تم سے بیعت کرتے ہیں درخت کے نیچے۔ |

صحیح بخاری شریف میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے ہے، جب یہ بیعت ہوئی ہے امیر المومنین عثمان غنی رضی اللہ تعالٰی عنہ غائب تھے۔ بیعت حدیبیہ میں ہوئی اور وہ مکہ معظمہ گئے ہوئے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے داہنے ہاتھ کو فرمایا یہ عثمٰن کا ہاتھ ہے۔ پھر اسے اپنے دوسرے دستِ مبارک پر مار کر ان کی طرف سے بیعت فرمائی اور فرمایا یہ عثمان کی بیعت ہے۔ لفظ حدیث یہ ہیں:

واما تغیبه عن بیعة الرضوان فلوکان احد اعز ببطن مکة من عثمٰن لبعثه فبعث رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیه وسلم عثمان وکانت بیعة الرضوان بعد ما ذھب عثمان الی مکة فقال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیه وسلم بیدہ الیمنی ھذہ ید عثمان فضرب بھا علٰی یدہ وقال ھذہ لعثمان۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ**:- از موضع چھمی پور ڈاک خانہ سگرام پور تحصیل بسولی ضلع بدایوں مسئولہ احمد حسین محرر روز دوشنبہ ۱۵ ذوالحجہ ۱۳۳۳ھ

جناب فیض مآب، فیض بخش، فیاض زماں مولانا مولوی احمد رضا خاں صاحب دام افضالہ۔ بعد سلام علیک دست بستہ کے عرض خدمت میں یہ ہے (۱) کہ جیسا اور خاندانوں میں سلسلۂ پیری مریدی جاری ہے، اسی طرح سے جناب حضرت "شاہ مدار" صاحب کا ہے یا نہیں؟ (۲) خدام زیارت مکنپوری اپنے تین خاندان خلفاء وجدی "شاہ مدار" صاحب سے بتلاتے ہیں۔ لہذا ان سے بیعت ہونا جائز ہے یا نہیں؟ کیونکہ فی زمانہ چار ہی خاندان کی بیعت حسنی، اور خاندان کی نہیں حسنی، اور نیز یہ بھی کہتے ہیں کہ مرید حضرت شاہ مدار صاحب مرید حضرت محبوب سبحانی قطب ربانی غوث الاعظم سے زیادہ ہیں۔ یہ امر تصدیق طلب ہے۔ لہذا تصدیعہ دہ کہ براہ غربا پروری اور بندہ نوازی حکم سے اطلاع بخشی جاوے۔

**الجواب**:- حضور سیدنا غوث الاعظم علیہ الرضوان سید الاولیاء ہیں حضرت شاہ بدیع الدین مدار قدس سرہ ان کے ان سے افضل کہنا جہل وطغیان وافتراء وبہتان ہے۔ بیعت کے لیے لازم ہے کہ پیر چار شرطوں کا جامع ہو (۱) سُنّی صحیح العقیدہ (۲) صاحب سلسلہ (۳) غیر فاسق معلن (۴) اتنا علم دین رکھنے والا کہ اپنی ضروریات کا حکم کتاب سے نکال سکے، جہاں ان شرطوں میں سے کوئی شرط کم ہے، بیعت جائز نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ**:- از بنارس چھاؤنی محلہ ڈیوڑی تھانہ سکرور مسئولہ مولوی عبدالوہاب۔ سہ شنبہ ۲۰ صفر ۱۳۳۲ھ

کسی کو جبراً مرید کرنا اور نابالغوں کو بغیران کے والدین کی اجازت کے دست بیع کرنا جائز ہے یا کہ نہیں؟ فقط

**الجواب:** - مریدی اور جبر دونوں متباین ہیں جمع نہیں ہوسکتے۔ مریدی اپنے دل کی ارادت سے ہے نہ کہ دوسرے کے جبر سے۔ ایسا جبر وہ کرتے ہیں جنھیں مریدوں سے کچھ تحصیل کرنا ہوتا ہے یا کثرت مریدین سے اپنی شہرت۔ نابالغ اگر نا سمجھ ہے تو بے اجازت ولی اُسے مرید کرنے کے کوئی معنی نہیں۔ ہاں تعلیق ارادت ممکن ہے جس کا قبول اس کے عقل و بلوغ پر موقوف رہے گا۔ اگر کسی میں رشد کے آثار پائے اور گمان کرے کہ اس کے زمانہ عقل تک شاید اپنی عمر وفا نہ کرے اور اسے شیخ کی حاجت ہو۔ اور زمانہ کی حالت یہ ہے کہ ہ اے بسا ابلیس آدم روئے ہست پس بہر دستے نہ باید داد دست۔ ولہذا اسے اپنا کرلے، اور وہ زمانہ عقل تک پہنچ کر اسے قبول کرے تو بیعت کی تکمیل ہو جائے گی۔ اور اگر عاقل ہے اور اس کی رغبت دیکھے تو مرید کرسکتا ہے، اجازت والدین کی حاجت نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** - از کلکتہ بڑا بازار، سونا پٹی گنیش بھگت کا کٹرہ ۲۶ جمادی الاولیٰ ۱۳۴۰ھ

۱۔ ایک شخص ایک آدمی سے مرید ہے، پہلے وہ کچھ نہیں جانتا تھا اور علم بھی کچھ نہیں جانتا تھا۔ اب اللہ تعالیٰ نے اس کو کچھ علم بخشا تو وہ دیکھتا ہے کہ جو پیر ہمارا ہے وہ ہم سے بھی بدتر ہے افعال میں، اور صرف اردو قرآن شریف کے کچھ نہیں جانتا ہے۔ اور قرآن شریف بھی دیکھ کر پڑھتا ہے اور کچھ نہیں جانتا۔ اور کھانا کپڑا بھی مانگ کے چلاتا ہے اور رات دنیا کے کاموں میں مشغول رہتا ہے۔ اب وہ شخص جو مرید ہوا ہے اس کا سوال ہے کہ میں دوسرے سے پھر مرید ہو جاؤں تو اچھا۔ تو آپ کی کیا رائے ہے۔ اور جس شخص سے یہ پہلے مرید ہے وہ خاندانی سید ہے۔ اور اس خط کے شامل شجرہ بھی ان کا جاتا ہے۔

۲۔ ایک شخص گویا کلکتہ میں ہے اور اس کے دل میں ہے کہ میں مرید ہو جاؤں تو اچھا۔ مگر وہ جس سے مرید ہونا چاہتا ہے وہ دوسرے ملک میں ہے۔ پھر وہ کس طرح سے مرید ہوسکتا ہے؟

**الجواب:** - حسب تصریح ائمہ کرام پیر میں چار شرطیں لازم ہیں۔ اوّل سنی صحیح العقیدہ، دوم علم دین بقدر کافی رکھتا ہو، سوم کوئی فسق علانیہ نہ کرتا ہو، چہارم اس کا سلسلہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک صحیح اتصال سے ملا ہو۔ اگر کسی شخص میں ان چاروں میں سے کوئی شرط کم ہے اور ناواقفی سے اس کے ہاتھ میں ہاتھ دے دیا بعد کو ظاہر ہوا کہ وہ بدمذہب یا جاہل یا فاسق یا منقطع السلسلہ ہے تو وہ بیعت صحیح نہیں۔ اسے دوسری جگہ مرید ہونا چاہیے جہاں یہ چاروں شرطیں جمع ہوں۔

(۲) بیعت بذریعہ خط وکتابت بھی ممکن ہے۔ یہ اسے درخواست لکھے وہ قبول کرے اور اپنے قبول کی اس درخواست دہندہ کو اطلاع دے اور اس کے نام کا شجرہ بھی بھیج دے۔ مُرید ہو گیا۔ کہ اصل ارادت فعل قلب ہے والقلم احد اللسانین۔ واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** مسئولہ مولانا سید دیدار علی صاحب الوری اواخر شعبان ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین در بارہ ایسے شخص کے جو فتویٰ دے ایسا کہ جو کوئی خاندان عالیہ قادریہ کو اور خاندانوں سے افضل واعلیٰ نہ جانے اور باوجود افضلیت کے پھر دوسرے خاندانوں میں بیعت حاصل کرے وہ ضال اور مضل اور ذریت شیطان لعین میں سے ہے۔ ایسا کہنے والا یا فتویٰ دینے والا کیسا ہے؟ بینوا توجروا۔

**الجواب:** بلاشبہہ خاندان اقدس قادری تمام خاندانوں سے افضل ہے کہ حضور پر نور سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ افضل الاولیاء و امام العرفاء و سید الافراد و قطب ارشاد ہیں۔ مگر حاشا للہ کہ دیگر سلاسل حقہ راشدہ باطل ہوں یا ان میں بیعت ناجائز و حرام ہو۔ اس کی نظیر بعینہٖ مذاہب اربعہ اہل حق ہیں۔ ہمارے نزدیک مذہب مہذب حنفی افضل المذاہب و اصح المذاہب و اولیٰہا بالحق ہے مگر حاشا کہ متبعان مذہب ثلٰثہ باقیہ عیاذاً باللہ ضال و مضل ہیں۔ ایسا کہنا خود صریح باطل و غلو ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

از کانپور، مرسلہ مولوی آصف صاحب — از کتاب الوقف $\frac{۲۲۲}{۲۹۱}$

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جو پتّہ یا درخت بوجہ غفلت تسبیح گر جاتا ہے۔ یا جانور ذبح کر دیا جاتا ہے تو پھر بعد از سزائے غفلت اس کا تسبیح میں مشغول ہونا ثابت ہے یا نہیں؟

**الجواب:** رب عزوجل فرماتا ہے یسبح لہ السموٰت السبع والارض ومن فیھن وان من شیئ الا یسبح بحمدہٖ ولکن لا تفقھون تسبیحھم۔ اس کی تسبیح کرتے ہیں آسمان اور زمین اور جو کوئی ان میں ہے۔ اور کوئی چیز ایسی نہیں جو اس کی حمد کے ساتھ اس کی تسبیح نہ کرتی ہو مگر تم ان کی تسبیح نہیں سمجھتے۔ یہ کلیہ عامہ جمیع اشیاء عالم کو شامل ہے۔ ذی روح ہو یا بے روح۔ اجسام محضہ جن کے ساتھ کوئی روح نباتی بھی متعلق نہیں، دائم التسبیح ہیں کہ "ان من شیئ" کے دائرے سے خارج نہیں۔ مگر ان کی تسبیح بے منصب ولایت نہ مسموع نہ مفہوم۔ اور وہ اجسام جن سے روح انسی یا ملکی یا جنی یا حیوانی یا نباتی متعلق ہے ان کی دو تسبیحیں ہیں۔ ایک تسبیح جسم، کہ اس روح متعلق کے اختیار میں نہیں وہ اسی ان من شیئ کے عموم میں اس کی اپنی ذاتی تسبیح ہے۔ دوسری تسبیح روح، یہ ارادی اختیاری ہے اور برزخ میں ہر مسلمان کو مسموع و مفہوم۔ اس تسبیح ارادی میں غفلت کی سزا حیوان و نبات کو قتل و قطع سے دی جاتی ہے۔ اور اس کے بعد یا جب جانور مر جائے یا نبات خشک ہو جائے منقطع ہو جاتی ہے۔ ولہٰذا ائمۂ دین نے فرمایا کہ تر گھاس مقابر سے نہ اکھیڑیں فانہ مادام رطبا یسبح للہ فیؤنس المیت کہ جب تک وہ تر ہے اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرتی ہے تو میت کا دل بہلتا ہے۔ مگر قتل و قطع، و موت و یبس کے بعد بھی وہ تسبیح کہ نفس جسم کی تھی جب تک اس کا ایک جزو لایتجزی باقی رہے گا منقطع نہ ہوگی کہ "ان من شیئ الا یسبح بحمدہٖ" اسے روح سے تعلق نہ تھا کہ تعلق روح نہ رہنے سے منقطع ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

# اورادووظائف

**مسئلہ:** ازصاحب گنج گیا مسئولہ چراغ علی صاحب ۲۵ ربیع الاول شریف ۱۳۵۱ھ

سوال چہارم یہ ہے "السلام علیکم یا خواجہ عبدالکریم۔ جانب مشرق "السلام علیک یا خواجہ عبدالرحیم۔ جانب شمال "السلام علیک یا خواجہ عبدالرشید۔ اور جانب جنوب السلام علیک یا خواجہ عبدالجلیل۔ بعدہٗ یہ پڑھنا اللھم انت قدیم ازلی تنزیل العلل ولم تزل ولا تزال ارحمنی برحمتک یا ارحم الراحمین۔ اللھم اغفر لامۃ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللھم ارحم امۃ سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ بعدہٗ پڑھنا درود شریف کا۔ بعدِ طاق جائز ہے یا نہیں؟ اس کو امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے احیاء العلوم میں بھی لکھا ہے اور زیر کیمیائے سعادت میں ہے۔

**الجواب:** دعائے مذکور جائز ہے اور اس میں بہت برکات ہیں۔ یہ چاروں حضرات جہاتِ اربعہ میں اوتادِ اربعہ ہیں۔ یہ اسمائے طیبہ ان کے اشخاص کے نہیں بلکہ عہدہ کے ہیں جس طرح ہر غوث کا نام عبداللہ اور اس کے دونوں وزیروں کے نام عبدالملک اور عبدالرب ہیں۔ جو اس عہدہ پر مقرر ہوگا ظاہر میں کچھ نام رکھتا ہو یا باطن میں اس کا یہ نام رکھا جائے گا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:** از سہسوان محلہ مستولی ٹولہ مرسلہ پرورش علی صاحب

نسیان کا مجرب علاج کیا ہے؟

**الجواب:** دفع نسیان کو ۷ بار سورۂ الم نشرح ہر شب سوتے وقت پڑھ کر سینہ پر دم کرنا۔ اور صبح ۷ بار پانی پر دم کر کے قدرے پینا۔ اور چینی کی رکابی پر یہ حروف ا ھ ظ م ف ش ذ لکھ کر پلانا نافع ہے۔ اور چالیس روز سفید چینی پر مشک و زعفران وگلاب سے لکھ کر آبِ تازہ سے محو کر کے پئیں۔ تسمیہ اس کے بعد فسھل یا الٰھی کل صعب بحرمۃ سید الابرار سھل، یا محی الدین اجب، یا جبرئیل بحق یا بدوح۔ والسلام۔

**مسئلہ:** از مقام سورون ضلع ایٹہ۔ اللہ دیا وچندو منہار۔ روز دوشنبہ تاریخ ۱۲ صفر المظفر ۱۳۳۴ھ

رہنمائے دینِ متین مرشدِ راہِ یقین بندہ دام فیضہ۔ بعد اظہارِ لوازم کے یہ عاصی پر معاصی بندہ خاکسار حضور کی خدمت میں عرض کرتا ہے، آج کل مجھ کو اتنی فرصت نہیں ملتی کہ حضور کی خدمت میں حاضر ہوں۔ اور حضور مجھ کو ذکرِ قلبی بتلا دیجیے۔ آپ حضور لکھ دیں فوراً خدمت میں حاضر ہوں۔ اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا اسم شریف کیا ہے، وہ مجھ کو تحریر کر دیجئے گا۔ اور ایک حافظ آئے تھے "اسرائے ترین" سوداگر کنگھی والے، وہ مجھ کو ایک حاضرات بتلا گئے ہیں حضور

اجازت دیں تو عمل میں لاؤں سورۂ رحمٰن کے دوسرے رکوع میں ہے یامعشر الجن۔ حضور اس کا جواب بہت جلد دیجیے گا۔ اور خان حمیدالدین شاہ صاحب مجھ کو ایک عمل ہمزاد تجربہ کار دے گئے ہیں۔ وہ اب تک اجازت حضور کے نہیں کیا۔

**الجواب**:۔ حاضراتِ جن سے جنوں کو بلانا اور ان سے صحبت و ملاقات مقصود ہو محمود نہیں۔ حضرت شیخ اکبر قدس سرہٗ فرماتے ہیں، کم سے کم وہ ضرر کہ جن کی ملاقات سے ہوتا ہے "یہ کہ آدمی متکبر ہو جاتا ہے" یہ کتنا بڑا ضرر ہے جسے قرآن عظیم میں فرمایا۔ کیا متکبروں کا ٹھکانہ جہنم نہیں۔

ذکر کے طریقے کثیر ہیں۔ تلاوتِ قرآنِ عظیم و کلمۂ طیبہ اور درود شریف کی کثرت رکھیے۔ اور جو اذکار بطریقۂ اشغال ہیں وہ بالمشافہ سیکھنے سے خوب آتے ہیں۔ سیدنا موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی والدہ ماجدہ کا اسم شریف یُوحَابِذ ہے۔ وہو تعالیٰ اعلم۔

# فوائدِ حدیثیہ

**مسئلہ:**۔ از ریاست عثمان پور ضلع بارہ بنکی مرسلہ مولوی محمد مظہر الحق صاحب نعمانی رودولوی نائب ریاست مذکور، ۸ ربیع الآخر شریف ۱۳۲۱ھ

"سوال اصل میں مذکور نہیں"

**الجواب:**۔ مولانا المکرم اکرمکم اللہ تعالیٰ! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ فقیر حقیر حاش للہ اس لفظِ گراں مایہ مہین پایہ کے ہزارویں لاکھویں حصے کے لائق نہیں۔ ولاحول ولا قوۃ الا باللہ حضرات علمائے کرام اہل سنت اپنے کرم سے جن الفاظ عالیہ سے چاہتے ہیں نوازتے ہیں ـــــ مگر تحقیق لفظ کے لیے گزارش ہے کہ حدیث میں رأس حسب محاورۂ عرب ضرور بمعنی آخر ہے۔ ولہذا علمائے کرام ارشاد فرماتے ہیں مجدد کے لیے ضروری ہے ان تمضی علیہ المائۃ وھو عالم مشھور مفید لیکن ایسی اشیائے متوالیہ میں حدِ فاصل ایک آن مشترک ہوتی ہے کہ وہ جس طرح اول کے آخر ہے یوں ہی آخر کے اوّل، اور عمل تجدید مجدد ہرگز ختم صدی سے ختم و منتہی نہیں ہوجاتا بلکہ وہ آخر اول و اول آخر دونوں میں ہوتا ہے۔ تمضی علیہ المائۃ وھو کذا ہی اس پر دلیل ہے اور تمام مجددین معدودین للأئۃ کو ملاحظہ فرمائیں کہ آخر صدی ماضی و اول صدی حاضر دونوں میں ان کی تجدید اسلام و مسلمین کو مفید رہی تو بحالِ حیاتِ مجدد جبکہ ایک صدی کا آخر گزر گیا اور دوسری کا اول موجود اور وہ حی ہو مجدد مائۃ ماضیہ کہنا مناسب ہوگا جو موہم یا انقطاع تجدید کا موہم ہو، یا مجدد مائۃ حاضرہ کہ اس کی حیات اور فیض و تجدید کے استمرار پر دلیل ہو۔ والسلام۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ:**۔ مرسلہ جناب خلیل صاحب سوداگر۔ کٹرہ مانسرائے بریلی

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جمعہ کو رمضان المبارک میں کوئی ہیبت بات آنے والی ہے جس کی نسبت حضور کی طرف بعض آدمیوں نے کی ہے کہ مولوی صاحب نے ایسا فرمایا کہ جمعہ کی رات کو ایک ہیبت ناک آواز آوے گی۔ بینوا توجروا۔

**الجواب:**۔ آئے گی، مگر یہ نہ کہا تھا کہ اسی رمضان میں آئے گی، جب آئے گی تو وہ رمضان ہی ہوگا جس کی پندرھویں جمعہ کو ہو گی۔ اس سال زلزلے کثرت سے ہوں گے، اولے کثرت سے پڑیں گے۔ پندرھویں شب رمضان شب جمعہ ایک دھماکا ہوگا، صبح کی نماز کے بعد ایک چنگھاڑ سنائی دے گی۔ حدیث میں آیا کہ اس تاریخ کو نمازِ صبح پڑھ کر گھروں کے اندر داخل ہوجاؤ اور کواڑ بند کرلو، گھر میں جتنے روزن ہوں بند کرلو، کپڑے اوڑھ لو، کان بند کرلو۔ پھر آواز سنو تو فوراً اللہ عزوجل کے لیے سجدہ میں گرو اور یہ کہو "سبحن القدوس سبحن القدوس ربنا القدوس" جو ایسا کرے گا نجات پائے گا

جو نہ کرے گا ہلاک ہوگا۔ یہ حدیث کا مضمون ہے۔ اس میں یہ تعیین نہیں کہ کس سنہ میں ایسا ہوگا۔ بہت رمضان مبارک گزر گئے جن کی پہلی جمعہ کو تھی اور ان شاء اللہ تعالیٰ آئندہ بھی گزریں گے۔ ہاں جو خبر دی ہے ہونے والی ضرور ہے جب کبھی ہو۔ اللہ تعالیٰ سے خوف و امید ہر وقت رکھنا چاہیے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**: مسئولہ حاجی شاہ محمد عرف کمال اللہ شاہ ساکن بریلی شریف محلہ برام پورہ ۱۴ ربیع الآخر شریف ۱۳۲۷ھ

"ان اللہ خلق آدم علی صورتہ" اور حضور سے یہ عرض ہے۔ یہ حدیث ہے یا قول ہے؟

**الجواب**: یہ حدیث صحیح ہے اور اضافت شرف کے لیے ہے جیسے بیتی اور ناقۃ اللہ یا ضمیر آدم کی طرف ہے یعنی آدم کو ان کی کامل صورت پر بنایا، طولہ ستون ذراعا۔ ان کا قد ساٹھ ہاتھ کا۔ بخلاف اولادِ آدم کہ بچہ چھوٹا پیدا ہوتا ہے پھر بڑھ کر اپنے کامل قد کو پہنچتا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**: از ملک بنگال ضلع فرید پور موضع پٹورا کاندے۔ مرسلہ شمس الدین صاحب

عبادلہ ثلثہ محققین کی اصطلاح میں کن کو کہتے ہیں؟

**الجواب**: ابنائے عمر و عباس و عمرو ابن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہم لاشتراکھم فی الزمان واقترابھم فی الاسنان اما افضل العبادلۃ عبداللہ ابن مسعود فوق الکل وشیخ الکل رضوان اللہ تعالیٰ علیھم اجمعین۔ ہاں ہماری اصطلاح فقہی میں بجائے ثالث یہ اول الکل ہیں کما فی فتح القدیر۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**: از صاحب گنج مسئولہ چراغ علی صاحب ۲۵ ربیع الاول شریف ۱۳۳۱ھ

کس حدیث یا اقوال مشائخ وغیرہ سے ثابت ہے کہ چہار شنبہ کو عصر کے وقت عربی کتاب جو شروع کرتے ہیں یا نہیں؟ اکثر لوگ چہار شنبہ کو عصر کے بعد نماز عربی کی کتاب اور جمعہ کے دن کو کسی وقت میں فارسی کی کتاب شروع کرنے کی عادت رکھتے ہیں یہ کیسا ہے؟

**الجواب**: حدیث میں نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں مامن شیء بدأ یوم الاربعاء الاتم جو چیز بدھ کے دن شروع کی جاتی ہے وہ اتمام کو پہنچتی ہے، مگر بعد نماز عصر کی تخصیص ثابت نہیں۔ بلکہ ظہر و عصر کے درمیان مناسب ہے کہ بدھ کے دن یہ وقت ساعت اجابت ہے کما فی حدیث احمد عن جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنھما۔ ابتدائِ فارسی کے لیے جمعہ کی تخصیص بے اصل ہے اور نہ اس بارے میں کچھ وارد، بلکہ صدر اول میں تو فارسی سے مخالفت تھی کہ وہ اس وقت کفار کی زبان تھی۔ امیر المومنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں ایاکم ورطانۃ الاعاجم فانہ یورث النفاق۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**: مسئولہ مولوی عبدالحمید صاحب از بنارس محلہ پتر کنڈہ متصل تالاب۔ ۱۸ ربیع الاول شریف ۱۳۳۲ھ

ہمارے سنی حنفی علما و اکثرہم اللہ تعالیٰ کیا فرماتے ہیں کہ کتاب مستطاب دلائل الخیرات مطبوع مطبع نظامی ۱۲۷۹ھ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اسمائے شریفہ کے اخیر میں ایک اسم شریف "کریم المتخرج" بھی لکھا ہے۔ ان کے متعلق حاشیہ پر یہ عبارت لکھی ہے قال الشیخ ھذا زائد لیس بداخل لکتاب لکن جرت العادۃ بقرائۃ لانہ موافق

للحدیث الخ پس وہ حدیث شریف جس کے یہ موافق ہے کونسی ہے اور کس کتاب میں ہے؟ اور اس اسم شریف کا مفصل مطلب کیا ہے؟ بینوا توجروا۔

**الجواب:** یہ نام نامی دلائل الخیرات کی بعض روایت میں داخل ہے اور اس کا بلفظہٖ کسی حدیث میں آنا معلوم نہیں مطالع المسرات میں اس پر کوئی حدیث نہ لکھی۔ مواہب لدنیہ و سیرت شامی و زرقانی میں اس نام کا ذکر نہیں معنی واضح ہیں مخرج جائز طور کہ نسب و مولد و محل اشتہار و غلبہ یعنی حرمین طیبین کو شامل ہے اور حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم بہمہ وجوہ کریم ہیں نجود کریم نسب کریم، مولد کریم، مہاجر کریم، صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

سه فى الاصل هكذا الظنه "مرمت" عبدالمنان اعظمى

## مسئلہ: ۲۸ ذوالقعدہ ۱۳۲۱ھ

ذیل میں جو حدیث تحریر کی جاتی ہے اس کی صحت اور غیر صحت کی نسبت اختلاف ہے۔ لہٰذا علمائے دین محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گزارش ہے کہ اگر حدیث مذکور صحیح ہے تو اپنے مہر و دستخط فرمائیں۔ اور جو شخص منکر اس حدیث کا ہو اس کی نسبت شرع شریف میں کیا حکم ہے؟ بینوا توجروا۔

عن انس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من قطع میراث وارثہ قطع اللہ میراثہ من الجنۃ یوم القیامۃ (رواہ ابن ابی ماجہ والبیہقی فی شعب الایمان)

**الجواب:** یہ حدیث ابن ماجہ نے اپنی سنن ابواب الوصایا باب الحیف فی الوصیۃ میں یوں روایت کی:

حدثنا سوید ابن سعید ثنا عبد الرحیم ابن زید العمی عن ابیہ عن انس ابن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من فر من میراث وارثہ قطع اللہ میراثہ من الجنۃ یوم القیامۃ

سوید بن سعید عبد الرحیم ابن زید سے حدیث بیان کرتے ہیں کہ وہ اپنے باپ سے وہ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جو آدمی اپنے وارث کی میراث سے بھاگے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن جنت سے اس کی میراث کاٹے۔

اور دیلمی نے مسند الفردوس میں انھیں انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بایں الفاظ روایت کی:

من زوی میراثا عن وارثہ زوی اللہ عنہ میراثہ من الجنۃ

جو اپنے وارث کی میراث سمیٹے تو اللہ جنت سے اس کی میراث سمیٹ لے گا۔

بطور محدثین اس کی سند میں کلام ہے

فزید یضعف وابنہ شدید الضعف لاجرم ان قال السخاوی للحدیث بعد ایرادہ فی المقاصد الحسنۃ ھو ضعیف جدا وقال المناوی فی التیسیر والحریری فی السراج المنیر ضعفہ المنذری

زید ضعیف ہیں اور ان کے لڑکے اور ضعیف۔ اسی لیے امام سخاوی نے اس حدیث کو مقاصد حسنہ میں نقل کرنے کے بعد فرمایا یہ حدیث بڑی ضعیف ہے۔ اور مناوی نے تیسیر میں اور حریری نے سراج منیر میں منذری کے حوالہ سے اس کو ضعیف کہا۔

مگر اس کے معنی عند العلماء مقبول ہیں مشکوٰۃ میں اسے بروایت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سنن ابن ماجہ اور

بروایتِ ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ شعب الایمان سے "مذکور فی السوال کا لفظ نقل کیا" اور شراح نے اس کی توجیہات لکھیں۔ اور ابن عادل نے اپنی تفسیر میں اسے بصیغۂ جزم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف نسبت کرکے اس سے تحریم اضرار فی الوصیۃ پر استدلال کیا۔ اور آیتِ کریمہ سے اس کی تاکید کی۔ حیث قال

الاضرار فی الوصیۃ علی وجوہ۔ ان یوصی باکثر من الثلث اویقر بمالہ لاجنبی، اوعلی نفسہ بدین لاحقیقۃ لہٗ اوبان الدین الذی کان لہ علی فلان استوفاہ۔ اویبیع بثمن رخیص، اویشتری بغال، کل ذٰلك لان لا یصل المال الی الورثۃ، اویوصی للثلث لا لوجہ اللہ لکن لتنقیص الورثۃ۔ فھذا ھو الاضرار فی الوصیۃ وقال علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام من قطع میراثا فرضہ اللہ قطع اللہ میراثہ من الجنۃ ویدل علی ذلك قولہ تعالی بعد ھذہ الاٰیۃ تلك حدود اللہ اھ ملخصا

اضرار وصیت میں چند طریقہ پر ہوتا ہے (۱) ثلث سے زائد وصیت کرے (۲) اجنبی کے لیے مال کا اقرار کرے (۳) یا فرضی قرض کا اقرار کرے (۴) وہ قرض جو دوسرے پر تھا اس کو وصول کرچکا ہو (۵) کسی چیز کو سستا بیچ دے (۶) مہنگا خرید لے (۷) ثلث کی وصیت کرے مگر رضائے الٰہی کے لیے نہیں ورثاء کو ضرر دینے کے لیے کہ میرے بعد مال انھیں نہ ملے تو یہ سب وصیت میں اضرار کی صورتیں ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ کے مقرر کردہ حصہ کو قطع کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کا حصہ جنت سے قطع کردے گا۔ اس کے بعد والی آیت بھی اس کی تائید کرتی ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ اللہ کے حدود ہیں۔

امام ابن حجر مکی نے زواجر عن اقتراف الکبائر میں اسی تمسک و تائید کو مقرر رکھا۔ اور قصد حرمان ورثہ کو حرام بتایا۔

نیز تیسیر میں زیر حدیث فرمایا:

افادان حرمان الوارث حرام وعدہ بعضھم من الکبائر

پتہ چلا کہ وارث کو محروم کرنا حرام ہے اور بعض علماء نے اس کو گناہ کبیرہ بتایا۔

عزیزی میں ہے: فاذن حرمان الوارث وارث کو محروم کرنا حرام ہے۔

منکرِ حدیثِ مذکور اگر ذی علم ہے اور بوجہِ ضعفِ سند مکلم کرتا ہے، فی نفسہٖ اس میں حرج نہیں مگر عوام کے سامنے ایسی جگہ تضعیفِ سند کا ذکر ابطالِ معنی کی طرف منجر ہوتا ہے اور انھیں مخالفتِ شرع پر جری کردیتا ہے۔ اور حقیقۃً "قبول علماء" کے لیے شان عظیم ہے کہ اس کے بعد ضعفِ اصلا مضر نہیں رہتا کما حققناہ فی الھاد الکاف فی حکم الضعاف"۔

اور اگر جاہل ہے بطورِ خود جاہلانہ برسرِ پیکار ہے تو قابلِ تادیب و زجر و انکار ہے کہ جہال کو حدیث میں گفتگو کیا سزاوار ہے۔ وعیدِ حدیث اپنی اخوات کی طرح زجر و تہدید، یا حرمانِ دخولِ جنت مع السابقین یا صورتِ قصدِ مضارّت بمضادّتِ شریعت پر محمول ہے والاخر احب الی والاوسط وسطا والاول لایعجبنی یطلع علی ذٰلك من راجع کلام الامام البزازی فی الوجیز فیما یذکر الفقھاء من الکفار۔

اقول یا یہ کہ وہ قصور جناں کہ بر تقدیرِ اسلام کفّار کو ملتے اور ان سے خالی رہ کر مومنین کو بطورِ مزید عطا ہوں گے ان سے حرمان مراد ہو۔ وھذا ان شاء اللہ تعالیٰ احسن وامکن وابین وازین۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

# شرح کلامِ علماء

**مسئلہ** ۔ از پٹنہ عظیم آباد۔ لودھی کٹرہ۔ مرسلہ قاضی عبدالوحید صاحب ۲۷ رمضان ۱۳۲۱ھ

مخدومی و مولائی قبلہ مدظلہ العالی! تسلیم۔ امورِ مفصلہ ذیل کا ازراہِ کرم مکمل جواب دیجئے کہ فقیر کو سخت تردد ہے دوسرے بعض علماء سے بھی گفتگو آئی مگر تنقیح امور نہ ہو پائی۔ لہٰذا فقیر کو بھی شک ہے۔ للہ دفع فرمایئے اور اجرِ عظیم پایئے۔ (۱) زیارتِ قبور للنساء کو مولانا فضل رسول بدایونی رضی اللہ عنہ بضمن تردید الحق وہابی دہلوی جائز فرماتے ہیں۔ نیز علامہ عینی بھی۔ جواب مکمل عطا ہو کہ رفع شبہ ہو۔ (۲) تحفہ رجب میں مختلط خطبہ کو آپ غیر مناسب بوجہ عدم توارث بتاتے ہیں حالانکہ تاج الفحول بدایونی رحمۃ اللہ علیہ اسے درست و جائز بتاتے ہیں۔ یہ شبہ بھی رفع ہو۔ (۳) جزاء اللہ عدوہ کے آخر میں جناب حضرات سادات کرام کے متعلق فرماتے ہیں کہ ان پر طریان کفر ناممکن۔ نہ یہ نیچری وغیرہ ہوسکیں۔ حالانکہ مشاہدہ اس کے خلاف ہے۔ دوسرے جملہ سادات کے سیادت پر تیقن اٹھ جائیگا۔ استدلال جناب بر عموم آیت و حدیث شریف مخالف تحقیقات دیگر علماء ہے۔ جو اسے مخصوص بحضرات طیبین رضی اللہ تعالیٰ عنہما بتاتے ہیں۔ تیسرے پھر سادات کرام بھی قطعی جنتی ہوئے انھیں اندیشۂ آخرت کیا باقی رہا۔ (۴) اسمائے ذیل مثل ضیاء الدین، منیر الدین وغیرہ کو جناب قطعاً ناجائز بتاتے ہیں جس شخص نے براہ تفاول خیر رکھا، کیا حرج ہے؟ ورنہ کسی کا نام سعید وغیرہ بھی نہیں رکھ سکتے۔ جواب مرحمت فرمایئے۔

**الجواب** ۔ حامیٔ سنن، ماحیٔ فتن، ندوہ شکن، ندوی فگن، مولانا وحید زمن، صین عن الفتن و حوادث الزمن آمین یا ذا المنن!

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔ جواب مسائل اجمالاً حاضر، تفصیل کا وقت کہاں، قرآن مجید سن کر اس وقت آیا ہوں۔ بارہ بجا چاہتے ہیں۔ گیارہ بجکر ساڑھے باون منٹ آئے ہیں کہ یہ نیاز نامہ لکھ رہا ہوں۔ اور اگر کسی میں تفصیل طلب فرمائیں گے تو امتثال امر کیلئے ہوں۔ اور بارگاہ عزت سے امید تو ایسی ہی ہے کہ آپ کا ذہن سلیم بحمد اللہ تعالیٰ اسی اجمال سے ہی بہت کچھ تفصیل پیدا فرمائے گا۔

**مسئلہ زیارۃ القبور للنساء** حبیبی اکرمکم اللہ تعالیٰ شے کے لئے حکم دو قسم ہے۔ ذاتی کہ اس کے نفس ذات کے لحاظ سے ہو اور عرضی کہ بوجہ عروض عوارض خارجیہ ہو۔ تمام احکام کہ بنظر سد ذرائع دئے جاتے ہیں جو مذہب حنفی میں بالخصوص ایک اصل اصیل ہے اسی قسم دوم سے ہیں۔ یہ دونوں قسمیں باآنکہ نفی و اثبات میں مختلف ہوتی ہیں ہرگز متنافی نہیں کہ مناشی جداجدا ہے۔ اس کی مثال حضور نساء فی المساجد ہے کہ نظر بذات ہرگز ممنوع نہیں بلکہ ان کا روکنا ممنوع ہے۔ صحیح حدیث میں ارشاد ہوا لاتمنعوا اماء اللہ مساجد اللہ (اللہ کی باندیوں کو اللہ تعالیٰ کی مسجدوں سے نہ روکو) اور نظر بحال زناں ممنوع کما صرح بہ الفقھاء کرام

وقد قالت ام المومنین الصدیقۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا لو رأی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ما احدث النساء لمنعھن المساجد کما منعت نساء بنی اسرائیل۔ ام المومنین صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ عورتوں نے جو نئی باتیں پیدا کرلی ہیں اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انھیں دیکھتے تو ان کو ایسا ہی مسجدوں سے روک دیتے جیسے بنی اسرائیل کی عورتیں روکی گئیں۔ یوں ہی دخول

نسا رفی الحمام کہ پردہ وستر وعدم فتنہ کے ساتھ ہو تو فی نفسہٖ اصلاً وجہ ممانعت نہیں رکھتا بلکہ طیب ونظافت میں داخل ہے جو اسلام میں مطلوب ہے بنی الاسلام علی النظافۃ، مگر نظر برحال کہ باہم کشف عورات کے عادی ہیں۔ امام ابن ہمام وغیرہ اعلام نے فرمایا کہ بسبیل اطلاق منع ہے یہ حکم اسی قسم دوم کا ہے۔ بعینہٖ یہی لفظ آپ نے اس حکم میں پائے ہوں گے جو فقیر نے مسئلہ زیارت میں اختیار کیا مجھے یاد نہیں کہ میں حرام لکھا ہو بلکہ غالباً تعلیم ادب کے ساتھ حلت کی طرف اشارہ کیا اور نظر بحال بسبیل اطلاق منع بتایا ہے۔ آپ میرے فتویٰ کو ملاحظہ فرمائیں۔ مجھے اس وقت کہ بلدہ بجکر دس منٹ آ گئے اپنے مجموعہ سے اسے نکالنے اور دیکھنے کی فرصت نہیں۔ فظہر ان لاتعارض وان المحکمین کلاھما صواب علاحدہ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## مسئلہ خطبہ مختلط

بوجہ عدم توارث نامناسب ہونے کی نہایت کراہت تنزیہی ہے کما نص علیہ فی حاشیۃ الطحطاویۃ ورد المحتار۔ اور کراہت تنزیہی قسم مباح سے ہے وہ منافی جواز ودرستی واباحت نہیں بلکہ اباحت کے ساتھ جمع ہوتی ہے کما حققہ العلامۃ الشامی ولنا فی تحقیقہ مقالۃ سمیناھا "جمل مجلیۃ ان المکروھۃ تنزیھا لیس بمعصیۃ" اقمنا فیھا الطامۃ الکبریٰ علی مازعم اللکھنوی فی رسالتہ فی شرب الدخان ان المکروہ تنزیھا من الصغائر فاذا اعتید صار من الکبائر۔ وھذا جھل عظیم لایساعدہ نقل ولاعقل نسئل اللہ العفو والعافیۃ تو ان دونوں حکموں میں بھی اصلاً تنافی نہیں۔ ہاں فتویٰ لکھنویہ نے کہ خلط کو مکروہ تحریمی ٹھہرایا وہ ضرور حکم حضرت تاج الفحول قدس سرہ الشریف کے خلاف اور غلط وباطل عند الانصاف ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## مسئلہ حضرات سادات کرام

فاش میگویم واز گفتہ خود دلشادم ؎ بندہ عشقم واز ہر دو جہاں آزادم

سادات کرام (جعلنا اللہ تعالیٰ فی الدنیا والاخرۃ من موالیھم فان مولی القوم منھم) پر عدم طریان کفر (کہ اسی قدر کا فقیر مدعی) نہ عدم امکان جس سے جیسی آپ نے تعبیر کیا۔ اور رفض ونجریت کی میں نے نفی کی تصریح کردی کہ اس سے وہی بد مذہبی مراد جس میں انکار بعض ضروریات دین ہو اس کا حاصل بھی وہی سلب کفر ہے نہ سلب بدعت غیر کفریہ جو آپ کی تعبیر میں عطف سے موہوم ہیں خصوصاً وغیرہ کی زیادت کہ اور توسیع کی راہ دے کما عبرتم کہ "ان پر طریان کفر ناممکن نہ یہ رافضی نیچری وغیرہ ہو سکیں" فقیر بحمدہ تعالیٰ اس مسئلہ میں مبتدع نہیں متبع ہے۔ اس کا بیان جزاء اللہ عدوہ[1] میں ضمناً آیا لہٰذا اختصار سے کام لیا ط۱۰۱ سے ط۱۱۶ تک جو کچھ کلمات مختصرہ معروض ہوئے ہیں ان پر دوبارہ نظر فرمائیں تو بعونہٖ تعالیٰ ان تمام شبہات کا جواب ان میں پائیں۔ آیت و احادیث کہ فقیر نے ذکر کیں اس میں شک نہیں کہ ضرور عام ومطلق ہیں۔ اور شک نہیں کہ عام ومطلق ضرور اپنے عموم واطلاق پر رہیں گے جب تک دلیل صحیح سے تخصیص وتقیید نہ ثابت ہو۔ اور شک نہیں کہ بلا دلیل محض اپنے خیال کے بنا پر ادعائے تخصیص وتقیید ہرگز تحقیق نہ قرار پاسکے گا۔ بلکہ تفسیق۔ اور شک نہیں کہ مسئلہ باب مناقب سے ہے نہ باب فقہ سے جو افعال مکلفین من حیث الحل والحرمۃ والصحۃ والسقام سے باحث ہو۔ اور جس میں بے معرفت دلیل اتباع لازم ہو۔ اور یہ بھی سہی تو اتباع ائمہ مذہب کا ہوگا نہ بعض متاخرین کا۔ بعض متاخرین کے کلام کو ان اکابر

---

[1] وفی الاصل "الصھام"

کے کلام پر کیا وجہ ترجیح ہے جن سے فقیر نے استناد کیا سوا اس کے کہ یہ اطلاق آیت و احادیث سے متمسک ہیں جو یقیناً دلیل شرعی ہے اور وہ بلا دلیل مدعی تخصیص وتقیید۔ یہ اور اس کے امثال بہت نکات اس تحاور میں زیرِ نظر آئے مگر فقیر دیکھ رہا ہے کہ جہاں تک میں نے دعویٰ کیا ہے ان تجاذبات کے لئے مساغ ہی نہیں۔ جزاء اللہ پر نظر تازہ فرمایئے ص۱۰۲ پر اشعار کر دیا ہے کہ آیت کریمہ و احادیث مذکورہ کے دو محمل ہیں۔ نفی خلود و نفی دخول۔ ثانی کو ظاہر لفظ سے متبادر اور اسی طرف کلمات اہل تحقیق کو ناظر بتایا ہے مگر اپنا دعویٰ یعنی نفی کفر دونوں تقدیر پر ثابت ٹھہرایا ہے کلمات بعض دیگر علماء میں تخصیص سبطین کریمین رضی اللہ تعالیٰ عنہما اسی ظاہر متبادر اعنی نفی دخول کی نظر سے ہے وہ یہاں میرا دعویٰ نہ تھا بلکہ دونوں احتمال گذارش کر دئے تھے۔ اگرچہ ایک طرف تبادر و ظہور ہے اور اسی طرف میرا اور نہ صرف میرا بلکہ ان اکابر کا میلان قلوب اور اس میں ہمارا انشراح صدور ہے۔ رہی نفی خلود کیا کہیں کلمات دیگر علماء میں اس کی تصریح کہیں ملاحظ فرمائی ہے کہ مخلد فی النار ہونے کی نفی حضرات ریحانتین کریمین رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے خاص ہے باقی سادات کرام کے لئے نہیں تو میرے دعویٰ کا رد اس تخصیص و تحقیق دیگراں میں بھی نہیں۔ غایت یہ کہ عدم ذکر ہے نہ کہ ذکر عدم۔ رہا وہ دوسرا پہلو جس کی طرف ہمارے قلوب ارکن و امیل ہیں اور ہمیں اپنے رب جل وعلا سے اس کی امید ہے اس میں حق ناصح یہ ہے کہ نظر علماء ایسے مواقع میں دو وجہ پر منشعب ہو جاتی ہے اور دونوں کیلئے شرع میں اصل اصیل ہے لکل وجھۃ ھو مولیھا ایک حفظ عامہ و سدا کہ آبکال نہ کر بیٹھیں جس طرح سیدنا امام رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہوا اور علامہ زرقانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس کی یہی توجیہ فرمائی یہ تخصیص کرتے ہیں۔ اور اس کا حاصل خصوص جزم ہے نہ جزم خصوص کہ معاذ اللہ بلا دلیل تخصیص عموم شرع لازم آئے۔ یہ نفیس تفرقہ محفوظ رکھنے کا ہے کہ اکثر مغلطہ سے محفوظ رہنے کا ہے۔ جزم خصوص یہ کہ دعویٰ کر دیا جائے کہ یہ حکم انھیں کے ساتھ خاص ہے ان کے ماوراء کے لئے ہرگز ثابت نہیں۔ اور خصوص جزم یہ کہ بالجزم والیقین اس کا حکم ماننا یہ انھیں کے ساتھ خاص ہے ان کے ماوراء میں اس کے ثبوت پر قطع و یقین نہیں۔ اگرچہ ظن و رجاء ہے۔

دوسرے بیان مفاد شرع و اظہار ما یعطی الدلیل و کل ذی حق حقہ خصوصاً جہاں محل وسعت و رجاء ہے کہ حدث عن البحر ولا حرج خصوصاً محل مناقب جہاں ضعاف بالاجماع مقبول خصوصاً اپنے سرکار میں محبت و بندگی و نیاز و غلامی کا تقاضا کہ یہ سب پر بالا ہے یہ ظاہر و متبادر کا افادہ فرماتے ہیں اور جزم و قطع کو اس کے محل اور ظن و رجاء کو اس کے محل پر رکھتے ہیں۔ یہ مسلک تحقیق ہے اور وہ مسلک تثقیف اور دونوں صواب ہیں۔ حضرت امیر المومنین فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے عرض کی یارسول اللہ لوگوں کو چھوڑ دیجئے کہ عمل کریں، فرمایا تو چھوڑ دو۔ امید کرتا ہوں کہ اس بیان سے ظاہر ہو گیا ہوگا کہ اس طریق میں جو امام ابن حجر عسقلانی اور امام ابن حجر مکی و علامہ محمد زرقانی و حضرت امام الطریقۃ شیخ اکبر وغیرہم محققین رضی اللہ عنہم کا مختار ہے۔ اور اسے طریق تخصیص سے اصلاً تنافی نہیں۔ ہر ایک منشاء صحیح سے ناشی اور اپنے محل پر حق ہے و باللہ التوفیق۔

مخالفت مشاہد کا جواب جزاء اللہ میں ص۱۰۱ پر بالقصد مذکور تھا۔ وہ سارا صفحہ اسی بیان میں ہے۔ کیا مشاہدہ یہ ہوا کہ جو سید کہا جاتا تھا اس سے صدور ہوا تو ہمارے دعویٰ کے کب منافی۔ یا یہ مشاہدہ ہوا تھا کہ فلاں کہ فی الواقع سید ہے نہ انتساب میں کبھی

---

سہ فی الاصل ھکذا

اوعانہ اور پھر اس نے کفر کیا تو ایسا مشاہدہ روئے زمین پر نہ ملے گا پھر اس کے باعث جملہ سادات کی سیادت سے ارتفاع یقین میری فہم قاصر میں نہ آیا۔ یقین سے مراد یقین کلامی ہو تو وہ تو یوں ہی حاصل ہو سکتا ہے کہ اللہ و رسول بالتعیین کسی کا نام لے کر فرمائیں کہ یہ فلاں نسب کا ہے ایسا یقین آج کل کیونکر ممکن۔ اور یقین فقہی مقصود ہو کہ نسب میں شہرت مانی جائے گی والناس امناء علی انسابھم تو جس خاص سے معاذ اللہ صدور منافی ہو اس سے ارتفاع یقینی ہوگا کہ دلیل اس کے خلاف پر پائی گئی باقیوں سے کیوں ارتفاع ہو جائے گا حالانکہ دلیل اعنی شہرت موجود اور منافی اعنی صدور کفر مفقود۔

تیسرا شبہ کہ سادات کرام قطعی جنتی ٹھہریں گے، جیبی اس قضیے کے موضوع و محمول دونوں میں دو احتمال ہیں سادات کرام یعنی وہ جو عند اللہ سادات کرام یا وہ جو بنام سیادت مشہور ہیں عام ازیں کہ نفس الامر اور علم الٰہی میں کچھ ہو اور قطعی جنتی یعنی بلا سبقت عذاب جس سے دخول نار کی نفی ہو یا قطعی جنتی بعاقبت وانجام جس سے خلود نار کی نفی ہو۔ اب یہ چار محمل ہیں اور فقیر کے دعوی سے ایک کو بھی مَس نہیں۔ پہلے عرض کر چکا کہ غیر حسنین میں نفی دخول بطور رجا نظر بظہور و تبادر ہے پھر قطعیت کہاں؟ بلکہ نفی خلود بھی مسئلہ مسلمہ ظنیہ ہے اگرچہ بحمد اللہ تعالی یہ ظن غالب۔ اکثر رائے ملتحق بسر حد یقین ہے جسے فتہار یقین ہی کے پلے میں رکھتے ہیں۔ مگر نہ یقین کلامی کہ مسئلہ عقائد قطعیہ سے قرار پائے اور اس میں ادنیٰ شک کو راہ دینے والا گمراہ و خارج از اہلسنت ٹھہر جائے۔ جزاء اللہ ص۱۰۴ میں امام ابن حجر کے الفاظ ملاحظہ فرمائے ہوں گے انی اکاد اجزم ان حقیقۃ الکفر لاتقع الخ اور بالفرض نفی خلود بلکہ بالفرض غلط نفی دخول ہی قطعی مان لی جائے تو کس کیلئے، ان کے لئے جو عند اللہ سادات کرام ہیں۔ نہ ہر اس شخص کے لئے جو سید کہلاتا ہو اگرچہ واقع میں نہ ہو اور اب کسی معین میں حصول وصف عنوانی پر قطع و یقین کی طرف راہ نہیں تو ثبوت وصف محمول کیونکر مقطوع بہ ہو جائے گا۔ اور کسی معین کو اندیشۂ آخرت کیوں اٹھ جائے گا کہ ہر ایک میں عدم علم نفس الامر کے سبب احتمال لگا ہوا ہے۔ جزاء اللہ ص۱۰۵ میں عبارت اسعاف ملاحظہ ہو کہ من این تحقق ذلک لقیام احتمال الخ اور اندیشۂ آخرت تو انھیں بھی نہ اٹھ گیا جنھیں تعیین نام لے کر ارشاد ہو گیا کہ تم جنتی ہو۔ اعنی عشرۂ مبشرہ و نظراءہم رضی اللہ تعالی عنہم۔ نہ انھیں اٹھ گیا جن سے بالتحقیق فرمایا گیا اعملوا ما شئتم فقد غفرت لکم اعنی اصحاب بدر رضی اللہ تعالی عنہم۔ واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ تسمیہ منیر الدین** حبیبی اکرم اللہ تعالی۔ ہاں یہ مسئلہ فقہیہ ہے۔ اسمیں خواہی نخواہی وہی حکم ہے کہ یجب اتباع المنقول وان لم یظہر للعقول کما فی رد المحتار وغیرہ من کتب الفحول اس میں منقول کا اتباع واجب ہے اگرچہ عقل پر اس کی وجہ ظاہر نہ ہو۔ ایسے ہی رد المحتار وغیرہ فحول علماء کی کتابوں میں لکھا ہے۔ فقیر نے اپنی رائے سے یہ حکم استنباط کیا ہوتا تو ضرور محل مواخذہ تھا۔ اب کہ علمائے کرام فقہائے اعلام تصریح فرما چکے اور ان کی عبارات فقیر نے فتوی میں نقل کر دیں کہ اسی قدر عہدۂ مفتی تھا تو اب سوائے اتباع چارہ کیا ہے۔ تفاول ضرور حسن ہے جبتک مخالفت شرعیہ نہ ہو اور بعد نہی عذر تفاول اصلاً مسموع نہیں۔ حق سبحانہ تعالی نے ارشاد فرمایا لاتزکوا انفسکم رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم جن کی شان کریم تھی کان یحب الفال الحسن برّہ نام سے منع فرمایا اور اسے بدل کر جمیلہ کر دیا۔ اور اس میں معذور شرعی وہی تزکیہ نفس ارشاد کیا کیا برّہ کو تفاول پر حمل نہیں کر سکتے تھے۔ ضرور محمول ہو سکتا تھا مگر اس کا ظاہر تزکیہ نفس تھا۔ اور وہ حرام ہے لہذا منع فرمایا اور بدل

دیا۔ پھر منیر الدین وا مثالہ میں بڑہ سے کہیں زیادہ تزکیہ ہے نکوکاری ایک عام بات ہے کہ فساق کے سوا سب کو حاصل ہے مگر اس مرتبہ عظیمہ پر پہنچنا کہ دین ان صاحب کے نور سے منور ہو جائے سخت مشکل۔ تو ایسا شدید تزکیہ نفس کیوں کر جائز ہوگا۔ بخلاف سعید وامثالہ کہ ان کا حاصل صرف مسلم ہے ہر مسلمان سعید ہے اور ہر سعید مسلمان ہے آیۂ کریمہ فمنھم شقی وسعید میں دو ہی قسمیں ارشاد ہوئیں اور ان سے کافر و مومن مراد ہوئے تو سعید نام رکھنا ایسا ہی ہے جیسے مسلم اور اس میں تزکیہ نہیں بنظر بحال بیان واقع ہے اور نظر بمآل تفاول واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از جزیرہ کلمبو، مرسلہ حاجی محمود رئیس بوساطت سید حسین ابن سید عبداللہ بغدادی قادری۔ ۱۲ ر رمضان المبارک ۱۳۲۵ھ

فی حیاۃ الحیوان الکبری للعلامۃ الدمیری رحمہ اللہ تعالیٰ۔ الجزء الثانی ص۱۳۱ باب العلق۔ اذا ذکر العبد ربہ اوحمدہ فما ذکر اللہ الا اللہ ولا حمد اللہ الا اللہ۔ جب بندہ اپنے رب کا ذکر یا حمد کرتا ہے تو اللہ ذکر نہیں کرتا مگر اللہ اور اس کی حمد نہیں کرتا مگر وہی۔

**الجواب** ۔ اللھم لک الحمد لا یحصی احد ثناء علیک انت کما اثنیت نفسک فان حق الثناء بحق المعرفۃ ولا یحیط بکنہ اللہ وصفات اللہ وکمال اللہ وجمال اللہ وجلال اللہ الا اللہ ولذلک لما امرنا ان نصلی علی نبینا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم رددنا الامر الیہ وکان امتثال امرہ بقولنا اللھم صل وسلم علیہ اذلا تفی بقدرہ العظیم الا صلاۃ ربہ الکریم اعلم ان لکل فعل یصدر من العبد وجھتین وجھۃ الی خالقہ عزوجل اذلا وجود لہ الا بہ ولیس للعبد من خلقہ شیئ۔ و وجھتہ الی کاسبہ اذ منہ ظھر باظھار المولیٰ سبحانہ وتعالیٰ۔ وھذہ الاخری ھی مناط الاسناد العام لغۃ وعرفا وشرعا فلا یقال قام الا لمن قام بہ القیام لا لمن خلقہ لکن من الافعال مایصح صدورہ من الخالق عزوجل فیسوغ اسنادھا الیہ لارتفاع الایھام والی العبد علی وجھہ العام۔ وذلک کحمد وشکر ووحد وذکر لا کصلی وسجد وصام وعبد وقام وقعد لما تقدم والاول الحقیقۃ والاخر الصورۃ فاذا صحت الحقیقۃ غلبت واضمحلت عندہ الصورۃ فصح نفیہ عن کاسبہ وقصر اسنادہ علی خالقہ وذلک قولہ تعالیٰ فلم تقتلوھم ولکن اللہ قتلھم۔ وما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمی فاثبت ونفی صورۃ ومعنی وما توفیقی الا باللہ وما تشاؤن الا ان یشاء اللہ۔ بل اذا نظرت بعین الحقیقۃ فلا وجود الا لہ عزجلالہ کل شیئ ھالک الا وجھہ ھو الاول والاخر والظاھر والباطن۔ وھذا سیدنا سواد ابن قارب رضی اللہ تعالیٰ عنہ قائلا فیما عرضہ علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔

فاشھد ان اللہ لا شیئ غیرہ　　　وانک مامون علی کل غائب

وصار کلمۃ التوحید لا وجود فلا الہ الا اللہ للناسکین لا معبود الا اللہ وللسالکین لا مقصود الا اللہ وللواصلین لا مشھود الا اللہ وللکاملین لا موجود الا اللہ والکل سدید والکل توحید من دون اتحاد فانہ الحاد نسئل اللہ سبیل الرشاد فافھم واللہ تعالیٰ اعلم۔

اے اللہ تیرے لئے تعریف ہے کوئی تیری تعریف کا احاطہ نہیں کرسکتا۔ تو ایسا ہی ہے جیسا تو نے اپنی تعریف کی۔ تعریف کا حق معرفت کے بعد ادا ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات کی کنہ اور اس کے کمال، جمال، جلال کو سوائے خدا کے اور کون جان

سکتا ہے اسی لئے تو جب اللہ تعالیٰ نے ہمیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر درود بھیجنے کو کہا تو ہم نے بات اسی کی طرف لوٹا دی اور حکم کی بجاآوری یوں کی کہ یا اللہ تو ہی اپنے رسول پر درود بھیج۔ اس لئے کہ ان کے شایان درود تو ان کا رب کریم ہی بھیج سکتا ہے۔ جان لو کہ جو کام بھی بندے سے صادر ہوتا ہے اس کی دو وجہیں ہیں ایک رب تبارک و تعالیٰ کی طرف کہ ہر شئی کا خالق وہی ہے بندے کو خلق سے کوئی حصہ نہیں۔ اور ایک رخ کاسب کی طرف کیونکہ وہ فعل خدا کی قدرت سے اسی بندہ سے ظاہر ہوا۔ عام طور پر افعال کی نسبت کی بنیاد شریعت، لغت اور عرف عام میں یہی آخری وجہ یعنی اکتساب کی ہے۔ تو قیام کے خالق کے لئے قائم نہیں کہا جائے گا اس کے مباشر کے لئے کہا جائے گا۔ لیکن بعض افعال ایسے ہیں کہ ان کا صدور رب تبارک و تعالیٰ سے بھی ہوتا ہے تو اس کی نسبت رب اور بندے دونوں کی طرف ہوسکتی ہے جس کو ہم نے اسناد عام سے تعبیر کیا۔ کیونکہ یہاں کسی قسم کا ابہام پیدا نہیں ہوتا اس کی مثال حمد، شکر، توحید بیان کرنا، ذکر کرنا، ہدایت کرنا اور یاد دلانا۔ صلوٰۃ، سجدہ، روزہ، عبادت، قیام و قعود ان افعال سے نہیں۔ جیسا کہ ہم اوپر بیان کر آئے۔ پہلی نسبت حقیقی اور دوسری صوری ہے۔ تو جب اسناد حقیقی صحیح ہو تو وہی غالب ہو جاتی ہے۔ اور اسناد صوری مغلوب مضمحل۔ ایسی صورت میں کاسب سے اس فعل کی نفی کر کے خالق کی طرف نسبت کر دی جاتی ہے۔ جیسا کہ قرآن عظیم میں اللہ تعالےٰ نے فرمایا "کافروں کو تم نے قتل نہیں کیا ہم نے قتل کیا" "یا رسول اللہ آپ نے کنکری نہیں پھینکی ہم نے پھینکی" پس نفی از روئے صورت ہے اور اثبات از روئے حقیقت ہے۔ اسی طرح ماتوفیقی الا باللہ و ما تشاؤن الا ان یشاء اللہ ہے۔ بلکہ نگاہ حقیقت بیں سے دیکھو گے تو اللہ کے علاوہ کسی کا وجود ہی نہیں "اللہ کے سوا ہر چیز ہلاک ہونے والی ہے" "وہی اول وہی آخر وہی ظاہر وہی باطن" ہمارے سردار سواد ابن قارب رضی اللہ عنہ سرکار کی بارگاہ میں عرض کرتے ہیں۔ اللہ کے علاوہ کوئی چیز نہیں اور ہر غائب پر مامون ہیں

غور کیجئے کلمہ کا نام کلمہ توحید ہے نہ کلمہ وجود تو اللہ کے علاوہ کوئی ہے ہی نہیں تو عبادت کرنے والے کہتے ہیں لا معبود الا اللہ اور سالکین کہتے ہیں لا مشہود الا اللہ اور کاملین کہتے ہیں لا موجود الا اللہ سب درست ہے اور سب توحید ہے اتحاد کے بغیر کیونکہ وہ تو الحاد ہے۔ ہم اللہ سے ہدایت کا راستہ چاہتے ہیں پس غور کرو۔

# تشریح افلاک وعلم توقیت

مسئلہ :۔ از ملک بنگالہ، ضلع فسریدپور، موضع ٹھورا کاندے۔ مرسلہ محمد شمس الدین صاحب

کواکب خود بالطبع آسمان میں گھومتے ہیں یا بحسرکت قسری بالتبع چکر کھاتے ہیں۔

الجواب :۔ ہمارے نزدیک کواکب کی حسرکت نہ طبعیہ ہے نہ تبعیہ۔ بلکہ خود کواکب بامرالٰہی وتحریک ملائکہ آسمانوں میں دریا میں مچھلی کی طسرح تیرتے ہیں۔ قال اللہ تعالٰی کل فی فلک یسبحون۔ وقال اللہ تعالٰی والشمس تجری لمستقرلھا۔ ذلک تقدیرالعزیزالعلیم وقال تعالٰی سخرلکم الشمس والقمر دائبین و قال تعالٰی کل یجری لاجل مسمی۔ اللہ تعالٰی فرماتا ہے "ہر ستارہ ایک آسمان میں تیرتا ہے" اور اللہ عزوجل فرماتا ہے، سورج اپنے مستقر کے لئے جاری ہے یہ غالب علم والے کا حساب ہے" اور اللہ تعالٰی فرماتا ہے، "سورج اور چاند کو تمہارے لئے مسخر فرمایا جو مسلسل چل رہے ہیں" اور فرمایا "ایک مقررہ وقت کے لئے سب حرکت میں ہیں"

ہمارے نزدیک نہ زمین متحرک ہے نہ آسمان۔ قال اللہ تعالٰی ان اللہ یمسک السموٰت والارض ان تزولا ولئن زالتا ان امسکھما من احد من بعدہ۔ "بے شک اللہ روکے ہوئے ہے آسمانوں اور زمینوں کو کہ ہٹ نہ جائیں اور جو وہ ہٹیں تو خدا کے سوا انھیں کون روکے"۔

سعید بن منصور اپنی سنن اور عبد بن حمید اور ابن جریر اور ابن منذر اپنی تفاسیر میں شقیق سے راوی۔

قال قیل لابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنھما ان کعبًا یقول ان السماء تدور فی قطبۃ مثل قطبۃ الرحا فی عمود علی منکب ملک قال کذب کعب ان اللہ یمسک السموٰت والارض ان تزولا۔ وکفی بھا زوالا ان تدور

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو بتایا گیا کہ حضرت کعب کا کہنا ہے کہ آسمان چکی کے پاٹ کی طرح ایک کیل میں جو ایک فرشتہ کے کندھے پر ہے گھوم رہا ہے۔ آپ نے فرمایا کعب غلط کہتے ہیں۔ اللہ تعالٰی فرماتا ہے کہ اس نے آسمان وزمین کے ٹلنے سے روک رکھا ہے اور حرکت کیلئے ٹلنا ضروری۔

عبد بن حمید قتادی سے راوی

ان کعبا کان یقول ان السماء تدور علی نصب مثل نصب الرحا فقال حذیفۃ بن الیمان رضی اللہ تعالٰی عنھما کذب کعب ان اللہ یمسک السموٰت والارض ان تزولا۔

حضرت کعب احبار فرماتے تھے کہ آسمان چکی کیطرح کیلے پر گھوم رہا۔ حذیفہ ابن الیمان رضی اللہ عنہما نے فرمایا۔ وہ کہتے ہیں اللہ تعالٰی کا ارشاد ہے کہ ہم نے آسمان وزمین کو ٹلنے سے روک رکھا ہے۔

ان دونوں حدیثوں کا حاصل یہ ہے کہ حضرت افقہ الصحابہ بعد الخلفاء الاربعۃ سیدنا عبداللہ بن مسعود حضرت صاحب سر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سیدنا حذیفہ بن الیمان رضی اللہ عنہم سے عرض کیگئی کعب کہتے ہیں آسمان گھومتا ہے۔ دونوں صاحبوں نے کہا کعب غلط کہتے ہیں۔ اور وہی آیت کریمہ اس کے رد میں تلاوت فرمائی۔

اقول وان کان الزاعم ان یزعم ان الزوال بمعنی الحرکۃ الاینیۃ ولکن کبراء الصحابۃ رضی اللہ عنہم اعرف منا بتفسیر القرآن فلا یجوز الاستدراک علیھم عند من نور اللہ بصیرتہ جعلنا اللہ منھم بحرمتھم عندہ اٰمین۔

میں کہتا ہوں کہ کوئی شخص یہ گمان کر سکتا ہے کہ زوال تو حرکت اینیہ کو کہتے ہیں لیکن بزرگ ترین صحابہ ہم سے زیادہ قرآن کی تفسیر کے جاننے والے تھے تو انکے کہے ہوئے کو رد رضی اللہ عنہم وہ شخص رد نہیں کریگا جسے خدا نے نور بصیرت دیا۔ اللہ انکے صدقہ میں ہمیں بھی انھیں کے ساتھ کرے

مسئلہ ایضًا

سبع سیارہ کا بیان کس آیت میں ہے

الجواب :۔ قال اللہ تعالیٰ

والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامرہ

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے سورج، چاند اور ستارے سب اسی کے حکم کے فرمانبردار ہیں۔

اور کل فی فلک سے بھی اُس طرف اشارہ ہے کہ اس میں سات حرف ہیں اپنے نفس پر دائرہ اور یزین کا بیان تو بکثرت فرمایا خاص متحیرات خمسہ کا ذکر فلا اقسم بالخنس الجوار الکنس میں ہے۔ میں قسم یاد فرماتا ہوں دبک جانے والوں، چلنے والوں کی یہ انکے وقوف، استقامت و رجعت کا بیان ہے کہ سیدھے چلتے ہیں۔ پھر ٹھہر جاتے ہیں۔ پھر پیچھے ہٹتے ہیں پھر ٹھہرتے ہیں، پھر سیدھے ہو جاتے ہیں۔ اس لئے کہ انکو متحیرہ کہتے ہیں۔ ابن ابی حاتم تفسیر میں امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالےٰ وجہ الکریم سے فلا اقسم بالخنس کی تفسیر میں راوی۔

قال خمسۃ انجم زحل وعطارد والمشتری وبھرام والزھرۃ لیس فی الکواکب شیٔ یقطع المجرۃ غیرھا۔

وہ پانچ ستارے ہیں۔ زحل عطارد، مشتری، مریخ، زہرہ کوئی ستارہ انکے سوا کہکشاں کو قطع نہیں کرتا۔

یعنی ثوابت میں جو کہکشاں پر ہیں وہ وہیں ہیں جو اس کے ادھر اُدھر ہیں۔ وہ وہیں ہیں انکی حرکت طبیۃ خفیفہ مخفیہ ایسی نہیں کہ ابھی کہکشاں سے ادھر تھے چند ہی مدت میں اُس پار چلے گئے یہ شان انھیں پانچ نجوم کی ہے۔ واللہ اعلم

مسئلہ :۔ از میرٹھ لال کرتی بازار مرسلہ جناب حاجی شیخ علاؤالدین صاحب ۲۸ ربیع الاخر شریف ۳۰ھ

قاعدہ استخراج تقویمات کواکب از المنیک

کوکب مطلوب کے صفحات میں سے ماہ مطلوبہ کے مقابل کے خانہ اپرینٹ رائٹ اسینشن یعنی مطالع استوار سے رقم گھنٹہ منٹ سیکنڈ لیکر اُس کی تحویل اجزائے محیط میں بموجب جدول پنجم کی دوسرے حصّہ کے کرلیں بعد تحویل کے جدول نمبر دوم یعنی جدول مطالع البروج بخط الاستوار المبتدأ من اول الحمل میں دیکھ مطالع کی تحویل طوالع میں کرلیں جو حاصل ہوگا وہ درجہ تقویمی کوکب یعنی درجہ منقطعۃ البروج ہوگا اب اگر اس تقویم بروج یونانیہ کو ہندی بروج کی تقویم میں تحویل کرنا ہو تو یونانی تقویم میں سے (۲۲) درجہ (۱۰) دقیقہ گھٹا دو حقیقی تقویم حاصل ہو جائیگی یعنی مشاہدہ جس برج پر اور جس درجہ میں وہ کوکب ہوگا وہ درجہ انکا آئیگا۔ اور یہ وہ فرق ہے۔ جو نقطہ حمل کے اپنے مرکز اصلی کے ہٹ جانے سے پیدا ہوگیا ہے۔

الجواب:- یہ قاعدہ محض باطل ہے واضع نے جزء عاشر کو جزء تقویمی سمجھ لیا۔ اس عمل سے فلک البروج کا وہ جزء حاصل ہوگا کہ بہنگام طلوع کوکب دائرہ نصف النہار پر ہو یہ عاشر ہے نہ کہ تقویم۔ فقیر غفرلہ نے المنک سے تقویمات کواکب نکالنے کے چار طریق رکھے ہیں۔ نیز اس سے استخراج طالع وقت کے چار طریق اور انکے بیان میں رسالہ مسفر المطالع للتقویم والطالع لکھا اس کے طریق سوم کا سب میں پہلا ابتدائی خفیف عمل یہ ہے جس کا نام واضع نے قاعدہ استخراج تقویم رکھا ہم اس مقام سے اپنے رسالہ کے چند سطور نقل کریں کہ حال واضح ہو۔

طریق سوم استعلام تقویم کوکب از مطالع ممر و میل اوا قول (۱) ساعات مطالع ممر او دریۂ زدہ درجدول مطالع استوائیہ مقوس کنند تا عاشر بدست آید (واضع صاحب کا قاعدہ یہیں ختم ہوگیا اس کے بعد ملاحظہ ہو کیا کیا درکار ہے کہ تقویم حاصل ہو۔ (۲) میلش برآرند (۳) پس اگر موافق الجہۃ باشد با میل کوکب آنگاہ میل عاشر را بر تمام میل کوکب افزانید ورنہ کاہند واگر درفزودن ازصد بیرون رود تمامش تا قف گیرند ارتفاع عاشر باشد (۴) ظل تمامش گرفتہ منحط کردہ محفوظ دارند (۵) باز بر مطالع ممر معلوم ربع درفزودہ مجموع را درج سوا اعتبار کردہ جیبب بعدش از اعتدال اقرب گیرند (۶) ایں جیبب را در جیبب میل کلی منحط زدہ حاصل را در محفوظ زنند ظل تعدیل طالع بدست آید (۷) درجدول ظل مقوس کنند کہ تعدیل است (۸) لیس ہماں درج سوا ز امطالع استوائیہ گیرند (۹) باز نظر کنند کہ میل کوکب شمالی ست یا جنوبی بحال شمالیت اگر عاشر در نصف جدوی اعنی از اول جدی تا آخر جوزا باشد تعدیل را بریں مطالع استوائیہ افزانید۔ مگر آنکہ میل عاشر در ربع اول منطقہ ازید از میل کوکب باشد واگر در نصف سرطانی اعنی از اول سرطانی تا آخر قوس بود تعدیل را از مطالع مذکورہ کاہند مگر آنکہ عاشر زائد المیل در ربع دوم منطقہ بود بحال جنوبیت اگر عاشر در نصف سرطانی است تعدیل افزانید مگر آنکہ زائد المیل در ربع سوم باشد واگر در منطقہ بود بحال نصف جدوی ست۔ کاہند مگر آنکہ بازیادت میل در ربع باشد (۱۰) عمل معلوم حسب حاجت کنند کہ تقویم است جدول مطالع استوائی زیج بہادرخانی بعینہ نقل کردی ہے۔ ہم نے اپنے محاسبہ خاصہ سے اسکی تجدید کی ہے۔ تاہم یہ بھی تقریب کو کافی ہے۔ بروج یونانیہ وہندیہ میں ۱۰۲۲

کا فرق بندرت غلط ہے بلکہ اسی سال کے آغاز یعنی یکم محرم ۱۳۳۰ھ کو مالث م م لومہ فرق تھا یعنی ۲۰، ۳۰، ۴۰، ۴۰ ہے
کچھ زائد اور روزانہ ترقی پر ہے یہانتک کہ دنیا باقی رہی تو رجب ۱۷۹۲ھ میں پورے ایک برج کا تفاوت ہو جائیگا راس الثور سے
ہندی سیکھ کی سنکرانت ہوگی۔ اس ہندی حساب کو حقیقی تقویم کہنا ٹھیک نہیں حقیقی تقویم یہی ہے جو محل تقاطع سے ہے اسی سے
حساب فصول ہے اسی سے حساب کی بیشی روز و شب ہے اسی سے حساب مطالع ہے اسی سے حساب طلوع غروب و سائر اوقات ہے
ہندی تقویم تقویم صوری ہے کہ صورت پرستوں نے صورت کواکب پر اس کی بنا رکھی ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

مسئلہ: ۔ از میرٹھ بازار لال کرتی مرسلہ حاجی شیخ علاؤالدین صاحب ۱۱ر شوال مکرم ۱۳۳۰ھ

حامی سنت ماحی بدعت مخدومی و معظمی حضرت مولانا مولوی احمد رضا خانصاحب مدظلکم العالی۔ بعد تقدیم ہدیۂ سلام و مراسم
نیازمندی عرض ہے کہ مولوی عبداللہ صاحب جنہوں نے قاعدہ استخراج تقویم کواکب از مطالع استوائیہ مرقومہ المینک کترین کو بتایا تھا
ان سے جب کمترین نے انکے قاعدہ کی غلطی کا اظہار کیا اور جناب والد کی تحریر دکھائی اس سے ان کا اطمینان نہ ہوا اور جناب والد کی
تحریر کا مفہوم انکی سمجھ میں نہیں آیا۔ بلکہ وہ کہتے ہیں کہ یہ قاعدہ بالکل ٹھیک ہے اور میں اپنی ولایتی ستارہ بین مشاہدۂ کواکب کو دکھا
کر آپکا اطمینان کرا سکتا ہوں چنانچہ کمترین نے ان سے وعدہ لیا ہے کہ بعد رمضان المبارک چند روز کے واسطے مع ستارہ بین کے
یہاں تشریف لاکر میرا اطمینان کردیں۔ لہذا امید کہ اس وقت تک رسالہ مسفر المطالع کے طبع کرانے میں توقف کیا جائے۔ زیادہ حد ادب

الجواب: ۔ اس قاعدہ تقویم کی نسبت گذارش ہے کہ (۱) ستارہ بین کے آنے پر کیوں محمول فرمائیے خود المینک ایک
اعلیٰ ستارہ بین ہے۔ اس سے ملاحظہ کیجئے جس وقت اس نے دو کوکبوں کا قران لکھا ہو اگر ان میں ایک قمر ہے تو اس کی تقویم وقت
قران کے لئے تعدیل ما بین السطرین سے لیجئے اور دوسرے کی اس قاعدہ سے ملاحظہ ہو کر دونوں میں کتنا فرق آتا ہے (۲) یہ بھی
نہ ہی نہایت سہل امکان گذارش کروں قمر کی تقویم نصف النہار و نصف اللیل روزانہ مکتوب ہے اور ہر گھنٹے کے مطالع ممر بھی ان
مطالع کو تحویل و تقویس کر کے دیکھ لیجئے کس قدر تفاوت پڑتا ہے مثلاً ایک مثال گذارش، اس سال سوم اکتوبر ۱۲ بجے کے مطالع
لکھے ہیں ۵/ ۵ ۵ ۴۵ ۵۶ ث درجات ہیں اس کی تحویل ہوئی۔ ۂ ۂ نٹ بطا جدول مطالع استوائی میں اس کے طوالع ہوئے
۴۸، ۴۸ ۱۰۲ حالانکہ اس وقت تقویم قمر ہے ۴۸ ۱۰۲ نصف درجہ کا فرق ہوا کہ ہرگز خفی نہیں اور کہیں اس سے بھی زائد آئیگا کہیں کم کہیں قریب
تطابق۔ بہ عقم قاعدہ کی دلیل روشن ہے۔ یہی حال ہر کوکب میں ہوگا مگر شمس اسمیں حاجت نہیں کہ اسکی جس وقت کے مطالع ممر
لکھے اُسی وقت کی تقویم ضو بھی مکتوب ہے (۳) اہل ہئیات جدیدہ سہولت کے کمال حریص ہیں حتی کہ اس کے لئے مساہلت
گوارا کرتے ہیں جیسا کہ انکے اعمال و حقائق اعدائی کے مطالع پر مخفی نہیں یہاں بھی جو قواعد برہانیہ کے فقیر نے استنباط کئے ایسے نہ
تھے انکی نگہ وہاں تک نہ پہونچتی مگر طول امل و کثرت عمل کے باعث اُن سہل انگاروں نے ان سے گریز کر کے یہ آسان قاعدہ
رکھا جو میں نے آپ سے یہاں گذارش کیا تھا۔ اسی کی خاطر روزانہ ہر کواکب کا طول بغرض مرکزیت شمس اور عرض بغرض مذکور اور
لوگارثم بُعد کے خانے دیئے اور اتنے اعمال گوارا کئے اگر وہ سہل سی بات کافی ہوتی تو اکیا ان کا سر پھرا تھا کہ تحقیق و تدقیق
چھوڑ کر تطویل میں پڑتے (۴) صرف دو خط افق و نصف النہار تو کیا کام دے سکتے ہیں ہاں ایسے آلات میں ارتفاع بنانے کو

اور خطوط بھی ہوتے ہیں مگر مفنطرات دوائر عسریفہ میں بون بعید ہے ہاں یہ کہ کوکب اول السموٰت پر ہوا اور عرض اقلیم رویت منتفی وہ نادر ہے اور یہ بریلی و میرٹھ اور ان سے شمال میں آخر تک اور جنوب میں تقریباً ساڑھے تین سو میل تک عادۃً ناممکن ہے اگرچہ قدرت میں سب کچھ ہے (۵) ایک قول فیصل عرض کردوں۔ دو حال سے خالی نہیں ستارہ بین سے جو تقویم نظر آئی تقویم محسوب بقاعدہ مولوی صاحب سے مطابق ہوگی یا مخالف، اگر مخالف ہو جب تو صحت قاعدہ کا ثبوت ہی نہ ہوا اور مطابق ہو تو اور الٹی غلطی قاعدہ کا ثبوت ہوگیا کہ انکسار کدھر جائیگا اختلاف منظر کدھر جائیگا۔ تقویم مرئی کبھی تقویم حقیقی کے مطابق نہیں ہوتی حتی کہ اس وقت بھی کہ کوکب دائرہ نصف النہار پر ہو مگر صرف اس حالت نادرہ میں کہ عین سمت الراس پر ہو۔ جناب نے طبع رسائل ابھی ملتوی رکھنے کو فرمایا ہے وہ خود ملتوی کا ہے۔ رد وہابیہ خذلہم اللہ تعالیٰ کے دس رسالے زیر طبع ہیں۔ سل الثبوت۔ ایجاب انیکر سبحٰن السبوح، مزق تلبیس، الہیبۃ الجباریہ، داماں باغ سبحٰن السبوح، پیکان جانگداز، القمع المبین۔ تعالی السبوح تازہ عطیہ۔ پھر ان کے بعد ان شاء اللہ الکریم الدولۃ المکیہ، الفیوض الملکیہ، حاسم المفتری۔ القمع الخاصم، الکاری فی العادی والغادی، الجم الشلوی اشد الباس، ادخال السنان، اقام الموانۃ۔ نور الفرقان کی باری ہے۔ وحسبنا اللہ ونعم الوکیل۔ وہابیہ کی خدمت گزاری سے فرصت ہو تو اور طرف توجہ ہو۔ لیکن اگر یہ فرمانا اس بنا پر ہے کہ شاید ستارہ بین قواعد رسالہ کی غلطی ثابت کرے تو کس سے اطمینان فرمائیں سوا اس قاعدہ کے جو میں نے جناب سے گزارش کیا اور معمول ہیئات جدیدہ ہے کہ تقرب قریب ہوتا ہے مگر تحقیق سے دقیقہ تک تفاوت لاتا ہے۔ قواعد کہ فقیر نے استنباط کئے مبرہن ببراہین ہندسیہ ہیں۔ اگر انکے خلاف بتائے تو یقیناً آلہ غلط ہے نہ کہ براہین۔ بعض آلات خود ناقص ہوتے ہیں۔ بعض کو بنایا تو الا غلط بنا تا ہے، بعض وقت صحیح آلہ غلط لگایا جاتا ہے بعض وقت مدول آلہ کو لگانے والا غلط ادراک کرتا ہے۔ آلہ اپنے منتہائے کار کے بعد بھی حساب کا محتاج ہے اور حساب اکثر محتاج آلہ نہیں آلہ کیسا ہی دقیق ہو تدقیق حساب تک نہیں پہونچ سکتا۔ حساب ثوانی ثوالث بتاتا ہے۔ اور عام آلات صرف درجات یا غایت درجہ انصاف درجہ اگر دقائق بتائے تو اعجوبہ دہر ہے مگر ثوانی مزور نا منصور۔ آخر یہ تو قاعدہ کے متعلق سمع خراشی تھی اتنا فقیر کو مامول کہ اس ستارہ بین کی قیمت اور جائے وجہ ان سے مطلع کیا جاؤں۔ جناب فرماتے ہیں بہت بیش قیمت ہے تو میں کہاں پاسکوں، مولوی صاحب نے کہاں سے حاصل فرمائی کس طرح ملی۔ جب ایسی بیش قیمت ہے تو زحل کے حلقے مشتری کے چاروں قمر جو بود سطا وغیرہما کواکب جدیدہ بھی دکھاتی ہوگی۔ والسلام مع الکرام

**مسئلہ**:۔ از میرٹھ محل مذکور ۱۲ شوال ۱۳۳۰ھ

حامی دین متین ناصر شرع مبین مدظلکم العالی۔ بعد تقدیم ہدیہ سلام و مراسم نیازمندی۔ مطالع استوائیہ کواکب جو المنک میں مرقوم ہیں وہ صحیح اور حقیقی مطالع ہیں یا نہیں۔ اور باعتبار مرکز زمین استخراج کئے گئے ہیں یا نہیں امید کہ جواب سے جلد سرفراز بخشی جائے۔ نہایت مشکور امر باعث ہوگا۔ زیادہ نیاز۔ عریضہ کمترین علاء الدین۔

**الجواب**:۔ رئیس دین پرور دامت معالیہ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ برکاتہ۔ المنک میں جو مطالع مر شمس و قمر و ہر کوکب کے لئے ہیں سب بلحاظ مرکز زمین حقیقی اور بقدر کافی تحقیق و صحیح ہیں مگر ان سے طوالع حاصل کرنا شمس میں ہمیشہ تقویم سے

مطابقت لائیگا اور دیگر کواکب میں نادر۔ اکثر اختلاف دیگا جس کی مقدار نصف درجہ سے بھی زائد تک ہوگی۔ وجہ یہ ہے کہ یہ مطالع حقیقۃً مطالع اجزاء منطقۃ البروج ہیں کہ انھیں کے میل و بعد عن الاعتدال الاقرب سے اخذ کیے جاتے ہیں۔ شمس دائمًا ملازم منطقہ ہے تو اس کی تقویم ہمیشہ نفس منطقہ پر ہوتی ہے اور وہی طوالع مطالع ہیں۔ بخلاف دیگر کواکب کے کہ اپنے تمام دورہ میں صرف دو بار منطقہ پر آتے ہیں۔ جب کہ اپنے راس و ذنب پر ہوں یا متحیرات رجعت کے باعث دو چار بار اور۔ اسی وقت تقویسی مطالع انکی تقویم ٹھیک بتائیگی یا اس وقت کہ کوکب مارہ بالاقطاب الاربعہ پر ہو کہ اب میلیہ و عرضیہ متحد ہو جائیں گے باقی اوقات اختلاف دیگی۔ والسلام

**مسئلہ:**۔ از میرٹھ مرسلہ حاجی صاحب مذکور ۳۰ شوال ۱۳۳۸ھ

کمترین کو فی الحال بعد ملاقات مولوی عبد اللہ صاحب کے بیشک یہ خیال پیدا ہو گیا تھا کہ اس ستارہ جین کے مشاہدے سے مولوی صاحب۔ ممدوح کے قاعدہ کی تصدیق ہو جاویگی تو اس صورت میں رسالہ معلومہ کے قاعدہ میں کچھ سہو سمجھنا پڑے گا۔ مگر چونکہ حضور والا کی تحریر سے معلوم ہو گیا کہ رصدی آلہ کے مشاہدات سے براہین ہندسیہ کی تردید نہیں ہو سکتی لہذا ایسی صورت میں ستارہ بین کہ مشاہدات سے استدلال ہی فضول ہے۔ قبل ازیں کمترین کو یہ گمان تھا کہ آلہ رصدیہ کے مشاہدات سے جو بات ثابت ہوئی اس میں غلطی کی گنجائش نہیں ہے اس وجہ سے کمترین نے رسالہ مسفر المطالع کے متعلق التوا کی درخواست کی تھی۔ مگر اب چونکہ حقیقت اس کے خلاف نکلی لہذا اس کے طبع کرانے میں التوا کی ہرگز ضرورت نہیں ہے۔ صرف ایک بات دریافت طلب یہ رہ گئی ہے کہ تقویس مطالع کواکب سے جو تقدیم حاصل ہوتی ہے اُس کا فرق تقویم اصلی سے زیادہ سے زیادہ کس قدر ہو سکتا ہے یعنی آیا ایک درجہ سے زیادہ فرق ہو سکتا ہے یا نہیں۔ اُمید کہ جواب سے سرفراز بخشی جائے۔ حضور کے دوسرے والا نامہ سے یہ بات بالکل تحقیق ہو گئی کہ تقویس مطالع مرے دوسرے کواکب کی تقویم اصلی سوائے چند خاص نادر موقعوں کے نہیں نکل سکتی۔ اس قدر سمع خراشی اور تکلیف دہی کی جو ان تحریرات وغیرہ میں حضور والا کو ہوئی نہایت ادب سے معافی چاہتا ہوں۔ عریضہ کمترین علاؤ الدین عفی عنہ۔

**الجواب:**۔ ہاں ایک نہیں ڈیڑھ درجے سے بھی زائد غلطی دیگا۔ مثال حاضر، ۸ رمضان مبارک ۳۰ھ مطابق ۲۲ اگست ۱۲ء کو عطارد کے مطالع استوائی یعنی مطالع مرکتی ۵ ثانیہ رماقوس میں انکی تحویل ثمط سالہ یہ جدول مطالع استوائی میں اس کی تعویس برج مال سنہ یعنی برج اسد ۵۲ ۱۲ ۲۷ یہ تو وہ قاعدہ ہوا۔ اب اصل قاعدہ سے چلئے تقویم عطارد بمرکز شمس ۳۹ ۱۹ و ۲۴۳ تقویم شمس ۴۲ ۵۹ ۸۰ ۱۴۸ نظیر ش ۴۲ ۵۹ = ۳۲۸ تقویم کب۔ نظیر تقویم شمس = ۵۷ ۱۹ زاویۃ الشمس نصفہا ۵ ۹ ۔۰۰۹ - ۵۹ ۹ ۔ ۵ ۱ ۸۹ محفوظ ظلہ ۲۷ ۲۷ ۶ ۳ ۵ ۶ ۱۲ عرض عطارد بمرکزیت شمس ۱ ۵ ۶ نمار ۹ ۸۳ جیبہ ۹٫۹۹۶۸۸۸۸ + لو بعد عطارد ۹٫۵۹۵۷۵۵۵ = ۹٫۵۹۲۰۶۴۴۳ مفروق از بعد شمس ۹ ۴۸۱۵ ۰۰ ر ۱۰ = ۱۰٫۳۴۱۲۱۷۱۶ قوسہ فی جدول الظل ۵ ۸ ۶ ۔ ۴۵ = ۵۰ ۲۳ ظلہا ۴۳ ۱۷ ۴۵ ۲۶ ۹٫ + ظل محفوظ ۱۲٫۱۸۱۴۴۷۰ قوسہ فی الظل ۳۷ ۸۹ ؛ محفوظ۔ ۳۷ ۸۹ = ۱۳ زاویۃ الارض ؛ تقویم شمس ۱۳ = ۴۲ ۴۷

۸ ۱۴ یعنی اسد کے ۲۲ ۴ ۴ ۲۸ ملاحظہ ہو کہ واقع میں تقویم پوتے انتیس درجہ میں بھی زائد تھی اور اس قاعدہ نے ستائیس درجے سے بھی کم بتائی والسلام مع الاکرام فقیر غفرلہ از بریلی شوال المکرم ۱۳۳۱ ہجریہ

مسئلہ :- از شہر محلہ بہادر پورہ مرسلہ نواب سلطان احمد خاں صاحب ۷ رشوال ۱۳۳۶ھ

آجکل تیسرے درجہ کا سنبلہ کس وقت طالع ہوتا ہے

الجواب :- آجکل درجہ سوم سنبلہ کا طلوع صبح کے آٹھ بجے بعد اس تفصیل سے ہے

| یوم | تاریخ | تاریخ شمسی | وقت طلوع | انتہائے طلوع |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| | | | گھنٹہ منٹ سکنڈ | گھنٹہ منٹ سکنڈ |
| پنجشنبہ | ۸ رشوال ۱۳۳۶ھ | ۱۸ رجولائی ۱۹۱۸ء | ۸ ۲۸ ۴۷ | ۸ ۳۳ ۲۳ |
| جمعہ | ۹ | ۱۹ | ۸ ۲۴ ۵۱ | ۸ ۲۹ ۲۷ |
| شنبہ | ۱۰ | ۲۰ | ۸ ۲۰ ۵۵ | ۸ ۲۵ ۲۱ |

وقت ریلوے دیا ہے جو آجکل گھڑیوں میں رائج ہے واللہ تعالیٰ اعلم

# "اقتصادیات"

## رسالہ تدبیر فلاح ونجات واصلاح

۱۳۳۱ھ

مسئلہ :- از کلکتہ کولوٹولہ اسٹریٹ نمبر ۱۰ مسئولہ جناب حاجی منشی لعل خانصاحب ۹ ربیع الاول ۱۳۳۱ھ

قبلہ وکعبہ حضرت مرشدی ومولائی دام ظلکم العالی تمنائے قدم بوسی کے بعد مؤدبانہ گذارش المؤید کے پرچے برائے ملاحظہ مرسل ہیں۔ ارشاد ہو کہ آجکل مسلمانوں کو کیا کرنا چاہیے اور امداد ترک کا کیا طریقہ ہو۔

الجواب :- بملاحظہ مکرم ذی الکرم حامی سنت ماحی بدعت برادر طریقت حاجی منشی محمد لعل خانصاحب دام مجدہم وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ المؤید کے ۱۴ پرچے آئے انھیں بالاستیعاب دیکھا گمان یہ تھا کہ شاید کوئی خبر خوشی کی ہوگی مگر اس کے برعکس اس میں رنج وملال کی خبریں تھیں۔ بے گناہ مسلمانوں پر جو مظالم گذر رہے ہیں اور سلطنت انکی حمایت نہیں کر سکتی صدمہ کے لئے کیا کم تھے کہ اُس سے بھی بڑھکر ترکوں کی اُس تازہ تبدیل روشن کا ذکر تھا جس نے میرے خیال کی تصدیق کردی، ان اللہ لا یغیر ما بقوم حتی یغیروا ما بانفسھم بے شک اللہ کسی قوم کو گردش میں نہیں ڈالتا جب تک وہ خود اپنی اگلی حالت بدل ڈالیں وہ تقریبًا پانچواں سال ہے کہ ایک حبیب جلیل سید کہ اجلہ سادات کرام واولاد امجاد حضور پُر نور غوث الانام سے رضی اللہ تعالیٰ عنہ خاندان عالی شان جیلانی سے تھے دمشق کے ساکن سید حبیب اللہ نام ایک سال سے زائد غریب خانہ پر تشریف فرما رہے تھے۔ اُنھوں نے ایک خواب دیکھا کہ ملک شام کے مناروں پر معاذ اللہ ناقوس بج رہے ہیں۔ عصر کے وقت مسجد میں مجھ سے

سے یہ خواب بیان کیا میں نے بقدر قدرت بعونہ تعالیٰ اُسے خیر کی طرف پھیر دیا۔ یہ تعبیر دی کہ انشاء اللہ العزیز اسلام کو غلبہ ہوگا اور کفار پر سخت مشکلیں پڑینگی اس لیے کہ قرآن عظیم فرماتا ہے فاذا نقر فی الناقور فذلک یومئذ یوم عسیر علی الکفرین غیر یسیر۔ اس تعبیر پر وہ تو خوش ہوگئے مگر میرے دل میں اندیشہ رہا کہ خدا خیر کرے دیکھئے کیا ہوتا ہے اُس کے تھوڑی مدت بعد لعد مدینہ طیبہ سے خطوط آئے جس میں اس ناشدنی حریت و مساوات کا تذکرہ تھا کہ ترکوں نے بتقلید نصاریٰ پارلیمنٹ قائم کرلی اور یہود و نصاریٰ و مسلمین سب کو برابر ٹھہرانے کا نام مساوات رکھا اور شریعت مطہرہ سے آزادی کا نام حریت۔ پھر مکہ معظمہ کے بعض اجلہ علماء فقیر کے پاس تشریف لائے اور انھوں نے وہاں کا واقعہ اپنی آنکھ کا دیکھا بیان کیا کہ مسلمان حریت ماننے پر مجبور کئے جاتے تھے اور جنہوں نے نہ مانا فوج نے ان پر بندوقوں کے فیر کئے۔ جس سے زیادہ غرض تخویف تھی۔ مجمع کو بچا کر فیر اس طرح فیر کئے جاتے تھے کہ گولیاں خاص کر مکعبہ معظمہ پر لگی تھیں وہ دن تھا کہ تنزل و تنزل ترکی کی بنا پڑی۔ جب طرابلس و بلقان کی لڑائیاں ہوئیں اور ان میں ناکامی کے آثار پائے گئے، میں نے کہہ رہا تھا کہ یہ اسی حریت و مساوات کی سزا ہے،، اللہ اکرم الاکرمین اپنے حبیب کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے طفیل سے ہماری اور اسلامی بھائیوں کی آنکھیں کھولے اصلاح قلوب و احوال فرمائے خطاؤں سے درگذر کرے غیب سے اپنی مدد اتارے۔ اسلام و مسلمین کو غلبہ قاہر دے کفر و کافرین کو اپنے قہر کی تلوار سے مارے آمین یا الہ الحق آمین۔

میرے اس خیال کی تائید المؤید میں تھی اس میں صفحے کے صفحے ان حریت والوں کے خیالات بیدینی کے تذکرہ میں ہیں ان مضامین کا لکھنے والا نامہ نگار کہ خود اگرچہ ایک شخص متہم فی الدین ہے جس سے عجب نہیں کہ ان بیانات میں مبالغہ ہو مگر بعض کفار جرمن کا جو بیان اس میں درج ہے وہ نہایت درد انگیز ہے۔ کافروں تک کو اس کا احساس ہوا کہ ترک پر یہ بلا۔ ترک شریعت و ابتداع حریت سے آئی اور ان مسلمانوں کو حس نہیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ وحسبنا اللہ ونعم الوکیل۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ مگر بے دلی نہ چاہیے لاتیأسوا من روح اللہ انہ لاییأس من روح اللہ الا القوم الکفرون۔ اللہ واحد قہار غالب علی کل غالب اس دین متین کا حافظ و ناصر ہے وکان حقا علینا نصر المومنین وانتم الاعلون ان کنتم مومنین۔ حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں لاتزال طائفۃ من امتی ظاھرین علی الحق لایضرھم من خذلھم ولا من خالفھم حتی یاتی امر اللہ وھم علی ذالک۔ غالباً یہاں امر اللہ وہ وعدہ صادقہ ہے جس میں سلطان اسلام شہید ہونگے اور روئے زمین پر اسلامی سلطنت کا نام نہ رہے گا۔ تمام دنیا میں نصاریٰ کی سلطنت ہوگی اگر معاذ اللہ وہ وقت آگیا ہے جب تو کوئی چارۂ کار نہیں شدنی ہوکر رہے گی مگر وہ چندہی روز کے واسطے ہے اُس کے متصل ہی حضرت امام کا ظہور ہوگا۔ پھر سیدنا روح اللہ عیسیٰ مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام نزول اجلال فرمائیں گے۔ اور کفر تمام دنیا سے کافور ہوگا تمام روئے زمین پر ملت ایک ملت اسلام ہوگی اور مذہب ایک مذہب اہلسنت۔ غیب کا علم اللہ عزوجل کو ہے پھر اس کی عطا سے اس کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کو مگر فقیر جہاں تک نظر کرتا ہے ابھی انشاء اللہ وہ وقت نہیں آیا اگر ایسا ہے تو ضرور نصرت الٰہیہ نزول فرمائیگی اور کفار ملاعنہ اپنے کیفر کردار کو پہونچیں گے۔ بہرحال بندگی بے چارگی دعا کے سوا کیا چارہ ہے وہی جو ہمارا رب ہے۔ ہماری حالت زار پر رحم فرمائے اور اپنی نصرت اتارے یہی جھٹکے جو پہنچ رہے ہیں انھیں پہ زلزلوا

زلزال الاشد بد کو ختم فرما دے اور الا ان نصر اللہ قریب کی بشارت سنا دے۔ وحسبنا اللہ ونعم الوکیل

آپ پوچھتے ہیں مسلمانوں کو کیا کرنا چاہیئے اس کا جواب میں کیا دے سکتا ہوں اللہ عزوجل نے تو مسلمانوں کی جان و مال جنت کے عوض خریدی ہیں ان اللہ اشتری من المومنین انفسہم واموالہم بان لہم الجنۃ مگر ہم مسلمان ہیں کہ بیع دینے سے انکار اور ثمن کے خواستگار۔ ہندی مسلمانوں میں یہ طاقت کہاں کہ وطن و مال و اہل و عیال چھوڑ کر ہزاروں کوس جائیں اور میدان میں مسلمانوں کا ساتھ دیں مگر مال تو دے سکتے ہیں اسکی بھی حالت سب آنکھوں دیکھ رہے ہیں۔ وہاں مسلمانوں پر یہ کچھ گذر رہی ہے اور یہاں وہی جیسے ہیں وہی رنگ وہی تھیٹر وہی امنگ وہی تماشے وہی بازیاں وہی غفلتیں فضول خرچیاں ایک بات کی بھی کمی نہیں۔ ابھی ایک شخص نے ایک دنیاوی خوشی کے نام سے پچاس ہزار دیئے۔ ایک عورت نے ایک جنیں و چناں جرگہ کو پچاس ہزار دیئے۔ ایک رئیس نے ایک کالج کو ڈیڑھ لاکھ دیئے۔ اور یونیورسٹی کے لئے تو تیں لاکھ سے زائد جمع ہو گیا۔ ایک رات میں ہمارے اس مفلس شہر سے اس کے لئے چھبیس ہزار کا چندہ ہوا۔ بمبئی میں ایک کم درجہ کے شخص نے صرف ایک کوٹھری چھبیس ہزار روپیئے کو خریدی نفقط اس کے لئے کہ اس کے وسیع مکان سکونت سے ملحق تھی۔ جسے میں بھی دیکھ آیا ہوں۔ اور مظلوم اسلام کی مدد کیلئے جو جو کچھ جوش دکھائے جا رہے ہیں آسمان سے بھی اونچے ہیں اور جو عملی کارروائی ہو رہی ہے زمین کی تہ میں ہے پھر کس بات کی امید کیجائے بڑی ہمدردی نکالی ہے کہ یورپ کے مال کا بائیکاٹ ہو میں اسے پسند نہیں کرتا نہ ہرگز مسلمانوں کے حق میں کچھ نافع پاتا۔ اول تو یہ بھی کہنے ہی کے الفاظ ہیں نہ اس پر اتفاق کرینگے نہ ہرگز اس کو نباہیں گے۔ اس عہد کے پہلے توڑنے والے جنٹلمین حضرات ہی ہونگے جنکی گذر بغیر۔ یورپین اشیاء کے نہیں۔ یہ تو سارا یورپ ہے پہلے صرف اٹلی کا بائیکاٹ ہوا تھا اس پر کتنوں نے عمل کیا۔ اور کے دن نباہا پھر اس سے یورپ کو ضرر بھی کتنا۔ اور ہو بھی تو کیا فائدہ کہ وہ سو ترکیبوں سے اس سے دہ گنا ضرر پہنچا سکتے ہیں لہذا ضرر رسانی کا ارادہ صرف وہی مثل ہے کہ کمزور اور پٹنے کی نشانی۔ بہتر ہے کہ مسلمان اپنی سلامت روی پر قائم رہیں کسی شریر قوم کی چال نہ سیکھیں اپنے اوپر مفت کی بدگمانی کا موقع نہ دیں۔ ہاں اپنی حالت سنبھالنا چاہیئے تو ان لڑائیوں پر کیا موقوف تھا۔ ویسے ہی چاہیئے تھا کہ اولاً باستثنا ان معدود باتوں کے جن میں حکومت دست اندازی ہو اپنے تمام معاملات اپنے ہاتھ میں لیتے اپنے سب مقدمات اپنے آپ فیصل کرتے۔ یہ کروڑوں روپیئے جو اسٹامپ و وکالت میں گھسے جاتے اور گھر کے گھر تباہ ہو گئے اور ہوئے جاتے ہیں محفوظ رہتے۔ ثانیاً اپنی قوم کے سوا کسی سے کچھ نہ خریدتے کہ گھر کا نفع گھر ہی میں رہتا۔ اپنی حرفت و تجارت کو ترقی دیتے کہ کسی چیز میں کسی دوسری قوم کے محتاج نہ رہتے تو یہ نہ ہوتا کہ یورپ و امریکہ والے چھٹانک بھر تانبا صناعی کی گھڑت کر کے گھڑی وغیرہ نام رکھ کر آپکو دے جائیں اور اس کے بدلے پاؤ بھر چاندی آپ سے لے جائیں۔ ثالثاً بمبئی کلکتہ رنگون مدراس حیدرآباد وغیرہ کے تونگر مسلمان اپنے بھائیوں کے لئے بینک کھولتے۔ سود شرع نے حرام قطعی فرمایا ہے مگر اور سو طریقے نفع لینے کے حلال فرمائے ہیں جن بیان کتب فقہ میں مفصل ہے اور اس کا ایک نہایت آسان طریقہ کتاب کفل الفقیہ الفاھم میں چھپ چکا ہے ان جائز طریقوں پر نفع بھی لیتے کہ انھیں بھی فائدہ پہونچتا اور انکے بھائیوں کی بھی حاجت برآتی اور آئے دن جو مسلمانوں کی جائدادیں بنیوں کی نذر ہوئی چلی جاتی ہیں۔ ان سے بھی محفوظ رہتے اگر مدیون کی جائداد ہی لے جاتی تو

تو مسلمان ہی کے پاس رہتی یہ تو نہ ہوتا کہ مسلمان ننگے اور بھوکے پھرتے ۔ رابعاً ۔ سب سے زیادہ اہم سب کی جان سب کی اصل اعظم وہ دین متین تھا جس کی رسی مضبوط تھامنے نے اگلوں کو ان مدارج عالیہ پر پہونچایا چار دانگ عالم میں انکی ہیبت کا سکہ بٹھایا نان شبینہ کے محتاجوں کو بلند تاجوں کا مالک بنایا اور اسی کے چھوڑنے نے پچھلوں کو یوں چاہ ذلت گرایا فانا للہ وانا الیہ راجعون ۔ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم دین متین علم دین کے دامن سے وابستہ ہے علم دین سیکھنا پھر اس پر عمل کرنا اپنی دونوں جہاں کی زندگی جانتے وہ انھیں بتا دیتا کہ اندھو جسے ترقی سمجھ رہے ہو سخت تنزل ہے جسے عزت جانتے ہو اشد ذلت ہے ۔ مسلمان اگر یہ چار باتیں کرلیں تو انشاء العزیز آج انکی حالت سنبھلی جاتی ہے آپکے سوال کا جواب تو یہ ہے ۔ مگر یہ تو فرمایئے کہ سوال وجواب سے حاصل کیا جب اس پر عمل کرنیوالا نہ ہو ۔ عمل کی حالت ملاحظ ہو اوّلاً یہ یہ عمل ہے کہ گھر کے فیصلہ میں اپنے دعوی سے کچھ بھی کمی ہو تو منظور نہیں اور کچہری جاکر اگرچہ گھر کی بھی جاتے سے ٹھنڈے دل سے پسند ۔ گرہ گرہ بھر زمین پر طرفین سے دو دو ہزار بگڑ جاتے ہیں ۔ کیا آپ یہ حالتیں بدل سکتے ہیں ۔ فھل انتم منتھون ہ دوم کی یہ کیفیت کہ اول تو خاندانی لوگ حرفت وتجارت کو عیب سمجھتے ہیں اور ذلت کی نوکریاں کرنے ٹھوکریں کھانے حرام کام کرنے حرام مال کھانے کو فخر وعزت ، اور جو تجارت کریں بھی تو خریداروں کو اتنا حس نہیں کہ اپنی ہی قوم سے خریدیں اگرچہ ایک پیسہ زائد سہی کہ نفع ہے تو اپنے ہی بھائی کا ہے ۔ اہل یورپ کو دیکھا ہے کہ دیسی مال اگر ولایتی کے مثل اور اس سے ارزاں بھی ہو ۔ ہرگز نہ لیں گے اور ولایتی گراں خریدینگے ۔ اُدھر بیچنے والوں کی حالت کہ ہندو آنہ روپیہ نفع لے تو مسلمان صاحب چونی سے کم پر راضی نہیں پھر لطف یہ کہ مال بھی اس سے ہلکا بلکہ خراب ۔ ہندو تجارت کے اصول جانتا ہے کہ جتنا تھوڑا نفع رکھے اُتنا ہی زیادہ ملتا ہے اور مسلمان صاحب چاہتے ہیں کہ سارا نفع ایک ہی خریدار سے وصول کریں ناچار خریدنے والے مجبور ہوکر ہندو سے خریدتے ہیں ۔ کیا تم یہ عادتیں چھوڑ سکتے ہو فھل انتم منتھون ۔ سوم کی یہ حالت کا کثر امرا کو اپنے ناجائز عیش سے کام ہے ناچ رنگ وغیرہ بے حیائی یا بیہودگی کے کاموں میں ہزاروں لاکھوں اُڑادیں ۔ وہ ناموری ہے ریاست ہے اور مرتے بھائی کی جان بچانے کو ایک خفیف رقم دینا ناگوار اور جنھوں نے بنیوں سے سیکھ کر لین دین شروع کیا وہ جائز نفع کی طرف توجہ کیوں کریں ۔ دین سے کیا کام اللہ ورسول کے احکام سے کیا غرض ۔ ختنہ نے انھیں مسلمان کیا اور گائے کے گوشت نے مسلمانی قائم رکھی اس سے زائد کیا ضرورت ہے نہ انھیں مرنا ہے نہ اللہ واحد قہار کے حضور جانا نہ اعمال کا حساب دینا انا للہ وانا الیہ راجعون پھر سود بھی لیں تو بنیا اگر بارہ آنے ملنگے یہ ڈیڑھ دو سے کم پر راضی نہ ہوں ناچار حاجت مند بنیوں کے ہتھے چڑھتے اور جائدادیں انکی نذر کر بیٹھتے ہیں ۔ کیا تم ان خصلتوں سے باز آؤ گے فھل انتم منتھون ہ چہارم کا حال ناگفتہ بہ ہے انٹرانس پاس کو رزاق مطلق سمجھا ہے وہاں نوکری میں عمر کی شرط پاس کی شرط ۔ پھر پڑھائی وہ مفید کہ عمر بھر کام نہ آئے نہ اس نوکری میں اس کی حاجت پڑے ۔ اپنی ابتدائی عمر کہ دینی تعلیم کا زمانہ ہے یوں گنوائی اب پاس ہونے میں جھگڑا ہے تین تین بار فیل ہوتے ہیں ۔ اور پھر پلٹے چلے جاتے ہیں اور قسمت کی خوبی کہ مسلمان ہی اکثر فیل کئے جاتے ہیں پھر تقدیر سے پاس بھی مل گیا تو اب نوکری کا پتہ نہیں اور ملی بھی تو صریح ذلت کی ۔ اور رفتہ رفتہ دنیوی عزت کی بھی پالی تو وہ کہ عندالشرع ہزار ذلت ۔ کہئے پھر علم دین سیکھنے اور دین حاصل کرنے اور نیک وبد میں تمیز آنے کا وقت کونسا آئیگا ۔ لاجرم نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ دین کو مضحکہ سمجھتے

ہیں اپنے باپ دادا کو جنگلی وحشی بے تمیز گنوار نالائق بیہودہ احمق وغیرہ جاننے لگتے ہیں بغرض غلط۔ اگر یہ ترقی بھی ہوئی تو نہ ہونے سے کروڑ درجہ بدتر ہوئی۔ کیا تم علمِ دین سے غفلتیں ترک کر دو گے فھل انتم منتھون ہ یہ وجوہ ہیں یہ اسباب ہیں مرض کا علاج چاہنا۔ اور سبب کا قائم رکھنا حماقت نہیں تو کیا ہے۔ اس نے تمہیں ذلیل کر دیا۔ اس نے غیر قوموں کو تم پہ ہنسوایا اس نے اس نے اس نے جو کچھ کیا وہ اس نے۔ اور آنکھوں کے اندھے ابھی تک اسی اندھی ترقی کا رونا روئے جاتے ہیں۔ ہائے قوم وائے قوم یعنی ہم تو اسلام کی رسی گردن سے نکال کر آزاد ہو گئے تم کیوں قلی بنے ہوئے ہو۔ حالانکہ حقیقۃً یہ آزادی ہی سخت ذلت کی قید ہے۔ جس کی زندہ مثال یہ ترکوں کا موجودہ واقعہ ہے ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ اہل الرائے ان وجوہ پر نظر فرمائیں اگر میرا خیال صحیح ہو تو ہر شہر و قصبہ میں جلسے کریں اور مسلمانوں کو ان چار باتوں پر قائم کر دیں پھر آپکی حالت خوبی کی طرف نہ بدلے تو شکایت کیجئے یہ خیال نہ کیجئے کہ ایک ہمارے کئے کیا ہوتا ہے ہر ایک نے یوہیں سمجھا تو کوئی کچھ نہ کرے گا بلکہ ہر شخص یہ تصور کرتے کہ مجھی کو کرنا ہے۔ یوں ان شاء اللہ تعالٰی سب کرینگے چند جگہ جاری تو کیجئے پھر خربوزہ کو دیکھ کر خربوزہ رنگ پکڑتا ہے خدا نے چاہا تو عام بھی ہو جائیگا۔ اس وقت آپکو اس کی برکات نظر آئیں گی۔ وہی آیہ کریمہ کہ ابتدائے سخن میں تلاوت ہوئی۔ ان اللہ لا یغیر الآیہ۔ جس طرح بُرے رویّہ کی طرف اپنی حالت بدلنے پر تازیانہ ہے یوہیں نیک روش کی طرف تبدیل کی بشارت ہے کہ اپنے برے کو تک چھوڑ دو گے تو ہم تمہاری اس ردی حالت کو بدل دینگے ذلت کے بدلے عزت دینگے۔ اے رب ہماری آنکھیں کھول اور اپنے پسندیدہ راستہ پر چلا، صدقہ رسولوں کے سورج مدینہ کے چاند کا صلی اللہ علیہ وسلم وعلی آلہ وصحبہ وبارک وکرم۔ آمین

خیر یہ مرثیہ تو عمر بھر کا ہے مسلمان ان چار باتوں میں سے ایک کو بھی اختیار کرتے نہیں معلوم ہوتے مگر ضرورت امداد ترک کی نسبت کہے مرثیے ہزاروں پڑھے گئے مگر سوا سے بعض غرباء کے امراء و روسا بلکہ دنیا بھر کے مسلمانوں والیان ملک نے بھی کوئی قابلے قدر حصّہ لیا۔ وہ جو فوجی مدد دے سکتے تھے۔ وہ جو لاکھوں پونڈ بھیج سکتے تھے وہ ہیں اور بے پرواہی گویا انھوں نے کچھ سنا ہی نہیں اُنھیں جانے دیجئے وہ جانیں اور انکی مصلحت۔ آپ بیتی کہئے کتنا چندہ ہوا ہے جس پر ہمدردی اسلام کا دعوٰی ہے۔ مصارف جنگ کچھ ایسے ہلکے نہیں۔ جتنا چندہ جا چکا ہے ایک دن کی لڑائی میں اس سے زیادہ اُڑ جاتا ہے۔ اب بھی اگر تمام ہندوستان کے جملہ مسلمان امیر فقیر غریب رئیس اپنے سچّے ایمان سے ہر شخص اپنی ایک مہینہ کی آمدنی دیدے تو گیارہ مہینے کی آمد میں بارہ مہینے گذر کر لینا کچھ دشوار نہ ہوا اور اللہ عزوجل چاہے تو لاکھوں پونڈ جمع ہو جائیں۔ یونیورسٹی کے لئے غریبوں کے پیٹ کاٹ کر تیس لاکھ سے زیادہ جوڑ لیا اور اس پر سود مل رہا ہے کہ اسکی مقدار بھی چالیس ہزار سے زائد ہو چکی ہے اور وہ بنی بھی نہیں یہ روپیہ تو گھر سے دینا نہیں اس کو اللہ واحد قہار کی راہ میں بھیجدیجئے۔ اسلام باقی ہے تو یونیورسٹی نہ بننا ضرر نہ دیگا اور اسلام نہ رہا تو یونیورسٹی کیا بخشوائیگی۔ بلکہ ہم کہے دیتے ہیں کہ وہ اس وقت ہرگز ہرگز بن بھی نہ سکے گی۔ اُسوقت جو گت ہوگی اس کا بیان پیش از وقت ہے اور بالفرض تنگ دل اور بخیل برا یا مال بھی یوں دینے کو نہ ہو تو یہ تمام و کمال روپیہ سلطنت اسلام کو بقائے اسلام کے لئے بطور قرض حسن ہی دیجئے۔ اللہ توفیق دے اور زیادہ کیا کہوں۔ وحسبنا اللہ ونعم الوکیل ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

واللہ تعالٰی اعلم۔ وعلمہ جل مجدہ واتم واحکم۔

# عروض

مسئلہ :۔ از سہارن پور ضلع ایٹہ۔ مرسلہ جناب چودھری مولوی عبدالحمید خاں صاحب۔ ۲۰ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۱ھ

اعلیحضرت عظیم البرکت مجدد مائۃ حاضرہ مؤید ملت طاہرہ عالی جناب مولوی مفتی احمد رضا خاں صاحب ادام اللہ تعالیٰ ظلال اشادہ علی رأس الطالبین۔ بس از آداب عجز و نیاز و سلام مسنون۔ مارہرہ سے ایک صاحب نے کنز الآخرہ پر مندرجہ پرچہ باضافہ اعتراض و ترمیم کر کے بھیجا ہے جس کے جوابات ذیل بغرض ملاحظہ اعلیحضرت ارسال ہیں۔ بعد ملاحظہ اس امر کی تنقیح فرمائی جائے کہ اعتراض کس حد تک صحیح ہیں اور جوابات کس حد تک کافی تاکہ اسی کے مطابق عمل درآمد کیا جائے۔ معترض صاحب فن شاعری میں دستگاہ قادر رکھتے ہیں اور عروض و قوافی میں مہارت کامل۔

(۱) صفو طائیٹل محمد الرسول اللہ اعتراض : مضاف پر الف لام نہیں آتا۔ جواب : میں نے عنوان کتاب پر سوا نام کتاب کے کچھ تحریر نہ کیا۔ باقی سب عبارت تالیف کاتب ہے لاتزر وازرۃ وزر اخریٰ۔

(۲) صـ۴ وہ یگانہ ہے صفات و ذات میں ؎ نیز یکتا اس کے سب افعال ہیں

اعتراض : قافیہ صحیح نہیں۔ یوں ہو "نیز یکتا ہے وہ ہر اک بات میں۔ جواب : اختلاف حرکت قافیہ میں اساتذہ کی سندیں حد تواتر پر ہیں۔ حضرت سعدی ؎ چو خواہد کہ ویران کند عالمے ؎ نہد ملک در پنجۂ ظالمے

؎ برائے جہاندیدگان کار کن ! ؎ کہ صید آزمودست گرگ کہن
چو خدمت گذاریت گردد کہن ؎ حق سالیانس فرامش مکن
کنونت کہ دستت جساری بکن ؎ دگر کے برآری تو دست از کفن
بخائیدش از کینہ دنداں بزہر ؎ کہ دون پرورست ایں فرومایہ دہر

مثنوی شریف :۔ گفت پیغمبر بکن اے رائے زن ؎ مشورت کالمستشار مؤتمن ۔ مؤتمن بکسر میم ثانی بمعنی امین ہے
کای خدا افغاں ازیں گرگ کہن ؎ گویدش نک وقت آمد صبر کن

کمال اسماعیل :۔ اے زرایت ملک و دیں در نازش و در پرورش ؎ اے شہنشاہ فریدوں فر دا سکندر منش
سایۂ حق ست و یارب سایہ اش پایندہ دار ؎ زانکہ فرض ست از میان بادعائے دولتش

نیش اور دولتش کا اختلاف اظہر من الشمس ہے۔ مولوی حافظ عزیز الدین جلیسری مؤلف نادر الترتیب جو اب بھی حیات ہیں اور بڑے استاد اور پرانے تجربہ کار شاعر ہیں نادر الترتیب میں لکھتے ہیں :

چھ سو بارہ شعر تیرہ فصل دو باب اس میں ہیں ؎ تھوڑے تھوڑے حاشیہ پر ہیں لغت ہر باب میں

مہربان من اختلاف ودکن قافیہ بے تکلف درست ہے۔

(۳) ص۲ ہے وہی خلاق مخلوقات کا ✽ ہے وہی رزاق حیوانات کا

اعتراض:۔ مخلوقات وحیوانات میں ایکار ہے یوں چاہئے "ہے وہی رزاق مرزوقات کا۔ جواب جمع کے قوافی میں مفرد کا لحاظ نہ رکھا جائے گا۔ مستحسن ضرور ہے لازم نہیں۔

مولانا روم:۔ یا کریم العفو ستار العیوب ✽ انتقام از ما مکش اندر ذنوب

پس پیمبر گفت استفت القلوب ✽ گرچہ مفتی شاں بروں گوید خطوب

عیوب وذنوب میں علامت جمع واو ہے اس کو علیحدہ کر کے دیکھا جائے گا تو عیب وذنب کا قافیہ نہ بنے گا۔ اسی طرح قلوب وخطوب

آتش گلزار نسیم:۔ حلوا اس دیو کو کھلاؤ ✽ گڑ سے جو مرے تو زہر کیوں دو

یہاں بھی علامت جمع واو کے علیحدہ کرنے سے قافیہ مفرد کا صحیح نہیں رہتا۔ ایک استاد جن کا نام مجھ کو یاد نہیں فرماتے ہیں

تم درود اس نام پر پڑھتے رہو اے مومنین چھوڑ دو سب ذکر جب ہو ذکر ختم المرسلین

(۴) ص۳ وہ کسی کا بھی نہیں محتاج ہے ✽ اس کے سب محتاج ہیں چھوٹے بڑے

اعتراض:۔ قافیہ غلط۔ یوں چاہئے "اس کی ہی محتاج ہے ہر ایک شے۔ جواب نمبر ۱ میں گزر چکا

(۵) ص۳ پاک ہے وہ جسم وجوہر عرض سے ✽ مادہ سے اور مکاں سے مرض سے

اعتراض:۔ جوہر کے مقابل عرض بفتحتین ہے اور نیز مرض۔ یوں چاہئے " ہے عرض اور جسم وجوہر سے وہ پاک
مادہ سے اور مرض اور گھر سے پاک

جواب:۔ یہ بضرورت جائز ہے اس کا نام تفریس ہے اگرچہ یہ تفریس قبیح ہے لیکن جائز ہونے میں شک نہیں۔ اکثر اہل فارس نے لغات عربی میں بموجب شہرت عام کی ہے مثلاً حرکت بفتحات ثلثہ۔

ملا فوقی:۔ ؏ زبس خوش حرکت دشیریں ادا بود۔ کفن بفتحتین۔ لیکن شفائی کہتا ہے ؏ از لئہ حیض خواہرش کفن کند۔ پس ایک زبان کے لغت کو دوسری میں تفریس کر کے لانا صحیح۔ ہاں عربی کو عربی، فارسی کو فارسی میں تفریس کرے تو ضرور ناجائز۔ باایں ہمہ اس تفریس کو میں بھی پسند نہیں کرتا اور اب میں نے ان تمام متغیر الحرکات لغات کو اصلی حرکات سے ملبس کر کے درست کر لیا ہے۔ شعر کو جناب نے ترمیم فرما کر جو تحریر فرمایا ہے اس میں پاک ہر دو جگہ متحد المعنی ہے پھر میری سمجھ میں نہیں آتا کہ قافیہ کیونکر درست ہوگا۔ ہاں اس طرح ترمیم کیا جائے۔

؎ وہ عرض اور جسم وجوہر سے ہے پاک ✽ مادہ سے اور مرض گھر سے ہے پاک

یا یوں ؎ ہے عرض اور جسم اور جوہر سے پاک ✽ مادہ سے اور مرض اور گھر سے پاک

تب درست ہے۔ لیکن اس میں یہ قباحت ہے کہ ضمیر (وہ) کسی جگہ نہیں آتا۔ میں نے ترمیم اس طرح کی ہے

؎ وہ مکاں سے اور مرض سے پاک ہے ✽ جسم وجوہر سے عرض سے پاک ہے

اس میں اگرچہ کلمہ مادہ کا دور ہوا جاتا ہے لیکن بندش میں شگفتگی ہوتی ہے اور مادہ کی توضیح یوں بھی ہو سکتی ہے کہ جب مرض سے پاک ہے لامحالہ مادہ سے بھی پاک ہے کہ مادی شے کو مرض لازمی ہے۔

(۶) صلا حاضر و ناظر وہی ہے ہر جگہ ؛ کچھ نہیں پوشیدہ اس سے بے شبہ

اعتراض :۔ شبہ غلط ہے صحیح ۔ حاضر و ناظر وہ ہے ہر ایک جا ؛ اس سے پوشیدہ نہیں کوئی ذرا

جواب :۔ چونکہ اس تقریظ کو میں خود مقطوع کہہ چکا ہوں لہذا اس شعر سے مجھ کو اتفاق ہے

(۷) صلا وہ مجیب عرض اور دعوات ہے ؛ بیشبہ وہ قاضی السجاجات ہے

اعتراض :۔ ترمیم۔ بالیقیں وہ قاضی الحاجات ہے ۔ جواب ترمیم تسلیم

(۸) صلا ہے وہ راضی طاعت وایمان سے ؛ شرک وکفر وفسق سے ناخوش وہ ہے

اعتراض :۔ قافیہ۔ ترمیم۔ شرک وکفر وفسق سے نفرت اسے ؛ جواب ۲ میں مفصل گذرا اس کو غلط سمجھنا معترض کی غلطی ہے۔

(۹) صلا حق ہے معراج محمد دیں پناہ ؛ آسمانوں پر الی ماشاء اللہ

اعتراض :۔ بغیر اضافت محمد دیں پناہ کی ترکیب اجنب ہے

جواب :۔ جناب بغیر اضافت کیوں رکھتے ہیں اگر محمد کی دال کو خفیف اضافت دی جاوے تو کیا حرج ہے شعر وزن سے نہیں گریگا

حق ہے معراج محمدِ دیں پناہ فاعلاتن فاعلاتن فاعلن

(۱۰) الی ماشاء اللہ غلط ہے۔ ترمیم۔ حق ہے معراج محمد بالیقیں ؛ آسمانوں پر گئے سلطانِ دیں۔ وقس علی هذا البواقی۔ جواب۔ ماشاء کے ہمزہ کو آپ ظاہر کر کے کیوں پڑھتے ہیں ہمزہ کو ماشاء کے الف اور اللہ کے لام میں ادغام کر کے پڑھئے۔ جناب نے جو ترمیمی شعر کہا ہے اس شعر اور اس کی خوبی میں زمین وآسمان کا فرق ہے۔ "آسمانوں پر گئے سلطانِ دیں" اس میں انتہائے سیر معراج آسمانوں تک ثابت ہوتی ہے۔ اور شعر کتاب میں الی ماشاء اللہ کا کلمہ ایسا پر معنی ہے جس میں انتہائے سیر کی کچھ حد ہی نہیں رہتی اور جس کی تفسیر فکان قاب قوسین او ادنیٰ سے مزین ہے کما لا یخفی علی اهل البصیرۃ۔ تمت

## الجواب

کامل النصاب چودھری صاحب زیدت محالیہ وبورکت ایام ولیالیہ۔ بعد اہدائے ہدیہ سنت ملتمس۔ نوازشنامہ اسیوقت تشریف لایا بکمال اختصار جواب حاضر۔ جو کچھ حضرت معترض کے خلاف گذارش کروں گا اس پر نمبر حرفی ہوں گے ا ب ح ۶ اور خلاف جناب معروض ہوگا اس پر نمبر عددی ۱۔ ۲۔ ۳۔ ۴ اور مشترک پر مشترک ۔

(اعتراض اول) (ا) بے محل ہے اور جواب کافی (ب) یہی زیر اعتراض لینے تھے تو اسم تاریخی الموسوم بہ کیوں ترک ہوا کون سی ترکیب ہے موسوم باسم تاریخی چاہئے تھا (ح) الموسوم بہ (ع) المعروف بہ یہ کاتبعتہٗ الف لام ہیں کہ عندٗ الپرتال معلوم بجئو ان کی بھی تغییر چاہئے تھی (ھ) (ا) ہاں کنز الاخرۃ کے نام تاریخی ہونے پر ایک باریک مواخذہ برمحل ہوتا تائے مدورہ شکلاً ہا ہے اور لفظاً وقف میں ہا اور وصل میں تا اولاً عام اعتبار کتابت کا ہے اور تلفظاً بھی لیجئے تو محل وقف ہے اور الف لام سے ترکیب ترکیب عربی تو بہر حال ۵ ہی عدد ہوئے نہ ۴۰۰ ہاں منطق عوام پر کنز الآخرت پڑھے تو باعتبار تلفظ

---

عــہ مطلب یہ ہے کہ الموسوم اور المعروف پر جو الف لام ہے۔ یہ کایستھ لوگ بولتے اور کاغذات پٹواری میں لکھتے ہیں لا عِندٗ الپرتال معلوم بجئو" یعنی جانچ پڑتال سے معلوم ہوا۔ اس جملے میں ان لوگوں نے ایک خرابی تو یہ کی عِندٗ کو عِندٗ کہا اور دوسری یہ کہ الف لام داخل کیا ۱۲ عبدالمنان اعظمی

تاریخ صحیح ہوسکتی ہے مگر ایک علمی تصنیف اس سے محفوظ رہنا اولیٰ

(اعتراض دوم) (۲) میں اور ہیں کا قافیہ معیوب ضرور ہے (۳) عالمے ظالمے پر قیاس صحیح نہیں کہ رَوی جب متحرک ہو تو قبل کی حرکت میں اختلاف بالا جماع جائز و بے عیب ہے جیسے دلش و گلشن بخلاف اختلافِ دل و گل کہ روی ساکن ہے جیسے یہاں۔

(۴) کہن بفتح ہا و بضمتین دونوں طرح ہے جس کی سند یہی اشعار اور ان کی امثال بے شمار ہیں۔ حضرت مولوی قدس سرہ

نفس فرعونے ست اورا خوار کن ؛ تانیا رد یاد از کفر کہن

اکابر نے اس کثرت سے کُن کا قافیہ مَن یا بزن یا حسن وغیرہا بھی کبھی باندھا (۵) جاری بکن غلطی کاتب ہے صحیح خارے بکُن ہے (۶) زہر و دہر دونوں بالفتح ہیں (۷) حدیث شریف میں مؤتمن بروزن معتمد بفتح میم دوم ہی ہے مؤتمن بالکسر امین دارندہ و بالفتح امین داشتہ شدہ یعنی جس سے مشورہ طلب کیا گیا اسے امین بنایا گیا تو خلاف مشورہ دینا خیانت ہے۔ لہٰذا فقیر کو ان گذارشوں پر جرأت ہے کہ یہی حکم شریعت و مقتضائے امانت ہے۔ (۸) منش اور دو نقش میں ضرور اختلاف حرکت ہے اور عیب ہے۔ کوئی عیب لفظی خواہ معنوی ایسا نہیں جس کی مثال اساتذہ کے کلام سے نہ دی گئی ہو اس سے نہ وہ جائز ہو جاتا ہے نہ عیب ہونے سے باہر آتا ہے نہ اس میں ان کی تقلید روا ہو۔ ائمہ محققین مثل امام ابن الہمام رحمہ اللہ تعالیٰ تصریح فرماتے ہیں کہ ان کا باندھ جانا بے پرواہی پر محمول ہوگا کہ قادر سخن تھے دوسرا باندھتے تو جہل و عجز پر محمول ہوگا۔ میں نے اس مصرعہ کو یوں بدلا ہے۔

وہ یگانہ ہے صفات و ذات میں ؛ حکم میں افعال میں ہر بات میں

(اعتراض سوم) کا (۹) وہ جواب صحیح ہے جو جناب نے دیا کہ اس کا لحاظ مستحسن ہے ورنہ اکابر کے کلام میں بکثرت موجود

قلوب العارفین لها عیون ؛ تری ما لا یراه الناظرونا
واجنحة تطیر بغیر ریش ؛ الی ملکوت رب العالمینا
والسنة بسر قد تناجی ؛ بغیب عن کرام کاتبینا

(۹) مگر عیوب و ذنوب اور قلوب و خطوب کے قوافی سے استشہاد صحیح نہیں کہ کلام جمع سالم میں ہے۔ فقیر نے بھی یہ قافیہ نہ بدلا تھا کہ ضروری نہ تھا بعد اعتراض مرزوقات ہی بنا دینا انسب معلوم ہوا۔

(اعتراض چہارم) وہی دوم ہے والکلام الکلام میں نے یہاں پہلا مصرع یوں بدلا ہے۔

پاک ہے ہر حاجت و ہر عیب سے ؛ اس کے سب محتاج ہیں چھوٹے بڑے

اس میں ایک مسئلہ کلیہ زائد ہوگیا۔ (اعتراض پنجم) (۱۰) یہ بھی ضرور قابل اخذ و واجب الترک ہے اور ایسے تصرفات کا ہم کو اختیار نہ دیا گیا نہ وہ کوئی قاعدہ ہے کہ سماع بے سماع ہر جگہ جاری کرسکیں اور ضرورت کا جواب وہی ہے کہ شعر گفتن چہ ضرور۔ حرکت و برکت اور ان کے امثال میں بوجہ توالی حرکات سکون ثانی بیشک عام طور پر مستعمل مگر مَرَض و عَرَض و غَرَض و حَرَج و فَرَج و فَرَس و امثالہا کو اس پر قیاس نہیں کرسکتے۔ میں نے یہاں دو شعروں کو تین سے یوں تبدیل کیا ہے

ہے منزہ جسم سے وہ پاک ذات ؛ بے مکان و بے زمان و بے جہات
خالق ان کا ان سے پہلے جیسے تھا ؛ ان کے ہونے پر بھی ویسا ہی رہا

جسم و جوہر سے عرض سے پاک ہے ⁂ مادہ سے اور مرض سے پاک ہے

مکان سے تنزیہہ شعر اول میں آگئی۔ (۱۱) پاک صفت ہے اور اس میں ضمیر مستتر ہے ضمیر مظہر کی ضرورت نہیں جیسے اس شعر میں

؎ جانتا ہے راز ہائے سینہ کو ⁂ دیکھتا ہے دل میں حب و کینہ کو

(ز) حضرت معترض نے جو تبدیلی فرمائی اس پر جناب کا اعتراض بہت صحیح ہے

(اعتراض ششم) بے شبہ صحیح ہے جسے جناب نے بھی تسلیم فرمایا (ح) شُبْہ صحیح بتانا خود غلط ہے صحیح شُبْہَہ ہے

(ط) (۱۲) حاضر و ناظر کا اطلاق بھی باری عزوجل پر نہ کیا جائے گا۔ علماء کرام کو اس کے اطلاق میں یہاں تک حاجت ہوئی کہ اس پر سے نفی تکفیر فرمائی۔ وہبانیہ و درمختار میں ہے ویاحاضر یاناظر لیس یکفر یعنی اللہ عزوجل کو یاحاضر یاناظر کہنے سے کافر نہ ہوگا۔ میں نے اس شعر کو یوں بدلا ہے

؎ ہے وہی ہر چیز کا شاہد بصیر ⁂ کچھ نہیں پوشیدہ تجھ سے اے خبیر

مصرع ثانی میں التفات ہے کہ نفائس صنعت سے ہے۔

(اعتراض ہفتم) وہی ششم ہے مگر (ی) (۱۳) قاضی الحاجات باثبات یا برقرار رکھنا عجب ہے میں نے اسے یوں بدلا ہے

ع۔ بالیقیں وہ قاضی حاجات ہے۔ (یا) (۱۴) اس کے پہلے مصرعہ "وہ مجیب عرض اور دعوات ہے" میں مجیب عرض ترکیب فارسی ہے لفظ اور سے اس پر عطف ناجائز ہے۔ اس پر اعتراض کیوں نہ ہوا۔ میں نے اسے یوں تبدیل کیا۔ ع وہ مجیب العرض والدعوات ہے (ـب) (۱۵) اسی صفحہ ۱۸ کا ۱۱ شعر "بے دلیل و حجت و برہان لیک" میں بھی عطف بترکیب فارسی ہیں تو اظہار نون ناجائز اس پر بھی اعتراض نہ ہوا۔ میں نے اسے یوں بدلا ع۔ حاجت حجت نہیں ایماں میں لیک (یج) (۱۶) صفحہ کے پہلے مصرعہ "خالق خیر اور شر اللہ ہے" میں وہی بات ہے کہ ترکیب فارسی اور عطف ہندی اور اب وہ سخت معنی فاسد کر موہم کہ شر کا عطف معاذ اللہ خالق خیر پڑھو اور شر اللہ ہے یہ بھی اعتراض رہ گیا میں نے اسے یوں بدلا ع خالق ہر خیر و شر اللہ ہے

(اعتراض ہشتم) وہی دوم ہے والکلام الکلام (ید) اس میں یوں تبدیل "شرک و کفر و فسق سے نفرت اسے" بہت سخت قبیح واقع ہوئی اگر کروڑوں قافیے تبدیل حرکات بلکہ تبدیل ردی رکھتے بلکہ ہر مصرعہ خارج از وزن ہوتا تو بھی ان کروڑوں کی شناعت اس تبدیلی کی کروڑویں حصہ کو نہ پہنچتی۔ نفرت بھاگنے اور بد کنے کو کہتے ہیں اللہ عزوجل کی طرف اس کی نسبت حلال نہیں (یہ) (۱۷) نیز اس مصرعہ "ہے وہ راضی طاعت و ایمان سے" میں ترکیب فارسی کے بعد اظہار نون ممنوع تھا۔ اس پر اعتراض نہ ہوا۔ میں نے یہ شعر یوں بدلا ہے ؎ طاعت و ایماں سے راضی ہے وہ حی ⁂ شرک و کفر و فسق سے ناراض ہے

(یو) (۱۸) اسی صفحہ میں "بعض افضل بعض پر ہیں بالضرور" تھا لفظ ضرور ہے یا بالضرورۃ، بالضرور کوئی چیز نہیں۔ میں نے اسے یوں بدلا ہے۔ ع بعض افضل بعض سے ہیں پر ضرور

(اعتراض نہم) (یز) "حق ہے معراج محمد دیں پناہ" صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ فلک اضافت پر اعتراض بیجا ہے فک لک دو لک جگہ ملے گا۔ یہیں صفحہ پر اول ان کے حضرت آدم بوالبشر میں بھی فک تھا وہ کیوں جائز رکھا گیا۔ (یح) اگر فک نامعقول ہو تو دیں پناہ کو صفت محمول نہ مانئے بلکہ بحذف مبتدا جملہ مستقلہ مدحیہ ہے یعنی وہ دیں پناہ ہیں۔ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔ اس کے نظائر خود قرآن عظیم

میں ہیں (ربط) یہ بھی نہ سہی کیوں نہ ٹھہرائیں کہ مخاطب سعید کو ندا ہے یعنی اے دیں پناہ (۱۹) یہ جواب کہ خفیف اضافت دی جائے صحیح نہیں اب وزن فاعلاتن فاعلاتن فاعلن نہیں ہوسکتا فاعلن کی گنجائش تو پہلے ہی نہ تھی۔ دی پناہ فاعلات ہے اب کسرہ دال یہ تقطیع کردے گا فاعلاتن فاعلات مفاعلن (اعتراض دہم) صحیح ہے (۲۰) ماشاء اللہ یعنی جو اس طرح پڑھا جائے ماشال لا کا کسی قاعدہ کا مقتضی نہیں حذف ہمزہ بے شک جائز و شائع ہے مگر اب الف ولام میں التقائے ساکنین ہوکر الف گرجائے گا اور یوں پڑھا جائے گا ماشلہ۔ میں نے اسے دو طرح بدلا ہے" آسمانوں پرالی ماشاالٰلہٗ" یعنی ہمزہ محذوف اور الف شا بوجہ التقا ساقط ہوکر شین لام سے مل گیا۔ دوم" آسمانوں پر لماشاء الالہٗ" لام بمعنی الی بکثرت شائع اور خود قرآن عظیم میں واقع اور اصلا کسی تکلف کی حاجت نہیں (ے) اس تبدیلی پر جو اعتراض جناب نے کیا وہ صحیح ہے واقعی مفاد اصل و بدل میں زمیں و آسمان کا تفاوت ہے۔ یہ ایک اربعین ہے مع الضاف تام یعنی بیس متعلق بحضرت معترض اور بیس متعلق بجناب والسلام فقیر کی رائے میں دوسری جگہ بھیجنے کی نہ حاجت نہ حصول منفعت کہ بہت تبدیلیں جو درکار ہیں رہ جائیں۔ بعض کہ درکار نہیں عمل میں آئیں۔ بعض کہ خود اشد اعظم تبدیل کے محتاج ہوں ظہور پائیں۔ امید ہے کہ یہاں کی ترمیم کے بعد کوئی غلطی نہ شرعی باقی رہی نہ شعری۔ انشاءاللہ تعالے۔ جناب کو فقیر نے لکھا تھا کہ اغلاط شعریہ سے قطع نظر کردوں گا اس کے جواب میں فرمائش جناب پردہ بھی زیر نظر رکھے گئے۔ میری عظیم بے فرصتی بیحد کثرت کار اور اس پر محض تنہائی۔ اور پھر علالت ونقاہت کا دس مہینے سے دورہ ضرور باعث دیر و تاخیر ہوں گے۔ اگر عجلت نہ فرمائیں اور منظور حضرت عزت عزجلالہ ہو تو کام پورا اور تمام نقائص سے مبرا ہوجائے گا۔ آئندہ جو رائے سامی ہو والتسلیم مع التکریم۔

# زبان و بیان

مسئلہ:۔ از ملک بنگال ضلع فرید پور موضع پٹورا کاندے مرسلہ محمد شمس الدین صاحب

قرآن پاک میں لایموت فیھا و لایحیٰی اہل نار کی حالت لکھی ہے حالانکہ انسان کو حیات یا ممات کا ہونا ضروری ہے پس بعد اثبات وجود کے ارتفاع نقیضین کیونکر جائز ہو سکتا ہے۔

**الجواب:۔** قرآن عظیم محاورہ عرب پر اترا ہے قال تعالیٰ فرب السماء والارض انه لحق مثل ما انکم تنطقون ہ اور عرب بلکہ تمام عرب و عجم کا محاورہ ہے کہ ایسی کرب شدید و مصیبت مدید کی زندگی کو یوں ہی کہتے ہیں کہ نہ جیتے ہیں نہ مرتے ہیں نہ زندوں میں نہ مردوں میں لا حی فیرجی ولا میت فیرثی اس کا بیان دوسری آیت کریمہ میں ہے کہ یاتیه الموت من کل مکان وما ھو بمیت اسے ہر طرف سے موت آئے گی اور مرے گا نہیں یاتیه الموت من کل مکان به لا یحییٰ ہوا اور ما ھو بمیت یہ لایموت فیھا ہوا اور موت و حیات نقیضین نہیں کہ انسان نہ موت ہے نہ حیات۔ بلکہ ان میں تقابل تضاد ہے اگر موت وجودی ہے اور عدم وملکہ اگر عدمی والاول ھو الصحیح عندی لظاھر قوله تعالیٰ خلق الموت و الحیٰوة ولحدیث ذبح الکبش یوم القیٰمة۔ واللہ تعالیٰ اعلم

مسئلہ:۔ از ملک بنگال ضلع فرید پور مرسلہ شمس الدین صاحب

زنائے خلاف رضامندی و بلا رضامندی میں کیا فرق ہے

**الجواب:۔** مہمل و بے حاصل سوال ہے۔ خلاف رضا و عدم رضا میں عموم و خصوص مطلق ہے وہ بات جس کی طرف نہ رغبت نہ نفرت خلاف رضا نہیں بلا رضا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

مسئلہ:۔ از میرٹھ چمار دروازہ لنگڑی مسجد مکان جناب قاری مولوی محمد اسحٰق صاحب مسئولہ محمد یعقوب صاحب ۱۳ر شعبان ۱۳۳۱ھ

آیت فلما اخذتھم الرجفة میں ایک شخص رجفہ کے معنی کڑکڑانے کے کہتا ہے اور ایک شخص کہتا ہے کڑکڑانے کے معنی نہیں ہیں بلکہ رجفہ کے معنی زلزلہ کے ہیں۔ جلالین شریف میں اور دیگر تفاسیر میں اور لغت کی کتابوں میں رجفہ کے معنی زلزلہ کے ہیں کڑکڑانے کے نہیں ہو سکتے۔ وہ شخص پہلا یہ کہتا ہے کہ درایت اسی کو چاہتی ہے کہ رجفہ کے معنی کڑکڑانے کے ہوں اور یہی ہیں کیونکہ ان کا کڑکڑانا عذاب کا سبب ہوا تھا اس واسطے رجفہ کے معنی کڑکڑانے کے ہیں۔ اب عرض یہ ہے کہ پہلے کا قول صحیح ہے جو رجفہ کے معنی کڑکڑانے کے کرتا ہے یا ثانی کا جواب کے معنی زلزلہ کے کہتا ہے صحیح ہے اور پہلا شخص من فسر برائه کا مصداق ہو سکتا ہے یا نہیں اور رجفہ کے معنی زلزلہ کے کہتا ہے صحیح ہے۔ اہلسنت والجماعت کے موافق جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب:۔** رجفہ کے معنی میں یہ کڑکڑانا محض باطل و بے اصل ہے جس پر نہ لغت شاہد نہ تفسیر، تو یہ ضرور تفسیر بالرائے ہے اور اس کا مصر کرنا کہ یہی ہیں حضرت عزت پر افترا۔ اور اس کا استدلال کہ وہ سبب استدلال آیت میں دوسری

تحویل اور لفظ کو حقیقت سے مجاز کی طرف تبدیل ہے کہ اخذ عذاب حقیقت ہے اور سبب کی طرف اسناد مجاز یا بحذف مضاف تقدیر وبال کی جائے۔ بہرحال محض بلاوجہ بلکہ بلا مجال وحی عدول بہ مجاز ہے کہ باطل وناجائز ہے۔ اسی قصہ میں دوسری جگہ فاخذتکم الصاعقۃ فرمایا ہے صاعقہ کے معنی میں بھی اسی دلیل سے یہی کڑکڑانا ہوگا بلکہ جہاں جہاں قرآن عظیم نے اقوال کفار پر نار یا حمیم یا غساق وغیرہا کا ذکر فرمایا ہے ان سب کے معنی میں یہی کڑکڑانا آئے گا کہ یہی اس عذاب کا سبب ہوا ایسی بات علم تو علم عقل سے بعید ہے۔ و ہو سبحنہ وتعالٰی اعلم

کتاب الوقف $\frac{۳۶۹}{۵۶}$ **مسئلہ**:۔ اول:۔ یزول ملکہ عن المسجد والمصلی بالفعل وبقولہ جعلتہ مسجدا

یہ واؤ جس پر ۲ بنا ہوا ہے، یا کے معنی دے گا یا اور کے۔

دوم:۔ من بنی مسجدا لم یزل ملکہ عنہ حتی یفرزہ عن ملکہ بطریقۃ و یاذن للناس بالصلوٰۃ

یہ واؤ جس پر دوسری جگہ ہے اس کے معنی یا کے ہوں گے یا اور کے۔ اور وجہ کیا ہے۔

**الجواب**:۔ پہلی عبارت درمختار کی ہے اور اس میں واؤ بمعنی یا ہے۔ یعنی مسجد میں فعل نماز سے بھی ملک مالک زائل ہوجاتی ہے اور مالک کے اس قول سے بھی کہ میں نے اس کو مسجد کردیا۔ دونوں میں جو ہو کافی ہے۔ دونوں کا وجود ضروری نہیں۔ ردالمحتار میں اسی پر لکھا لم یرد انہ لا یزول بدونہ لما عرفت انہ یزول بالفعل ایضاً بلاخلاف۔ واللہ تعالٰی اعلم

دوسری عبارت ہدایہ کی ہے اور اس میں واؤ بمعنی یا نہیں بلکہ اقران ضرور ہے اور اس کے بعد طرفین کے نزدیک ایکبار نماز باذن ہونا لازم اور امام ابویوسف کے نزدیک صرف زبان سے کہہ دینا کافی کہ میں نے اسے مسجد کیا۔ اسی کو اس عبارت کے متصل ہدایہ میں بتایا۔ وقال ابویوسف یزول ملکہ لقولہ جعلتہ مسجدا اور قول امام ابویوسف پر ہی فتوی ہے کہ دونوں میں سے جو ہو کافی ہے۔ فعل وقول کا جمع ہونا ضرور نہیں۔ ردالمحتار میں ہے۔ فی الدر المنتقی وقدم فی التنویر الدرر والوقایۃ قول ابی یوسف وعلمت ارجحیتہ فی الوقف والقضاء

**مسئلہ**:۔ از مدرسہ منظر اسلام بریلی مرسلہ مولوی اکبر حسین صاحب رام پوری طالب علم ۲۸ ربیع الاول شریف ۲۶ھ

بعالی خدمت اعلحضرت مدظلہ العالی عرض ہے کہ ایک شعر کے معنی میں نہایت فکر کرتا ہوں لیکن سمجھ میں نہیں آتا۔ امید کہ میں حضور کی ذات اقدس سے کامیاب ہوں گا۔ شعر یہ ہے

میری تعمیر میں مضمر ہے اک صورت خرابی کی ؎ ہیولی برق خرمن کا ہے خون گرم دہقاں کا

**الجواب**:۔ ہیولی مادے کو کہتے ہیں جس میں شے کی قابلیت اور استعداد ہوتی ہے اور خون گرم سعی کا سبب کہ دہقان کی سعی سے کھیتی کی پیداوار ہے۔ اور اس کا حاصل خرمن، کہ برق گرے تو اسے بالکلیہ نیست ونابود کردے۔ تو کہتا ہے کہ وہ خون گرم دہقان کے سبب پیدا ہوا۔ وہی برق خرمن کا مادہ بنا کہ حرارت میں برق بننے کی استعداد تھی۔ اور وہی بالآخر اپنے پیدا کردہ خرمن پر بجلی ہو گرا۔ اور اسے فنا کر گیا تو اس تعمیر میں ویرانی کی صورت پنہاں تھی۔ کہ

؎ لدوا للموت وابنوا للخراب  جیو مرنے کے لئے اور عمارتیں بناؤ خراب وبرباد ہونے کے لئے

**مسئلہ**:۔ از پیلی بھیت محلہ احمد زئی مرسلہ مولوی سید محمد عمر الہ آبادی سہروردی ۱۰ رجب ۳۲ھ

من آں وقت بودم کہ آدم بود ❊ کہ حوا عدم بود آدم نبود
من آں وقت کردم خدارا سجود ❊ کہ ذات وصفات خدا ہم نبود
غور سے ہم نے محمد کو جو دیکھا فرحاں ❊ تین سو ساٹھ برس پایا خدا سے پہلے

ان تینوں شعروں کا مطلب تحریر فرمائیے کہ یہ اشعار کس کے ہیں اور کس کتاب میں ہیں۔ ایک شخص نے مجھ سے ان شعروں کا مطلب دریافت کیا ہے مگر مجھے نہیں معلوم میں کیسے بتلاؤں۔ لہٰذا آنجناب سے سوال ہے کہ مطلب تحریر فرمائیے فقط المستفتی محمد عمر

**الجواب**:۔ ایسے اشعار کا مطلب اس وقت پوچھا جاتا ہے جب معلوم ہو کہ قائل کوئی معتبر شخص تھا ورنہ بے معنی لوگوں کے ہذیان کیا قابل التفات۔ شعر اول کے مصرعہ اخیر میں آں دم نبود ہونا چاہیئے ورنہ قافیہ غلط ہے۔ بہرحال اس کا مطلب صحیح وصاف ہے وجود ارواح قبل اجسام کی طرف اشارہ ہے۔ شعر دوم صریح کفر ہے۔ شعر سوم میں دراصل تین سو تیرہ برس کا لفظ ہے۔ فرحان ہمارے بریلی کے شاعر تھے ان کی زندگی میں ان کی یہ غزل چھپی تھی۔ فقیر نے جبھی دیکھی تھی۔ اس میں تین سو تیرہ کا لفظ تھا۔ اس میں شاعر نے یہ مہمل و بیہودہ و لغو مطلب رکھا ہے کہ لفظ محمد کے عدد ۹۲ ہیں اور لفظ خدا کے عدد ۶۰۵ ظاہر ہے کہ ۶۰۵ سے ۹۲ بقدر ۵۱۳ کے مقدم ہے۔ بیہودہ معنی اور بے معنی بات۔ واستغفر اللّٰہ العظیم۔ یہ وہ ہے جو شاعر صاحب نے سمجھا تھا اور اس کا مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ محمد سے مراد مرتبہ رسالت حضور سید المرسلین صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وعلیہم اجمعین ہو جس کا سر صرف ر ہے کہ رؤیت و روایت و رویت ورائے سب کا مبدأ ہے اور انہار رسالت کے یہی منابع ہیں۔ اس کے عدد ۲۰۰ ہیں اور رسول ۳۱۳ کہ حقیقۃً سب ظلال رسالت محمدیہ علی صاحبہا افضل الصلوٰۃ والتحیۃ ہیں مجموع ۵۱۳ ہوا۔ رسل کرام علیہم الصلاۃ والسلام کی سیر من اللّٰہ الی الخلق ہے۔ اور امت کی سیر من الرسل الی اللّٰہ۔ جب تک رسولوں پر ایمان نہ لائے اللّٰہ عزوجل پر ایمان نہیں مل سکتا۔ پھر اُس تک رسائی تو بے وساطت رسل محال ہے اور تصدیق سب رسولوں کی جزء ایمان ہے لا نفرق بین احد من رسلہ برس کو عربی میں حول کہتے ہیں کہ تحویل سے مشعر ہے رسولوں کی بدلیاں بھی تحویل تھیں اور برس بمعنی بارش ہے ہر رسول کی رسالت بارش رحمت ہے یعنی محمد صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ وسلم نے آدم سے خاتم تک رائے رسالت میں یہ تین سو تیرہ تطوّر فرمائے تین سو تیرہ ابر رحمت برسائے جب تک ان سب کی تصدیق سے بہرہ ور نہ ہو خدا تک رسائی ناممکن ہے۔ واللّٰہ تعالیٰ اعلم

# طبعیات

**مسئلہ:۔** مرسلہ مولوی احمد شاہ ساکن موضع سادات

بجلی کیا شئے ہے؟

**الجواب:۔** اللہ تعالیٰ نے بادلوں کے چلانے پر ایک فرشتہ مقرر فرمایا ہے جس کا نام رعد ہے اس کا قد بہت چھوٹا ہے اور اس کے ہاتھ میں ایک بہت بڑا کوڑا ہے جب وہ کوڑا بادل کو مارتا ہے اُس کی تری سے آگ جھڑتی ہے اس آگ کا نام بجلی ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ:۔** مرسلہ احمد شاہ مذکور

زلزلہ آنے کا کیا باعث ہے؟

**الجواب:۔** اصلی باعث آدمیوں کے گناہ ہیں اور پیدا یوں ہوتا ہے کہ ایک پہاڑ تمام زمین کو محیط ہے اور اس کے ریشے زمین کے اندر اندر سب جگہ پھیلے ہوئے ہیں جیسے بڑے درخت کی جڑیں دور تک اندر اندر پھیلتی ہیں جس زمین معاذاللہ زلزلہ کا حکم ہوتا ہے وہ پہاڑ اپنے اُس جگہ کے ریشے کو جنبش دیتا ہے زمین ہلنے لگتی ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ:۔** از ضلع کھیری ڈاک خانہ مونڈا کوٹھی مجیب نگر مرسلہ سردار مجیب رحمان خاں ۲۶ صفر ۱۳۲۷ھ

جناب مولوی صاحب معظم مکرم منہل الطاف وکریم الاخلاق عمیم الاشفاق زاد مجدکم وفیوضکم۔ پس از تسلیم مسنون، نیاز مشحون وتمنائے لقائے شریف عرض خدمت والا ہے۔ نسبت زلزلہ مشہور ہے کہ زمین ایک شاخ گاؤ پر ہے کہ وہ ایک مچھلی پر کھڑی رہتی ہے جب اس کا سینگ تھک جاتا ہے تو دوسرے سینگ پر بدل کر رکھ لیتی ہے اس سے جو جنبش وحرکت زمین کو ہوتی ہے اس کو زلزلہ کہتے ہیں۔ اس میں استفسار یہ ہے کہ سطح زمین ایک ہی ہے اس حالت میں جنبش سب زمین کو ہونا چاہیئے زلزلہ سب جگہ یکساں آنا چاہیئے۔ گزارش یہ ہے کہ کسی جگہ کم کسی مقام پر زیادہ کہیں بالکل نہیں آتا۔ بہرحال جو کیفیت واقعی اور حالت صحیح ہو کی ہے اس سے معزز فرمایئے۔ بعید از کرم نہ ہوگا۔ زیادہ نیاز وادب

راقم آثم سردار مجیب رحمان خاں عطیہ دار علاقہ مجیب نگر

**الجواب:۔** جناب گرامی دام مجدکم السامی۔ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

زلزلہ کا سبب مذکورہ ر زد عوام محض بے اصل ہے اور اس پر وہ اعتراض نظر بظاہر صحیح وصواب۔ اگرچہ اس سے جواب ممکن تھا کہ ہمارے نزدیک ترکیب اجسام جواہر فردہ سے ہے اور ان کا اتصال محال۔ صدرا وغیرہ میں کاسہ لیسان فلاسفہ نے جس قدر دلائل ابطال جزء لایتجزی پر لکھے ہیں ان میں کسی سے ابطال نفس جزء نہیں ہوتا۔ ہاں دو جزء کا اتصال محال نکلتا ہے یہ نہ ہمارے قول کے منافی نہ جسم کے اتصال حسی کا نافی۔ دیوار جسم وحدانی سمجھی جاتی ہے حالانکہ وہ اجسام متفرقہ ہے جسم انسان میں لاکھوں مسام مثبت افتراق ہیں اور ظاہر اتصال۔ خوردبین سے دیکھنا بتاتا ہے کہ نظر جسے متصل گمان کرتی ہے

کس قدر منفصل ہے۔ پھران شیشوں کی اختلاف قوت بتا رہی ہے کہ مسام کی باریکی کسی حد پر محدود نہیں ٹھہرا سکتے جو شیشہ ہمارے پاس اقوی سے اقوی ہو اور اس سے بعض اجسام مثل آہن وغیرہ میں مسام اصلا نظر نہ آئیں ممکن کہ اس سے زیادہ قوت والا شیشہ انہیں دکھا دے۔ معہذا نظر آنے کے لئے دو خط شعاعی میں کہ بصر سے نکلے زاویہ ہونا ضرور۔ جب شے غایت صغر پر پہونچتی ہے دونوں خط باہم منطبق مظنون ہو کر زاویہ رویت معدوم ہو جاتا اور شے نظر نہیں آتی ہے یہی سبب ہے کہ کواکب ثابتہ کے لئے اختلاف منظر نہیں کہ بوجہ کثرت بُعد وہاں نصف قطر زمین یعنی تقریبًا چار ہزار میل کے طول وامتداد کی اصلًا قدر نہ رہی دونوں خط کہ مرکز ارض اور مقام ناظر سے نکلے باہم ایک دوسرے پر منطبق معلوم ہوتے ہیں زاویۂ نظر باقی نہیں رہتا تو مسام کا اس باریکی تک پہونچنا کچھ دشوار نہیں بلکہ ضرور ہے کہ کوئی قوی سی قوی خوردبین انہیں امتیاز نہ کر سکے اور سطح بظاہر متصل محسوس ہو۔ اور جب زمین اجزائے متفرقہ کا نام ہے تو اس حرکت کا اثر بعض اجزا کو پہونچنا بعض کو نہ پہونچنا مستبعد نہیں کہ اہل سنّت کے نزدیک ہر چیز کا سبب اصلی محض ارادۃ اللہ عزوجل ہے۔ جتنے اجزا کے لئے ارادۂ تحریک ہوا انہیں پر اثر واقع ہوتا ہے قلبس ـــــ سواران دریا کے مشاہدہ کیا ہے کہ ایام طوفان میں جو بلاد شمالیہ میں حوالی تحویل

---

سرطان یعنی جون جولائی اور بلاد جنوبیہ میں حوالی تحویل جدی یعنی دسمبر جنوری ہے۔ ایک جہاز ادھر سے جاتا اور دوسرا ادھر سے آرہا ہے دونوں مقابل ہو کر گذرے اس جہاز پر سخت طوفان ہے اور اسے بالکل اعتدال و اطمینان۔ حالانکہ باہم کچھ ایسا فصل نہیں۔ ایک وقت ایک پانی ایک ہوا اور اثر اس قدر مختلف۔ تو بات وہی ہے کہ ماشاء اللہ کان ومالم یشالم یکن جو خدا چاہتا ہے وہ ہوتا ہے اور جو نہیں چاہتا نہیں ہوتا۔ مگر اس جواب کی حاجت ہم کو اس وقت ہے کہ وہ بیان عوام شرع سے ثابت ہو۔ اس کے قریب قریب ثبوت صرف ابتدائے آفرینش زمین کے وقت ہے جب تک پہاڑ پیدا نہ ہوئے تھے عبدالرزاق و فریابی و سعید بن منصور اپنی اپنی سنن اور عبد بن حمید و ابن جریر و ابن المنذر و ابن مردویہ و ابن ابی حاتم اپنی تفاسیر اور ابوالشیخ کتاب العظمہ اور حاکم بافادۂ تصحیح صحیح مستدرک اور بیہقی کتاب الاسماء اور خطیب تاریخ بغداد اور ضیائے مقدسی صحیح مختارہ میں عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی

قال ان اول شیٔ خلق اللہ القلم وکان عرشہ علی الماء فارتفع بخار الماء ففتقت منہ السموات ثم خلق النون فبسطت الارض علیہ والارض علی ظھر النون فاضطرب النون فمادت الارض فاثبتت بالجبال

اللہ عزوجل نے ان مخلوقات میں سب سے پہلے قلم پیدا کیا اور اس سے قیامت تک کے تمام مقادیر لکھوائے اور عرش الٰہی پانی پر تھا پانی کے بخارات اٹھے ان سے آسمان جدا جدا بنائے گئے پھر مولیٰ عزوجل نے مچھلی پیدا کی اس پر زمین بچھائی زمین پشت ماہی پر ہے مچھلی تڑپی زمین جھونکے لینے لگی اس پر پہاڑ جما کر بوجھل کر دی گئی۔ کما قال تعالیٰ والجبال اوتادا وقال تعالیٰ والقی فی الارض رواسی ان تمید بکم۔ مگر یہ زلزلہ ساری زمین کو تھا۔ خاص خاص مواضع میں زلزلہ آنا دوسری جگہ نہ ہونا اور جہاں ہونا وہاں بھی شدت وخفت میں مختلف ہونا اس کا سبب وہ نہیں جو عوام بتاتے ہیں سبب حقیقی تو وہی ارادۃ اللہ ہے اور عالم اسباب میں باعث اصلی بندوں کے معاصی ما اصابکم من مصیبۃ فبما کسبت ایدیکم

ویعفوعن کثیر تمھیں جو مصیبت پہنچی ہے تمہارے ہاتھوں کی کمائیوں کا بدلہ ہے اور بہت کچھ معاف فرما دیتا ہے۔ اور وجہ وقوع کوہ قاف کے ریشہ کی حرکت ہے۔ حق سبحانہ وتعالیٰ نے تمام زمین کو محیط ایک پہاڑ پیدا کیا ہے جس کا نام قاف ہے کوئی جگہ ایسی نہیں جہاں اس کے ریشے زمین میں نہ پھیلے ہوں جس طرح پیڑ کی جڑ بالائے زمین تھوڑی سی جگہ میں ہوتی ہے اور اس کے ریشے زمین کے اندر اندر بہت دور تک پھیلے ہوتے ہیں کہ اس کے لئے وجہ قرار ہوں اور آندھیوں میں گرنے سے روکیں پھر پیڑ جس قدر بڑا ہوگا اتنی ہی زیادہ دور تک اس کے ریشے گھریں گے جبل قاف جس کا دور تمام کرۂ زمین کو اپنے پیٹ میں لئے ہے اس کے ریشے ساری زمین میں اپنا جال بچھائے ہیں کہیں اوپر ظاہر ہو کر پہاڑیاں ہوگئے کہیں سطح تک آکر تھم رہے جسے زمین سنگلاخ کہتے ہیں کہیں زمین کے اندر ہے قریب یا بعید ایسے کہ پانی کی چوان سے بھی بہت نیچے۔ ان مقامات میں زمین کا بالائی حصہ دور تک نرم مٹی رہتا ہے جسے عربی میں سھل کہتے ہیں۔ ہمارے قرب کے عام بلاد ایسے ہی ہیں مگر اندر اندر قاف کے رگ و ریشہ سے کوئی جگہ خالی نہیں جس جگہ زلزلہ کیلئے ارادۂ الٰہی عزوجل ہوتا ہے والعیاذ برحمتہ ثم برحمۃ رسولہ جل وعلا وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قاف کو حکم ہوتا ہے کہ وہ اپنے وہاں کے ریشے کو جنبش دیتا ہے۔ صرف وہیں زلزلہ آئیگا جہاں کے ریشے کو حرکت دی گئی پھر جہاں خفیف کا حکم ہے اس کے محاذی ریشہ کو آہستہ ہلاتا ہے اور جہاں شدید کا امر ہے وہاں بقوت۔ یہاں تک کہ بعض جگہ صرف ایک دھکا سا لگ کر ختم ہو جاتا ہے اور اسی وقت دوسرے قریب مقام کے در و دیوار جھونکے لیتے اور تیسری جگہ زمین پھٹ کر پانی نکل آتا ہے یا عنف حرکت سے مادۂ کبریتی مشتعل ہو کر شعلے نکلتے ہیں چیخوں کی آواز پیدا ہوتی ہے والعیاذ باللہ تعالیٰ زمین کے نیچے رطوبتوں میں حرارت شمس کے عمل سے بخارات سب جگہ پھیلے ہوئے ہیں اور بہت جگہ دخانی مادہ ہے جنبش کے سبب منافذ زمین متسع ہو کر وہ بخار و دخان نکلتے ہیں طبعیات میں پاؤں تلے کی دیکھنے والے انھیں کے ارادۂ خروج کو سبب زلزلہ سمجھنے لگے حالانکہ ان کا خروج بھی سبب زلزلہ کا مسبب ہے۔ امام ابوبکر ابن ابی الدنیا کتاب العقوبات اور ابوالشیخ کتاب العظمہ میں حضرت سیدنا عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی۔

قال خلق اللہ جبلا یقال لہ ق محیط بالعالم وعروقہ الی الصخرۃ التی علیھا الارض فاذا ارا د اللہ ان یزلزل قریۃ امر ذلک الجبل فحرک العرق الذی یلی تلک القریۃ فیزلزلھا ویحرکھا فمن ثم تحرک القریۃ دون القریۃ اللہ عزوجل نے ایک پہاڑ پیدا کیا جس کا نام قاف ہے وہ تمام زمین کو محیط ہے اور اس کے ریشے اس چٹان تک پھیلے ہیں جس پر زمین ہے جب اللہ عزوجل کسی جگہ زلزلہ لانا چاہتا ہے اس پہاڑ کو حکم دیتا ہے وہ اپنے اس جگہ کے متصل ریشے کو لرزش و جنبش دیتا ہے یہی باعث ہے کہ زلزلہ ایک بستی میں آتا ہے دوسری میں نہیں

حضرت مولوی معنوی قدس سرہ الشریف مثنوی شریف میں فرماتے ہیں۔ ؎

رفت ذوالقرنین سوئے کوہ قاف — دید کُہ را کز زمرد بود صاف
گرد عالم حلقہ کردہ او محیط ! — ماند حیراں اندراں خلق بسیط
گفت تو کوہی دگرہا چیستند — کہ بہ پیش عظم تو بازی ایستند
گفت رگہائے من اندآں کوہہا — مثل من نہ بوند در فروبہا

من بہر شہرے رگے دارم نہاں ۔۔۔ بر عروقم بستہ اطراف جہاں
حق چو خواہد زلزلہ شہرے مرا ۔۔۔ امر فرماید کہ جنباں عرق را
پس بجنبانم من آں رگ را بقہر ۔۔۔ کہ بداں رگ متصل بودست شہر
چون بگوید بس، شود ساکن رگم ۔۔۔ ساکنم وز روئے فعل اندر تگم
گوید آنکس کہ نداند عقلش ایں ۔۔۔ زلزلہ ہست از بخارات زمیں
ایں بخارات زمیں نبود بداں ۔۔۔ زامر حق است وازاں کوہ گراں
مورکے بر کاغذے دید او قلم ۔۔۔ گفت با مور دگر ایں راز ہم
کہ عجائب نقشہا آں کلک کرد ۔۔۔ ہمچو ریحان وچو سوسن زار وورد
گفت آں مور اصبع ست آں پیشہ ور ۔۔۔ ویں قلم در فعل فرع ست و اثر
گفت آں مور سوم از بازوست ۔۔۔ کاصبع لاغر ز زورش نقش بست
ہمچنیں میرفت بالا تا یکے ۔۔۔ مہتر موراں فطن بود اندکے
گفت کز صورت مبینید ایں ہنر ۔۔۔ کاں بخواب ومرگ گردد بے خبر
صورت آمد چوں لباس وچوں عصا ۔۔۔ جز بعقل وجاں بجنبد نقشہا

بحر العلوم قدس سرہٗ فرماتے ہیں ایں ردست بر فلاسفہ کہ میگویند بخارات در زمین محسوس می شوند بالطبع میل خروج کنند واز مصادمت ایں ابخرہ تفرق اتصال اجزائے زمین میشود وزمین درحرکت می آید وایں ست زلزلہ۔ پس مولوی قدس سرہٗ ردایں قول می فرمایند کہ قیام زمین از کوہہاست ورنہ درحرکت میماند ہمیشہ پس آں کوہ جنبش میدہد زمین را بامر اللہ تعالےٰ۔ چیونٹیوں کی حکایت سے بھی ان سفہا کی تنگ نظری کی طرف اشارہ مقصود ہے کہ جس طرح قلم کی حرکت انگلیوں سے انگلیوں کی قوت بازو سے بازو کی طاقت جان سے ہے تو نقش کہ قلم سے بنتے ہیں جان بناتی ہے مگر احمق چیونٹیاں اپنی اپنی رسائی کے موافق ان کا فاعل قلم انگلیوں بازو کو سمجھیں یوہیں ارادۃ اللہ سے کوہ قاف کی تحریک ہے اس کی تحریک سے بخارات کا نکلنا زمین کا ہلنا ہے۔ یہ احمق چیونٹیاں جنھیں فلسفی یا طبیعی والے کہیے صدمۂ بخارات کو سبب زلزلہ سمجھ لئے۔ بلکہ نظر کیجیے تو یہ ان چیونٹیوں سے زیادہ کودن وبدعقل ہیں۔ انھوں نے سبب ظاہری کو سبب سمجھا انھوں نے سبب کے دو مسببوں سے ایک کو دوسرے کا سبب ٹھہرالیا۔ وباللہ العصمۃ۔ واللہ سبحنہ وتعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ**۔ از سورنیاں ضلع بریلی مرسلہ امیر علی صاحب قادری ۱۲ رجب ۳۱ھ

بادل ہوا کی کیا بنیاد کس جگہ سے شروع ہوتے ہیں اور تمام جگہ یکساں ہوا چلتی ہے زمین میں مقام ہے یا آسمان پر۔

**الجواب**۔ ہوا رب العزت تبارک وتعالیٰ کی ایک پرانی مخلوق ہے کہ پانی سے بنائی گئی اور اس کے لئے علم الٰہی میں ایک خزانہ ہے جس پر دروازہ لگا ہوا ہے اور وہ بند ہے اور فرشتہ اس پر مؤکل ہے جتنی ہوا اس میں سے رب العزت بھیجنا چاہتا ہے فرشتہ کو حکم دیتا ہے کہ اس میں سے بمقدار حکم ایک بہت خفیف حصہ روانہ کرتا ہے۔ جب قوم عاد پر اللہ تعالیٰ

نے ہوا کا طوفان بھیجنا چاہا جو سات راتیں اور آٹھ دن متواتر ان پر رہا ان سب کو ہلاک کر دیا اس وقت اس فرشتہ کو حکم ہوا تھا کہ عاد پر ہوا بھیج۔ اس نے عرض کی اتنا سوراخ کھولوں جتنا بیل کا نتھنا۔ فرمایا تو چاہتا ہے کہ ساری زمین کو الٹ دے بلکہ چھلے برابر کھول۔ اور یوں ہوا ہر وقت زمین اور آسمانوں سب میں بھری ہے اور انسان اور اکثر حیوانات کی اس پر زندگی ہے اور بادل بخارات سے بنتے ہیں۔ جب رطوبت میں حرارت عمل کرتی ہے بھاپ پیدا ہوتی ہے۔ حق سبحانہ ہوا بھیجتا ہے کہ وہ اس کو جمع کرتی ہے پھر تہہ بہ تہہ اس کے بادل بناتی ہے پھر جہاں حکم ہوتا ہے اسے لے جاتی ہے اور بحکم الٰہی حرارت کے عمل سے وہ پگھل کر پانی ہو کر گرتی ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ مسئولہ مولوی محمد اسماعیل صاحب محمود آبادی امام مسجد چھاؤنی بریلی ۱۱ ربیع الثانی ۱۳۳۸ھ

کیا یہ بات معتبر حدیث سے ثابت ہے کہ عورتوں کو نسبت مرد کے نو حصہ شہوت زیادہ دی گئی ہے۔ اگر ہے تو شریعت مطہرہ میں چار عورت تک نکاح جائز ہے ماسوائے اس کے لونڈیاں الگ۔ تو ایک خاوند باوجود ہونے ایک حصہ شہوت کے کیونکر چار عورتوں اور لونڈیوں کی خواہش پوری کر سکے گا یعنی اس میں کیا حکمت ہے براہ کرم بتفصیل جواب عنایت ہو تا کہ دشمنان اسلام کو اس شہوت کے بارے میں جواب دے سکیں۔ مکرر آنکہ چار عورتوں تک کے حکم میں بہت سی حکمتیں ہیں مگر اس سوال میں فقط شہوت کی نسبت جواب طلب ہے۔

**جواب الملفوظ** ۔ عورتوں کی فقط نو حصے نہیں بلکہ سو حصے زائد ہے۔ ولکن اللہ القی علیھن الحیاء لیکن اللہ تعالیٰ نے ان پر حیا ڈالدی ہے آدمی جب اپنے سے کسی ذرا زائد عقل والے کا کام دیکھتا ہے اور سمجھ میں نہیں آتا تو کہتا ہے کہ اس کی عقل زائد ہے اس نے کچھ سمجھ کر کیا ہے۔ پھر رب العزت حکیم وخبیر جل جلالہ کے افعال میں کیوں خدشات پیدا کرتا ہے اس میں ایک سہل سی حکمت یہ ہے کہ فعل جماع میں مرد کا تعلق صرف لذت کا ہے اور عورت کو صدہا مصائب کا سامنا ہے نو مہینے پیٹ میں رکھتی ہے کہ چلنا پھرنا اٹھنا بیٹھنا دشوار ہوتا ہے پھر پیدا ہوتے وقت تو ہر جھٹکے پر موت کا پورا سامنا ہوتا ہے پھر اقسام اقسام کے درد ہیں نفاس کی نیند اڑجاتی ہے اسی لئے فرماتا ہے حملتہ امہ کرھا ووضعتہ کرھا وحملہ وفصالہ ثلثون شھرا تو ہر بچہ کی پیدائش میں عورت کو کم از کم تین برس بامشقت جیل خانہ ہے تو اگر اس قدر کثیر وغالب نہ رکھی جاتی ایک بار کے بعد پھر کبھی پاس نہ آتی۔ انتظام دنیا تباہ ہو جاتا۔ مرد کے پیٹ سے اگر ایک دفعہ بھی چوہے کا بچہ پیدا ہوتا تو عمر بھر کو کان پکڑ لیتا۔ یہ حکمت ہے جس کے سبب وہ ان تمام مصائب کو بھول جاتی ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

# علم الحیوان

**مسئلہ** ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع اس مسئلہ میں۔
کتا اور کل جانور چرند وپرند کس کی اولاد میں ہیں۔

**الجواب** ۔ ہر جانور کہ مادہ سے پیدا ہوتا ہے اپنی قسم کے اس پہلے جانور کی اولاد میں ہے جسے رب عزوجل نے ابتداءً بنایا تھا۔ مثلاً سب میں پہلا گھوڑا جو مٹی اور پانی سے رب عزوجل نے بنایا سب گھوڑے اس کی نسل ہیں یونہی کتے وغیرہ واللہ تعالیٰ اعلم۔

# "تشریح ابدان"

مسئلہ ۸۱ :۔ مرسلہ مولوی نواب محمد سلطان احمد خانصاحب ۲۹ محرم الحرام ۱۳۲۵ھ

زید کہتا ہے حال میں دو شخص ایسے پائے گئے ہیں جن کے دو دو دل ہیں اور ڈاکٹروں نے بھی اس کو اپنے طور پر جانچ کیا ہے بکر کہتا ہے کہ ایک شخص کے دو دل نہیں ہو سکتے کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ماجعل اللّٰہ لرجل من قلبین فی جوفہ اس پر خالد کہتا ہے خدائے تعالیٰ نے یہ بھی تو فرمایا ہے ھو الذی یصورکم فی الارحام کیف یشاء پس یہ امر عجائب صنع باری سے ہے جیسے کہ ایک شخص ایسا بھی موجود ہے جس کا دل داہنی طرف ہے اسی طرح عجیب الخلقت بچے ہمیشہ پیدا ہوتے رہتے ہیں کیا انسان کیا جانور ۔ اور پہلی آیت تو اس شخص کے بارے میں اُتری ہے جو دعویٰ کرتا تھا کہ اس شخص کے دو دل ہیں لہذا میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ علم و فہم رکھتا ہوں ۔ چونکہ اس وقت میں لوگ طرح طرح سے آپکی مخالفت پر کمربستہ تھے اس لئے اس شخص نے کہدیا جس سے لوگ آپ سے برگشتہ ہو جائیں تو خدائے تعالیٰ نے اس کا جھوٹ ظاہر کر دیا ۔ پس علماء دین قویم سے بقلب استفسار ہے کہ منشا ہر دو آیت کا کیا ہے اور اس بارہ میں کیا اعتقاد رکھنا چاہیے ۔ القوا کلامہ نفیسکم فی تلبی توجروا من ربی

الجواب :۔ قلب وہ عضو ہے کہ سلطان اقلیم بدن و محل عقل و فہم و منشا قصد و اختیار و رضا و انکار ہے ایک شخص کے دو دل نہیں ہو سکتے دو بادشاہ در اقلیمے نہ گنجند ۔ آیۂ کریمہ میں رجل نکرہ ہے اور تحت نفی داخل ہے تو مفید عموم و استغراق ہے یعنی اللہ عزوجل نے کسی کے دو دل نہ بنائے نہ کہ فقط اُس شخص خاص کی نسبت انکار فرمایا ہو ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں

الا ان فی الجسد مضغۃ اذا صلحت صلح الجسد کلہ واذا فسدت فسد الجسد کلہ الا وھی القلب ۔ سنتے ہو بدن میں ایک پارۂ گوشت ہے کہ وہ ٹھیک ہے تو سارا بدن ٹھیک رہتا ہے اور وہ بگڑ جائے تو سارا بدن بگڑ جاتا ہے سنتے ہو وہ دل ہے ۔

تو اگر کسی کے دو دل ہوں ان میں ایک ٹھیک رہے ایک بگڑ جائے تو چاہیے معًا ایک آن میں سارا بدن بگڑا اور سنبھلا دونوں ہوا اور یہ محال ہے ۔ جب دو دل ہیں ایک نے ارادہ کیا یہ کام کیجئے دوسرے نے ارادہ کیا نہ کیجئے تو اب بدن ایک کی اطاعت کریگا یا دونوں کی یا کسی کی نہیں ۔ ظاہر ہے کہ دونوں کی اطاعت محال ہے اور کسی کی نہ ہو تو ان میں کوئی قلب نہیں کہ قلب تو وہی ہے کہ بدن اسی کے ارادے سے حرکت و سکون ارادی کرتا ہے اور اگر ایک کی اطاعت کریگا دوسرے کی نہیں تو جس کی اطاعت کریگا ۔ وہی قلب ہے اور دوسرا ایک بدگوشت ہے کہ بدن میں صورت قلب پر پیدا ہو گیا ۔ جیسے کسی کے پنجے میں چھ انگلیاں اور بعض کے ایک ہاتھ میں ہاتھ لگے ہوتے ہیں اُن میں جو کام دیتا ہے اور ٹھیک موقع پر ہے وہی ہاتھ ہے دوسرا بدگوشت ہے ڈاکٹروں کا بیان اگر سچا ہو تو اس کی بھی

صورت ہوگی کہ بدن میں ایک بدگوشت بصورت دل زیادہ پیدا ہوگیا ہوگا۔ ہاتھ میں تو یہ ہو بھی سکتا ہے کہ اصلی اور زائد دونوں ہاتھ کام دیں۔ مگر قلب میں یہ ناممکن ہے۔ آدمی روح انسانی سے آدمی ہے اور اسی کے مرکب کا نام قلب ہے اور روح انسانی متجزی نہیں کہ آدھی ایک دل میں رہے آدھی دوسری میں۔ تو جس سے وہ اصالۃً متعلق ہوگی وہی قلب ہے دوسرا سلب ہے۔ اور آیہ کریمہ میں یصورکم فی الارحام کیف یشاء فرمایا ہے کہ ماں کے پیٹ میں تمہاری تصویر بناتا ہے جیسی وہ چاہے۔ یہ نہیں فرمایا کہ کیف تشاؤن وتخیلاتکم تخترعون۔ جیسی تم چاہو اور اپنے خیالات میں گڑھو ویسی ہی تصویر بنا دے۔ یہ محض باطل ہے اور اس نے اپنی مشیت بنا دی کہ کسی کے جوف میں میں نے دو دل نہ رکھے تو اس کے خلاف تصویر نہ ہوگی۔ واللہ اعلم۔

# ”نجوم“

**مسئلہ** :۔ مسئولہ مولوی ظفر الدین صاحب

زائچہ نکالنے میں پہلا خانہ طالع وہ جزء فلک البروج کا ہوتا ہے جو وقت ولادت مولود طلوع کر رہا ہے یا وہ جزء فلک البروج جس میں کوئی ستارہ سیارہ ہو تو اس وقت طلوع کر رہا ہے یا بعد کو طلوع کریگا۔ ولادت عزیزہ بیہ خاتون سلمہا تقریباً ۷ بجے صبح کے وقت ہوئی تھی اور ولادت عزیزہ بیہ خاتون شب جمعہ ۳ بجے۔ کیا زائچہ ان دونوں کا یہی ہوگا یا دوسرا۔

**اَلْجَوَابُ** :۔ طالع وہ نقطہ فلک البروج ہے جو کسی وقت میں مطلوب میں جانب شرق افق حقیقی بعدی پر ہی زائچہ ولادت میں لیا جاتا ہے اور یہی زائچہ سال میں بھی جملہ اعمال میں۔ اور یہ معنی کہ وہ برج طالع فی الحال یا فی الاستقبال جس میں وقت مطلوب کوئی سیارہ ہو ہرگز سیاست رنج مجیم مکسر جفر وغیرہ کسی علم یا کسی ذی علم کی اصطلاح نہیں یوں ہر شخص کو اختیار ہے کہ اپنی اصطلاح جو چاہے مقرر کرے مگر وہ اُسی حد تک محدود رہیگی کسی علم یا فن میں ملحوظ نہیں ہو سکتی طالع اگرچہ غیر متجزی ہے جیسا کہ اس کے موجب میں ظاہر ہوا مگر اہل تنجیم و فن تنجیم اُس سے وہ درجہ مراد لیتے ہیں جو وقت مطلوب افق شرقی پر بلدی پر ہو اور اس کا باعث یہ ہے کہ ان کے نزدیک احکام زائچہ متبدل نہیں ہوتے جبتک درجہ طالع نہ دیدے۔ اور اس میں تین چار منٹ تک کی غلطی کا تحمل بھی ہے کہ منٹ سکنڈ والے صحیح وقت ولادت معلوم ہونا نادر ہے بہرحال اس تین چار منٹ کی تخمین کے اندر از رای محاسبہ جو نقطہ وقت ولادت خاص جائے ولادت کے افق شرقی پر ہو اُسے طالع کہتے ہیں پھر حسب قواعدہ مقررہ اُس سے وہاں دیگر بیوت معلوم کرتے ہیں پھر تسویۃ البیوت کے تین قاعدوں میں (جن میں بحسب مرکز طالع فلک البروج یا معدل النہار یا اول البیوت کے بارہ حصے مساوی کئے جاتے ہیں اور یہ فقیر کے نزدیک بحسب دلائل مختار تقسیم اول السموٰت ہے) بیوت دوازدگانہ کے مبادی و مقاطع معلوم کرکے زائچہ درست کرتے ہیں اب وقت مطلوب پر جو کچھ تقویم سیارات سبعہ و راس و ذنب ہوا استخراج کرکے ہر ایک کو اس کے جہت میں رکھتے ہیں۔ اور ہر کوکب کے ۵۴ ضعف ۲۲ نوعوں اور اس کے مراتب سے نتیجہ حاصلہ قوت یا ضعف مع تعین مرتبہ نکالتے ہیں۔ اس کے بعد استخراج اسہام ہے جس میں سہم السعادۃ سہم الغیب ضروری سمجھے جاتے ہیں اس کے بعد احکام بکنے کا وقت ہے جو محض جہل و جزاف ہے۔ قل لا یعلم من فی السمٰوٰت والارض الغیب الا اللہ آپکی خوشی کے لئے استخراج طالع و مراکز بیوت و تسویۃ البیوت کرکے میں بھیج سکتا ہوں انشاء اللہ تعالیٰ مگر وقت ولادت کا دقیقہ ساعت اور موضع ولادت کے طول و عرض کا علم ضروری ہے

اس سے اصلاح دیجئے اور جبتک آپ تقویم کواکب سبعہ اسوقت حاضر کے لئے استخراج کرکے مجھے بھیج دیجئے کہ اسکی جانچ کروں تقویمات نکالنے کے متعدد براہان وطریقہ میرے رسالہ مسفر المطالع فی التقویم الطالع میں ہیں۔ سہل تر طریقہ یہ ہے کہ (۱) المنک میں ہر مہینہ کے صفحہ چہارم خانہ اول سے اس تاریخ آفتاب کی تقویم اور خانہ سوم سے اُس کا لوگارثم بعد اُٹھائیے پھر ختم جداول سال انیریہ کے بعد جو قمر متیرہ کے جدول میں دیتا ہے المنک حال میں ص۱۴۲ سے جدول عطارد ہے ۱۵۴ سے جدول زہرہ وہکذا اس میں تاریخ مطلوب تین آخر خانوں سے طول کوکب بمرکزیت شمس وعرض کوکب بمرکزیت شمس ولوبار ثم بُعد کوکب اٹھائیے یہ اسی ترتیب پر لکھے ہیں پھر تقدیم شمس پر چھ برج اٹھاکر تقویم کوکب بمرکزیت شمس سے تفریق کیجئے باقی کا نام زاویۃ الشمس رکھئے مفروق منہ کم ہو تو اس پر دور بڑھا لیجئے زاویۃ الشمس کے نصف کا ربع دور مشتـــہ سے تفاضل لیکر اس کا نام محفوظ رکھئے محفوظ کا ظل لوگارثمی لیجئے (۲) عرض کوکب بمرکزیت شمس جیت التمام لوگارثمی لیجئے پھر علویات یعنی زحل ومشتری ومریخ میں اس لوجم کو لوبعد کوکب میں جمع کرکے لوبو شمس اس سے تفریق کردیجئے اور سفلیات یعنی زہرہ وعطارد میں لوبعد شمس سے اُس مجموعہ لوجم ولوبعد کوکب کو تفریق کیجئے بہرحال جو بچے اُسے جدول ظل لوگارثمی میں معکوس کرکے قوس حاصل سے ۴۵ درجے گھٹا کر باقی کا ظل لوگارثمی لیجئے (۳) اسی ظل محفوظ جمع کیجئے اور سفلیان میں محفوظ سے تفریق اس حاصل یا باقی کا نام زاویۃ الارض رکھئے۔ پس اگر زاویۃ الشمس نصف دور تف جسے کم ہے تقویم شمس سے زاویۃ الارض کم کر لیجئے ورنہ تقویم شمس وزاویۃ الارض کو جمع کیجئے۔ یہ باقی یا حاصل تقویم کوکب اس نصف النہار مرصدی کے لئے ہوگی۔ اسی طرح دوسرے نصف النہار مرصدی کی تقویم لیجئے جب دو نصف النہار مرصدی مکتنف بوقت مطلوب کی تقویم معلوم ہوگئی تعدیل بالی طرفین سے تقویم کوکب بوقت مطلوب معلوم ہوجائے گی۔

**تنبیہ:** یہ جو ہم نے دو نصف النہار مکتنف بوقت مطلوب کی تقویم نکالنے کو کہا اور ابتداءً وقت مطلوب کی تقویم لینا نہ کہا اس سے تطویل نہ سمجھا جائے بلکہ بہت تخفیف مونت اور تین فائدوں پر مشتمل ہے۔ (۱) یوں تقویم ولوبعد شمس وتقویم کوکب بمرکزیت شمس وعرض کوکب کذلک ولوبعد کوکب بعینہا لکھے ملیں گے ورنہ پانچوں میں تعدیل مابین السطرین کرنی ہوگی (۲) دو نصف النہار مکتنف تقویمیں کے لینے سے کا راجع کوکب واقف مستقیم ہونا معلوم ہوجائیگا (۳) اس دن کے ہر منٹ کی تقویم اس سے معلوم ہوسکے گی اگر بعد کو تحقیق ہو کہ مثلاً وقت ولادت اتنے منٹ آگے یا پیچھے تھا تو ادراک تقویمات کے لئے تجدید اعمال کی حاجت نہ ہوگی۔

# کتاب الشتی

**مسئلہ** ۔ مسئولہ جناب حکیم مقیم الدین صاحب بہیڑی ضلع بریلی ۱۱ رجب المرجب ۱۳۳۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ جب نیکی بدی میزان میں تولینگی تو نیکی کا پلہ بھاری ہوگا یا بدیوں کا کیونکہ قاعدے سے جب نیکی زیادہ ہوں نیکیوں کا پلہ بھاری اور نیچا ہوگا اور بدیاں زیادہ ہوں تو بدی کا پلہ بھاری اور نیچا ہونا چاہئے اور کتابوں میں لکھا بھی ایسا ہی ہے کہ جب نیکیاں زیادہ ہوں گی تو نیکیوں کا پلہ بھاری ہوگا اور جھکے گا تو کیا واقعی نیکیاں زیادہ ہونگی تو نیکیوں کا پلہ بھاری ہوگا ۔ مفصل بیان ہو کیونکہ نیکیاں بمقابلہ گناہوں کے ہلکی ہونا چاہئے ۔

**الجواب** :۔ وہ میزان یہاں کے ترازو کے خلاف ہے وہاں نیکیوں کا پلہ اگر بھاری ہوگا تو اوپر اٹھیگا اور بدی کا پلا نیچے بیٹھے گا قال اللہ عزوجل الیہ یصعد الکلم الطیب والعمل الصالح یرفعہ جس کتاب میں یہ لکھا ہے کہ نیکیوں کا پلہ نیچا ہوگا غلط ہے ۔ واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ** ۔ از گونڈل علاقہ کاٹھیاواڑ مسئولہ عبدالستار بن اسمٰعیل بروز سہ شنبہ تاریخ ۱۳ رجب المرجب ۱۳۳۴ھ

بعض متصوفہ زنادقہ جو زید عمر بکر یہ وہ سب کا خدا ہی خدا کہتے ہیں وہ یہ دلیل لاتے ہیں کہ اس وجہ سے منصور نے دعوا انا الحق کا کیا یا یزید بسطامی رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے اسی لئے سبحانی ما اعظم شانی فرمایا اور شمس تبریزی نے اسی وجہ سے قم باذنی کہکر مردہ کو زندہ کیا اب عرض یہ ہے کہ کیا واقعی یہ کلمات اوپر کے بزرگوں سے صادر ہوئے ہیں اور کیا اس صوفی زندیق کا یہ کہنا صحیح ہے اور اگر ہے تو کیا یہ کلمات عند الشرع مردود ہیں یا نہیں اور اگر مردود ہیں تو اوپر کے تینوں بزرگوں کے ساتھ اہلسنت والجماعت کس طرح کا عقیدہ رکھیں ۔

**الجواب الملفوظ** ۔ ان زنادقہ کا یہ قول کفر صریح ہے اور ان کے قول کی صحت کا شک واقع ہونا سائل کے ایمان کو مضر ہے تجدید اسلام چاہئے تینوں حضرات کرام اکابر اولیائے عظام سے ہیں قدسنا اللہ باسرارہم حضرت شمس تبریز قدس سرہ سے یہ کلمہ ثابت نہیں اور ثابت ہو تو معاذ اللہ اوسے ادعائے الوہیت سے کیا علاقہ ایسی اضافات مجازیہ شائع ہیں حضرت حسین منصور انا الحق نہیں کہتے تھے بلکہ انا الحق ابتلائے الہی کے لئے سامعین کی فہم کی غلطی تھی اونکی بہن اکابر اولیائے کرام سے تھیں ہر روز آخر شب میں جنگل کو تشریف لیجاتیں اور عبادت الہی میں مشغول ہوتیں ۔ ایک روز حضرت حسین منصور کی آنکھ کھلی اور بہن کو نہ پایا شیطان نے شبہہ ڈالا دوسری رات قصداً

جاگتے رہے جب وہ اپنے وقت معمول پر اٹھکر باہر چلیں یہ آہستہ اٹھکر پیچھے ہو لئے وہ جنگل میں پہونچیں اور عبادت میں مشغول ہوئیں یہ پیڑوں کی آڑ میں چھپے دیکھتے تھے قریب صبح انھوں نے دیکھا کہ آسمان سے سونے کی زنجیر میں یاقوت کا جام اترا اور وہ انکی بہن کے دہن مبارک کے پاس آگیا اونھوں نے پینا شروع کیا یہ بے چین ہوئے اور چلاکر کہا بہن تمہیں خدا کی قسم تھوڑا میرے لئے بھی چھوڑدو اونھوں نے صرف ایک جرعہ انکے لئے چھوڑا جسکے پیتے ہی انکو ہر شجر و حجر و در و دیوار سے آواز آنے لگی کہ کون اسکا زیادہ احق ہے کہ ہمارے راہ میں قتل کیا جائے یہ اوسکا جواب دیتے انا الاحق بیشک میں احق ہوں لوگوں نے کچھ سنا اور جو منظور تھا واقع ہوا۔ حضرت سیدی بایزید بسطامی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اوس سوال کا خود جواب ارشاد فرمادیا فرمایا میں نہیں کہتا وہ فرماتا ہے جیسے فرمانا زیبا ہے سائلوں نے اس پر دلیل چاہی فرمایا تم سب ایک ایک خنجر ہاتھ میں لیکر بیٹھ جاؤ اور جس وقت مجھے ایسا کہتے سنو بے تامل خنجر مارو کہ ایسے قائل کی سزا قتل ہے اونھوں نے ایسا ہی کیا جب حضرت پر حالت وارد ہوئی اور وہی کلمہ نکلا اون سب نے بے محابا خنجر مارے جس نے جس جگہ کے قصد پر خنجر مارا تھا خود اوس کے اوسی جگہ لگا جب حضرت کو افاقہ ہوا ملاحظہ فرمایا کہ وہ سب گھائل پڑے ہیں فرمایا میں نہ کہتا تھا کہ میں نہیں کہتا وہ کہتا ہے جس کا کہنا بجا ہے۔ سیدنا موسیٰ کلیم علیٰ نبینا وعلیہ الصلاۃ والتسلیم نے کوہ طور پر اوس درخت میں سے ندا سنی کہ یا موسیٰ انی انا اللہ رب العلمین کیا یہ درخت نے کہا تھا حاشا بلکہ رب العلمین نے درخت پر تجلی فرمائی اور حضرت کلیم کو اوس میں سے ندا مسموع ہوئی کیا وہ ایک درخت پر تجلی فرما سکتا ہے اور بایزید پر نہیں کیا محال ہے کہ بایزید پر تجلی کرے اور سبحٰنی ما اعظم شانی اور لوگوں کو ان میں سے ندا آئے حضرت مولوی معنوی قدس اللہ سرہ الشریف فرماتے ہیں ایک جن جسپر تسلط کرتا ہے اوس کی زبان سے کلام کرتا ہے اوس کے جوارح سے کام کرتا ہے کیا تمہارے نزدیک رب عزوجل ایسا نہیں کرسکتا کلام اوس کا ہے اور زبان بایزید کی بایزید شجرۂ موسیٰ ہیں اور متکلم وہ جس نے فرمایا انی انا اللہ رب العلمین ہ فللہ الحجۃ البالغۃ۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

علمائے عظام و مشائخ کرام نے منصور کو کیوں سولی دی اگر بوجہ کفر سولی دی گئی ہے تو کیا منصور کو اب مسلمان اور کاملین میں سے شمار کریں یا اون کے نسبت کیا عقیدہ رکھیں۔

## الجواب لملفوظ

ظاہر مسموع اونکے کلام سے وہ تھا جس پر شرعاً تعزیر قتل ہے لہذا حکم شرع پورا کیا گیا ؎ بے حکم شرع آب خوردن خطاست + دگر خون بہ فتوے بریزی رواست

## مسئلہ

از ریاست رامپور کونچہ قاضی مرزا اعجاز حسین بروز شنبہ تاریخ ۱۷ رجب ۱۳۳۴ھ

کیا ارشاد فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع متین و مشائخ کرام و اولیائے عظام اس مسئلہ میں کہ حضرت بڑے پیر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی چند مشہور کرامتیں جو کہ مولود شریف و وعظ وغیرہ میں بیان کی جاتی ہیں منجملہ اون کے ایک یہ ہے کہ ایک بڑھیا لب دریا بیٹھی روتی تھی اتفاقاً حضرت کا اس طرف سے گذر ہوا حضرت نے دریافت فرمایا کہ اسقدر کیوں روتی ہو بڑھیا نے عرض کیا حضرت میرے لڑکے کی بارہ برس ہوئے یہاں دریا میں مع سامان کے برات ڈوبی ہے میں یہاں آکر روزانہ روتی ہوں۔ آپ نے دعا فرمائی آپکی دعا کی برکت سے بارہ برس کی ڈوبی ہوئی برات مع کل سامان کے صحیح و سالم نکل آئی اور بڑھیا خوش و خرم اپنے مکان کو چلی گئی۔ دوسرے یہ کہ حضرت کے ایک مرید کا انتقال ہوگیا مرنے کا لڑکا حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا اور حضرت سے عرض کیا کہ میرے والد کا انتقال ہوگیا۔

اس پر لڑکا زیادہ رویا بیٹا اور راڑ گیا تو آپکو رحم آیا آپ نے وعدہ فرمایا اور لڑکے کی تسکین کی بعدہٗ حضرت عزرائیل علیہ السلام کو مراقب ہوکر روکا جب حضرت عزرائیل علیہ السلام رُکے آپ نے دریافت کیا کہ ہمارے مرید کی روح تم نے قبض کی ہے جواب دیا کہ ہاں۔ آپ نے فرمایا کہ روح ہمارے مرید کی چھوڑ دو عزرائیل علیہ السلام نے کہا کہ میں نے بحکم رب العلمین روح قبض کی ہے بغیر حکم نہیں چھوڑ سکتا اس پر جھگڑا ہوا آپ نے تھپڑ مارا حضرت کے تھپڑ سے عزرائیل علیہ السلام کی ایک آنکھ نکل پڑی اور آپ نے اون سے زنبیل چھین کر اوس روز کی تمام روحیں جو کہ قبض کی تھیں چھوڑ دیں اس پر حضرت عزرائیل علیہ السلام نے رب العلمین سے عرض کیا وہاں سے حکم ہوا کہ ہمارے محبوب نے ایک روح چھوڑنے کو کہا تھا تم نے کیوں نہیں چھوڑی ہم کو انکی خاطر منظور ہے اگر انھوں نے تمام روحیں چھوڑ دیں تو کچھ مضائقہ نہیں ہے شرعاً ان روایتوں کا بیان کرنا مجلس مولود شریف یا وعظ وغیرہ میں درست ہے یا نہیں تفصیل بحوالہ کتب معتبرہ تحریر فرمائیے بینوا توجروا۔

## الجواب الملفوظ

پہلی روایت اگرچہ نظر سے کسی کتاب میں نہ گذری مگر زبان پر مشہور ہے اور اوس میں کوئی امر خلاف شرع نہیں اوس کا انکار نہ کیا جائے اور دوسری روایت ابلیس کی گڑھی ہوئی ہے اور اوس کا پڑھنا اور سننا دونوں حرام۔ احمق جاہل بے ادب نے یہ جانا کہ وہ اس میں حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ کی تعظیم کرتا ہے حالانکہ وہ حضور کی سخت توہین کر رہا ہے کسی عالم مسلمان کی اس سے زیادہ توہین کیا ہوگی کہ معاذ اللہ

اوسے کفر کیطرف نسبت کیا جائے نہ کہ محبوبان الٰہی سیدنا عزرائیل علیہ الصلاۃ والسّلام مرسلین ملائکہ میں سے ہیں اور مرسلین ملئکہ بالاجماع تمام غیر انبیاء سے افضل ہیں کسی رسول کے ساتھ ایسی حرکت کرنا توہین رسول کے سبب معاذ اللہ اوس کے لئے باعث کفر ہے اللہ تعالیٰ جہالت وضلالت سے پناہ دے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** مرسلہ عبدالستار بن اسمٰعیل شہر گونڈل علاقہ کاٹھیاوار یکشنبہ ۹ شعبان ۱۳۳۴ھ

ان دنوں اکثر احباب کو گمنام خطوط بدیں مضمون ملا ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ قل ہو اللہ احد۔ اللہ الصمد۔ ایاک نعبد۔ وایاک نستعین۔ انعمت علیہم۔ عرصہ تین روز میں نو خط میں نو جگہ بھیجے اس سے آپکو بہت فائدہ ہوگا ورنہ نقصان۔ اب عرض یہ ہے کہ اس مضمون کا عندالشرع مطہرہ کیا اصل ہے اس پر عمل ضروری ہے یا نہیں اگر واجب العمل ہے تو بلا نام ونشان کے گمنام خط لکھنے کی کیا وجہ ہے۔

## الجواب الملفوظ۔

یہ بدعت شنیعہ ہے کہ کسی جاہل نے ایجاد کی جو مسلمانوں کا بدخواہ ہے اور قرآن عظیم کے ساتھ بے ادب کھلے ہوئے کارڈوں پر کلام الٰہی لکھکر بھیجا جاتا ہے کہ چھٹی رساں جو اکثر ہنود اور عموماً بے وضو ہوتے ہیں اوسے مس کرتے ہیں ڈاکخانوں میں جہریں لگانے والے بے وضو یا نجس ہاتھوں سے چھوتے ہیں۔ زمین پر رکھ کر مہر لگاتے ہیں اور خصوصاً زمین پر وہی رخ ہوتا ہے جس پر آیات ہیں یہ سب ناپاکیاں اس بدعت خبیثہ کے سبب ہیں اور پھر یہ اللہ پر افترا ہے کہ ایسا کروگے تو نو دن میں خوشی ہوگی ورنہ آفت میں مبتلا ہوگے۔ ام تقولون علی اللہ ما لا تعلمون ہ اس پر ہرگز عمل جائز نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** مرسلہ عبدالستار بن اسمعیل شہر گونڈل علاقہ کاٹھیاوار یکشنبہ ۹ شعبان ۱۳۳۴ھ

مرید ہونا واجب ہے یا سنت نیز مرید کیوں ہوا کرتے ہیں۔ مرشد کی کیوں ضرورت ہے اور اس سے کیا کیا فوائد حاصل ہوتے ہیں۔

## الجواب الملفوظ۔

مرید ہونا سنت ہے اور اس سے فائدہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے اتصال مسلسل۔ تفسیر عزیزی دیکھو آیہ کریمہ صراط الذین انعمت علیہم میں اوس کی طرف ہدایت ہے یہاں تک فرمایا گیا من لا شیخ لہ فشیخہ الشیطٰن۔ جس کا کوئی پیر نہیں اوس کا پیر شیطان ہے صحت عقیدت کے ساتھ سلسلہ صحیحہ متصلہ میں اگر انتساب باقی رہا تو نظر والے تو اوسکے برکات ابھی دیکھتے ہیں جنھیں نظر نہیں وہ نزع میں قبر میں حشر میں اوس کے فوائد دیکھیں گے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ۔** از شہر بریلی محلہ لودی ٹولہ مسئولہ نظیر احمد شہر کہنہ شنبہ ۲۳ شعبان ۱۳۳۴ھ

کوئی شخص اگر کسی کی عورت کے ساتھ بدفعلی کرے اور اس عورت کے خاوند سے معافی چاہے تو کیا معاف

ہوجائیگا یا توبہ بھی اوس پر لازم ہوگا اگر فقط توبہ کرنے سے گناہ معاف ہوجاوے تو اوس وقت میرا عرض یہ ہے کہ حق العباد تو معاف نہیں ہوتا تاوقتیکہ صاحب حق سے معافی نہ لے کیا یہ حق العباد نہیں ہے مفصلا تحریر فرمائیے۔

## الجواب الملفوظ۔

عورت جس کا شوہر ہو یا باپ بھائی وغیرہم اولیا جنکو اس امر سے عار پہنچے فرض کیجئے وہ دس شخص ہیں تو اوس کے ساتھ معاذاللہ بدکاری اگر بے اوسکی رضا کے ہے تو بارہ حقوق میں گرفتاری ہے ایک حق مولے عزوجل کا کہ اوس کی نافرمانی کی دوسرا اوس عورت کا کہ اوسکی عصمت خراب کی تیسرا اوسکے شوہر کا یونہیں باقی دس حقداروں کا جب تک یہ سب معاف نہ کریں معاف نہ ہوگا بجالیکہ اونکو اطلاع پہنچ جائے اور اگر برضائے زن ہے تو عورت اور یہ دونوں گیارہ سخت حقوق میں گرفتار ہوئے ایک حق مولی عزوجل کا دس اون دسوں کے اور اس صورت میں عورت کا حق نہو گا کہ وہ راضی ہے اور عورت زنا کے باعث نکاح سے خارج نہیں ہوتی مگر اوس حالت میں کہ شوہر کے باپ یا بیٹے سے یہ امر واقع ہو تو نکاح فاسد ہوجائیگا۔ شوہر پر ہمیشہ کے لئے حرام ہوجائیگی کہ کبھی حلال نہیں ہوتی۔ شوہر پر فرض ہوگا کہ اوسے چھوڑدے مگر بے اوس کے چھوڑے نکاح سے نکلے گی اب بھی نہیں دوسری جگہ نکاح نہ کرسکے گی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** مسئولہ عبدالعزیز انصاری از اٹاوہ سشنبہ ۲۹ شعبان ۱۳۳۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین وعرفائے اہل یقین اس مسئلہ میں کہ زید شیخ وقت نے اپنے بیٹے عمرو کو امور فقر میں اپنا خلیفہ نہیں کیا اور نہ اجازت مرید کرنے کی دی عمرو نے بعد وفات اپنے والد زید کے بوجہ نہ پانے خرقہ فقر واجازت کے اون کے ایک خلیفہ نصیر سے اجازت خلافت حاصل کی تھی مگر جب کسی کو مرید کیا تو اپنے باپ زید کے نام سے کیا اپنے پیر اجازت کا نام شجرہ لکھنا نہیں معمول رکھا۔ یہ طریقہ عمرو کا مطابق کتب اہل طریقت وطریقہ مشائخ عظام علیہم الرحمۃ ہوا یا نہیں۔ پھر عمرو نے اپنے بیٹے خالد کو اپنے حین حیات خرقہ دیا جس کو خالد نے کچھ عرصہ کے بعد یہ کہکر واپس کیا کہ میں نہیں لوں گا اور نہ کبھی خالد نے عمرو کی زندگی بھر تجدید اجازت وخلافت کی بابت کچھ تذکرہ کیا البتہ عمرو نے اپنے مرض وصال میں قریب انتقال اپنی تسبیح وکتب وظائف وغیرہ ایک دوسرے شخص بکر کو جو اوس کا اہل تھا مع اجازت وخلافت دیدی اور اپنے مریدین کو بھی اوسی کے سپرد کیا مگر اپنے بیٹے خالد کو بوجہ اوس کے نااہل ہونے و خرقہ واپس کرنیکے کچھ نہیں دیا۔ لیکن بعد وفات عمرو کے خالد نے خود بخود اوسکے خرقہ کو پہن کر اپنے والد کے نام سے مرید کرنا شروع کردیا۔ اور اسی پر عامل رہے۔ یہ عمل خالد کا بلحاظ کتب معتبرہ اہل تصوف درست تھا یا نہیں جیسا کہ اوس کا معمول تھا موافق کتب مع اہل طریقت جواب ہونا چاہئے۔ خالد نے اپنے بیٹے نذیر کو اپنی زندگی میں اپنا خرقہ دیا (جو بلا وید تحریر بالا ناجائز ہونا چاہئے تھا) اب نذیر اپنے مریدین کو اپنے باپ خالد اور دادا عمرو کے نام سے مرید کرنے کا

معمول رکھتا ہے اور شجرہ میں بھی انہیں دونوں کا نام لکھا جاتا ہے حالانکہ دونوں غیر مجاز تھے آیا یہ طریقہ نذیر کا جائز ہے یا ناجائز جبکہ عمرو کو خلافت واجازت اپنے باپ زید سے نہ تھی تو عمرو وخالد ونذیر ان سب کا یہ فعل وعمل بزوئے طریقت ناروا ہونا چاہئے یا نہیں۔ امید کہ کتب معتبرہ سے تحقیق فرماکر ان تینوں امور کا جواب مفصل عنایت ہووے۔ اللہ تعالٰی آپ کو جزائے خیر دیوے۔

## الجواب المکتوب

صورت مستفسرہ میں خالد ونذیر دونوں محض باطل پر ہیں اور ان کے ہاتھ پر بیعت ناجائز اور نادانستہ کی ہو تو اس سے رجوع واجب۔ حضرت قدسی منزلت سیدنا میر عبدالواحد صاحب بلگرامی قدس سرہ السامی کتاب مستطاب سبع سنابل شریف میں فرماتے ہیں۔ اے برادر پیری ومریدی رسمے واسمے بیش نماندہ است وآں اسم ورسم نیز مبنی بچند شرائط می داں کہ بے آں شرائط اصلا پیری ومریدی درست نیست۔ اما نخست از شرائط پیری یکے آنست کہ پیر مسلک صحیح داشتہ باشد دوم از شرائط پیری آنست کہ پیر در اداء حق شریعت قاصر ومتہاون نباشد۔ سوم از شرائط پیری آنست کہ پیر را عقائد درست بود موافق مذہب سنت وجماعت پس ایں رسمے کہ از پیری ومریدی ماندہ است بے ایں سہ شرائط اصلا درست نیست وایں ہرسہ شرائط را بیان مختصر واضح کنم اما شرط اول کہ مسلک صحیح است مرید صادق را تفحص سلسلہ درست باید کرد در اکثر جاہا خلط وخبط گشتہ است نوعے ازاں آنست در درویشے کہ در حالت حیات بسبب غفلت ویا بہ سبب دیگر فرزند خود را خلافت نمی دہد ومرداں را وصیت ہم نمی کند کہ بعد از من باید کہ خرقہ من فرزند مرا بپوشانید[1] واز صحت وغیر صحت ایں کار نمی دانند خلقے بہ بیعت او پیری گردد واو بے رخصت واجازت پدر پیری شود وہمہ ضلالت درضلالت است چہ اگرچہ خرقہ متروکہ پدر بسبب ارث ملک پسر شد ولیکن شرط صحت بیعت رخصت واجازت پدر راست نہ مجرد خرقہ پدر مولف راست قطعہ ؎

اے پسر شرط صحت بیعت + در طریقت اجازت سلف است۔ بدغل سکہ بہرہ مزن + کاں رہ کاسداں ناخلف است۔

نوع دیگر آنست اولیا را اسلاف کہ قطب وغوث بودند فرزندان ایشاں بے صحت اسناد وبے رخصت واجازت بمجرد نسبت فرزندی خلقے را مریدی کنند وخلق می دانند کہ ما بخانوادہ فلاں قطب وغوث پیوند درست کردیم وانابت آوردیم سربسر گمراہی است۔

حضرت سیدنا سید شاہ حمزہ قدس سرہ الکریم نے فص الکلمات شریف میں خلافت کی سات قسمیں بعض مقبول بعض مردود بیان فرمائیں ازانجملہ اقسام مردودہ میں فرمایا شیخ ازیں عالم نقل کرد وکسے را خلیفہ نگرفت قوم وقبیلہ دارتے یا مریدے را بخلافت وے تجویز نمایند ایں خلافت نزدیک مشائخ روا نیست وایں نوع خلافت را خلافت افتراقی گویند۔ رہا عمرو اگرچہ نصیر کی جانب سے مجاز وماذون

[1] و اورا بجائے من بنشانند فاما مرداں آں مقام روز سوم خرقہ پدر پسر را می پوشانند واورا بجائے پدر می نشانند

ہو کر اوس کی خلافت ضرور صحیح اور اوس سے مرید کرنے کی اجازت ہوگی مگر محل نظر یہ ہے کہ اوس نے اپنے والد زید کے ہاتھ پر بیعت بھی کی تھی یا مرید بھی نصیر ہی کا ہے صورت ثانیہ بہت سخت ہے اور اصل الزامات کا ورود اولیٰ میں بھی نقد وقت ہے شجرہ کہ مریدین کو دیا جاتا ہے اوس میں اتصال سلسلہ اجازت ہی متعارف اور یہی اوس سے مفہوم ہے تو اس میں تولیس ہوئی تلبیس ہوئی پیر اجازت کے نعمت کا کفران ہوا مریدین کو فریب دینا ہوا بلا واسطے جانب پدر سے اپنے مجاز و ماذون ہونے کا اظہار ہوا اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں المتشبع بما لم یعط کلابس ثوبی زور نعمت نایافتہ کا اظہار کرنیوالا اوسی طرح ہے جو سر سے پاؤں تک جھوٹ کا جامہ پہنے ہوئے ہے۔ رواہ الشیخان عن اسماء ومسلم عن الصدیقہ بنتی الصدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہم اللہ عزوجل فرماتا ہے ویحبون ان یحمدوا بما لم یفعلوا فلا تحسبنھم بمفازۃ من العذاب۔ وہ جو ایسی بات سے اپنی تعریف چاہتے ہیں جو اونھوں نے نہ کی ہرگز اونہیں عذاب سے چھٹکارے کی جگہ نہ خیال کرنا۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ من غشنا فلیس منا۔ دھوکا دینے والا ہمارے گروہ سے نہیں نسأل اللہ العفو والعافیۃ۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ الف خاں مہتمم مدرسہ انجمن اسلامیہ قصبہ سانگود ریاست کوٹہ راجپوتانہ۔ یکشنبہ ۱۳۳۴ھ

ارواح مومنین یا کافر کا کسی وقت اپنے اپنے مکان میں آنا احادیث صحیحہ سے ثابت ہے کہ نہیں۔ فقط

## الجواب الملفوظ ۔

ارواح کفار کا آنا کیونکر ہو سکتا ہے وہ محبوس و مقید ہیں اور روح مومنین کی نسبت حدیث میں ارشاد ہوا یخلی سربھا تسرح حیث شاءت۔ اوس کی راہ کھول دیجاتی ہے، جاتی ہے جہاں چاہے، جہاں چاہے میں اپنا گھر بھی داخل ہے اور بارہا ارواح صالحین کا اپنے اور اپنے متعلقین کے گھر آنا اور مدد کرنا ثابت ہے۔ شاہ ولی اللہ صاحب نے اپنے ایک مریض کا واقعہ لکھا ہے کہ وہ صاحب فراش تھے رات کو جب سب سو رہے تھے اونہیں پیاس لگی اور کپڑا اوڑھنے کی ضرورت ہوئی کوئی پاس نہ تھا اون کے ایک بزرگ کی روح ظاہر ہوئی اوس نے پانی پلایا اور کپڑا اوڑھایا۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از فرخ آباد شمس الدین احمد شنبہ ۱۸ر شوال ۱۳۳۴ھ

جس حالت میں کہ پیر کامل میسر نہ ہو تو طالب خدا کو کیا کرنا چاہئے فقط

## الجواب ۔

درود شریف کی کثرت کرے یہاں تک کہ درود کے رنگ میں رنگ جائے واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ مرسلہ محمد عبدالواحد خاں مسلم مینی اسلام پورہ معرفت عبداللطیف ہیڈ ماسٹر میونسپل اردو اسکول
۱۳ ربیع الاول شریف ۱۳۳۵ھ

واجب الاحترام والتعظیم اعلیحضرت مدظلہم۔ قادیانی نے جس قدر تحریرات رسائل کتب اپنے دعوے کی تائید میں لکھے ہیں اگر آپ کے پاس ہوں اور ممکن ہو تو روانہ فرما دیجئے تاکہ اسکی تمام باتوں پر میں غور کرکے ایک رائے قائم کرلوں اور مباحثہ کے وقت سہولت پیدا ہو جائے کیونکہ مخالف کتابیں دینے سے انکار کرتا ہے اگر یہ نہیں ہوسکتا ہے تو کم ازکم انکی کتابوں کے نام اور جگہ جہاں سے وہ دستیاب ہو سکتی ہیں تحریر فرمادیں یہ تکلیف آپکو دینا جائز نہیں مگر کوئی اور شخص ایسا نظر نہیں آتا جو اس کام کو انجام دے سکے اب دوسری بات تردید یعنی جس قدر رسائل اشتہارات وغیرہ اسکے رد میں لکھے گئے ہوں روانہ فرمائے جائیں۔ ورنہ آخر درجہ ان کی فہرست ہی سہی اور مندرجہ ذیل شکوک رفع کردیجئے (قرآن صحاح ستہ ہی کے دلائل ہوں تو خوب ہے) ع۱ میں صحاح ستہ کو دیکھنا چاہتا ہوں مگر عربی نہیں جانتا کیا کوئی اردو ترجمہ تحت اللفظ اسکا فراہم ہوسکتا ہے اور کون سی کتاب زیادہ معتبر اور فائدہ رساں ہیں ع۲ مشکوۃ شریف میں کیا بیان ہے اس سے کیا مدد مل سکتی ہے ع۳ ہمارے یہاں سب سے زیادہ کون کون کتابیں معتبر ہیں ع۴ حضرت عائشہ کے مذہب پر آپکی کیا رائے ہے ع۵ حضرت مسیح کے زندہ ہونے کی کن کن حدیثوں سے دلیل مل سکتی ہے ع۶ سبحان الذی الخ میں سبحان کے لفظ میں کیا خصوصیت ہے ع۷ اور آپکو رات کو کیوں معراج ہوا دن کو کیوں نہ ہوا۔ ادریس خضر عزیر الیاس ان کے قصص قدرے صراحت کیساتھ بیان کیجئے ع۹ حضرت مہدی اور عیسٰی دونوں جدا جدا اشخاص ہونے کی کن کن حدیثوں میں خبر ہے۔

## الجواب۔

ع۱ صحاح ستہ کے اردو میں ترجمے ہوئے ہیں مگر عموماً وہابیہ نے کئے ہیں اور ترجمہ دیکھ کر کوئی شخص قرآن وحدیث نہیں سمجھ سکتا ع۲ مشکوۃ شریف ایک جامع کتاب ہے بہت باتوں میں مدد دیتی ہے مگر تنہا کوئی کتاب سوا قرآن عظیم کے کافی نہیں ع۳ ہمارے یہاں قرآن عظیم کے بعد حدیث میں صحیحین اور سنن اربعہ مسانید امام اعظم موطا وکتاب الآثار۔ امام محمد کتاب الخراج امام ابویوسف کتاب الحج امام عیسٰی بن ابان شرح معانی الآثار امام طحاوی مشکلات الآثار امام طحاوی عقائد میں فقہ اکبر وصایائے امام اعظم عقائد امام مفتی الانس والجن نجم الدین عمر نسفی فقہ میں ہدایہ۔ بدائع۔ مبسوط، جامع صغیر۔ جامع کبیر۔ خانیہ۔ خلاصہ۔ بزازیہ۔ غرر۔ درر۔ تنویر الابصار۔ درمختار۔ غنیہ۔ حلیہ اور ہزارہا کتب بے شمار ع۴ ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا شب معراج تک خدمت اقدس میں حاضر بھی نہ ہوئی تھیں بہت صغیر السن بچہ تھیں وہ جو فرماتی ہیں حق فرماتی ہیں آں روحانی معراجوں کی نسبت فرماتی

ہیں جو اون کے زمانے میں ہوئیں معراج جسمانی اون کی حاضری سے کئی سال پیشتر ہو چکا تھا۔ اس کے لئے درمنثور و ابن جریر و تفاسیر دیکھنی چاہئے ابھی میں اوپر کہہ چکا ہوں کہ ان مسائل میں بحث یہ قادیانیوں کا دھوکا ہے بحث اوس کے اون کفریات میں چاہئے جسکا نمونہ اوپر مذکور ہوا۔ ۶ حضرت عزت جل و علا اپنے محبوبوں کی مدح سے اپنی حمد فرمایا کرتا ہے اوس کی ابتدا کہیں ہوالذی سے ہوئی ہے جیسے ھوالذی بعث فی الامیین رسولا منھم۔ ھوالذی ارسل رسولہ بالھدی و دین الحق کہیں تبارک الذی سے تبارک الذی نزل الفرقان علی عبدہ لیکون للعلمین نذیرا کہیں حمد سے جیسے الحمد للہ الذی نزل علی عبدہ الکتب ولم یجعل لہ عوجا یہاں تسبیح سے ابتدا فرمائی ہے کہ سبحن الذی اسری بعبدہ لیلا من المسجد الحرام اس میں ایک صریح نکتہ یہ ہے کہ جو بات نہایت عجیب ہوتی ہے اوس پر تسبیح کی جاتی ہے سبحن الذی کیسی عمدہ چیز ہے سبحن کیسی عجیب بات ہے جسم کے ساتھ آسمانوں پر تشریف لیجانا کرۂ زمہریر طے فرمانا کرۂ نار طے فرمانا کروروں برس کی راہ کو چند ساعت میں طے فرمانا تمام ملک و ملکوت کی سیر فرمانا یہ تو انتہائی عجیب کی آیات بینات ہیں ہی اوتنی بات کہ کفار مکہ پر حجت قائم فرمانے کے لئے ارشاد ہوئی کہ شب کو مکہ معظمہ میں آرام فرمائیں صبح بھی مکہ معظمہ میں تشریف فرما ہوں اور رات ہی رات بیت المقدس تشریف لے جائیں اور واپس تشریف لائیں کیا کم عجیب ہے اس لئے سبحن الذی ارشاد ہوا کفار نے آسمان کہاں دیکھے اون پر تشریف لے جانیکا اون کے سامنے ذکر ایک ایسا دعوی ہوتا جس کی وہ جانچ نہ کر سکتے بخلاف بیت المقدس جس میں ہر سال اون کے دو پھیرے ہوتے رحلۃ الشتاء والصیف اور وہ خوب جانتے تھے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کبھی وہاں تشریف نہ لے گئے تو اس معجزے کی خوب جانچ کر سکتے تھے اور اون پر حجت الہی پوری قائم ہو سکتی تھی چنانچہ بحمد اللہ تعالی یہ ہی ہوا کہ جب حضور اقدس صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کا بیت المقدس تشریف لیجانا اور شب ہی شب میں واپس آنا بیان فرمایا ابوجہل لعین اپنے دل میں بہت خوش ہوا کہ اب ایک صریح حجت معاذ اللہ ان کے غلط فرمانے کی مل گئی ولہذا ملعون نے تکذیب ظاہر نہ کی بلکہ عرض کی کہ آج ہی رات تشریف لے گئے فرمایا ہاں کہا اور آج شب ہیں واپس آئے فرمایا ہاں کہا اور دن کے سامنے بھی ایسا ہی فرما دیجئے گا فرمایا ہاں اب اوس نے قریش کو آواز دی اور وہ جمع ہوئے اور حضور سے پھر اوس ارشاد کا اعادہ چاہا حضور اقدس صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے اعادہ فرمایا کافر بغلیں بجاتے صدیق اکبر کے پاس حاضر ہوئے یہ گمان تھا کہ ایسی ناممکن بات سنکر وہ بھی معاذ اللہ تصدیق سے پھر جائینگے صدیق سے عرض کی آپ نے کچھ اور بھی سنا آپ کے یار فرماتے ہیں کہ میں آج کی رات بیت المقدس گیا اور شب ہی میں واپس ہوا صدیق اکبر رضی اللہ تعالی عنہ نے فرمایا کیا وہ ایسا فرماتے ہیں کہا ہاں وہ یہ حرم میں تشریف فرما ہیں صدیق نے فرمایا اگر اونھوں نے یہ فرمایا تو واللہ حق فرمایا یہ تو مکہ سے بیت المقدس تک کا فاصلہ ہے میں تو اس پر اون کی تصدیق کرتا ہوں کہ صبح شام آسمان

کی خبر اون کے پاس آئی ہے پھر کافروں نے حضور اقدس صلے اللہ تعالی علیہ وسلم سے بیت المقدس کے نشان پوچھے جانتے تھے کہ یہ تو کبھی تشریف لے گئے نہیں کیونکر بتائینگے وہ جو کچھ پوچھتے گئے حضور اقدس صلی اللہ تعالی علیہ وسلم ارشاد فرماتے گئے کافروں نے کہا واللہ نشان تو پورے صحیح ہیں پھر اپنے ایک قافلہ کا حال پوچھا جو بیت المقدس کو گیا ہوا تھا کہ وہ بھی راستہ میں حضور کو ملا تھا اور کہاں ملا تھا اور کیا حالت تھی کب تک آئیگا۔ حضور نے ارشاد فرمایا فلاں منزل میں ہم کو ملا تھا اور یہ کہ اونکرہم نے اوس میں ایک پیالہ سے پانی پیا تھا اور راوس میں ایک اونٹ بھاگا اور ایک شخص کا پاؤں ٹوٹ گیا اور قافلہ فلاں دن طلوع شمس کے وقت آئے گا یہ مدت جو ارشاد ہوئی منزلوں کے حساب سے قافلہ کے لئے بھی کسی طرح کافی نہ تھی جب وہ دن آیا کفار پہاڑ پر چڑھ گئے کہ کسی طرح آفتاب چمک آئے اور قافلہ نہ آئے تو ہم کہدیں کہ دیکھو معاذ اللہ وہ خبر غلط ہوئی کچھ جانب شرق طلوع آفتاب کو دیکھ رہے تھے کچھ جانب شام راہ قافلہ پر نظر رکھتے تھے اون میں سے ایک نے کہا وہ آفتاب چمکا کہ اُن میں سے دوسرا بولا کہ وہ قافلہ آیا یہ ہوتی ہے سچی نبوت جس کی خبر میں سرمو فرق آنا محال ہے۔ قادیانی سے زیادہ تو اون کفار مکہ ہی کی عقل تھی وہ جانتے تھے کہ ایک بات میں بھی کہیں فرق پڑ جائے تو دعوی نبوت معاذ اللہ غلط ہو جائے گا مگر یہ جھوٹا نبی ہے کہ جھوٹ کے جھٹکے اوڑاتا ہے اور نہ وہ شرماتا ہے اور نہ اوسکے ماننے والوں کو اس کا حس ہوتا ہے بلکہ اور بکمال شوخ چشمی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہتا ہے کہ ہاں ہاں اگلے چار سو انبیا کی بھی پیشنگوئیاں غلط ہوئیں اور وہ جھوٹے یعنی بنجاب کا یہ کذاب نبی اگر دروغ گو نکلا کیا پرواہ ہے اوس سے پہلے بھی چار سو نبی جھوٹے گزر چکے ہیں یہ کوئی نہیں پوچھتا کہ جب نبوت اور جھوٹ جمع ہو سکتے ہیں تو انبیا کی تصدیق شرط ایمان کیوں ہوئی اون کی تکذیب کفر کیوں ہوگی ولکن لعنة اللہ علی الظلمین الذین یکذبون المرسلین ان عظیم وقائع نے معراج مبارک کا جسمانی ہونا بھی آفتاب سے زیادہ واضح کردیا اگر وہ کوئی روحانی سیر یا خواب تھا تو اوس پر تعجب کیا زید و عمرو خواب میں حرمین شریفین تک ہو آتے ہیں اور پھر صبح اپنے بستر پر ہیں رُویا کے لفظ سے استدلال کرنا اور الافتنة للناس نہ دیکھنا صریح خطا ہے رُویا بمعنی رویت آتا ہے اور فتنہ وآزمائش بیداری ہی میں ہے نہ خواب میں ولہذا ارشاد ہوا سبحن الذی اسری بعبدہٖ واللہ تعالی اعلم۔ ۵ رات تجلی لطفی ہے اور دن تجلی قہری اور معراج کمال لطف ہے جس سے مافوق متصور نہیں لہذا تجلی لطفی ہی کا وقت مناسب تھا۔ معراج وصل محب و محبوب ہے اور وصال کے لیے عادةً شب ہی انسب مانی جاتی ہے۔ معراج ایک معجزہ عظیم قاہرہ ظاہرہ تھا اور سنت الٰہیہ ہے کہ ایسے واضح معجزہ کو دیکھ کر جو قوم نہ مانے ہلاک کردیجاتی ہے اون پر عذاب عام بھیجا جاتا ہے جیسے اگلی امتوں میں بکثرت واقع ہوا۔ معراج کو تشریف لے جانا اگر دن میں ہوتا تو یا سب ایمان لے آتے یا سب ہلاک کئے جاتے ایمان تو کفار کے مقدر میں تھا نہیں تو یہی شق رہی کہ اون پر عذاب عام اوترتا اور حضور بھیجے

گئے سارے جہان کے لئے رحمت جنھیں اُن کا رب فرماتا ہے وما کان اللہ لیعذبھم وانت فیھم اسے رحمت عالم جب تک تم اُن میں تشریف فرما ہو اللہ انہیں عذاب کرنے والا نہیں لہذا شب ہی مناسب ہوئی۔ عہ تصانیف علما میں قصص لانبیاء دیکھئے اگر کوئی خاص بات دریافت کرنی ہو تو پوچھئے۔ حضرت عزیر کا قصہ قرآن عظیم ہی میں مذکور ہے کہ آن کی روح قبض فرمائی پھر سو برس بعد زندہ فرمایا کھانا پانی جو ساتھ تھا وہ اس سو برس میں نہ بگڑا اور سواری کے جانور کی ہڈیاں بھی گل چکی تھیں انکی نظر کے سامنے اوسکی ہڈیاں ادبھاریں اون پر گوشت چڑھایا اوسے زندہ فرمایا۔ حضرت خضر کا قصہ سیدنا موسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام کے ساتھ بھی قرآن عظیم میں ہے حضرت ادریس علیہ الصلوۃ والسلام کو دنیا سے مع جسم بہشت بریں میں اوٹھا لیا واذکر فی الکتب ادریس انہ کان صدیقا نبیا ورفعنہ مکانا علیا۔ الیاس علیہ الصلوۃ والسلام مرسلین کرام میں ہیں انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام سب بحیات حقیقی روحانی جسمانی زندہ ہیں اونکی موت صرف ایک آن کو تصدیق وعدہ الٰہیہ کے لئے ہوتی ہے جمہور علماء کے نزدیک چار نبی بے عروض موت ابتک زندہ ہیں دو آسمان پر سیدنا ادریس وسیدنا عیسیٰ اور دو زمین میں سیدنا الیاس وسیدنا خضر علیہم الصلوۃ والسلام اور یہ دونوں حضرات ہر سال حج کرتے ہیں اور ختم حج پر زمزم شریف کے پاس باہم ملتے ہیں اور آب زمزم شریف پیتے ہیں کہ آئندہ سال تک اون کے لئے کافی ہوتا ہے پھر کسی کھانے پینے کی حاجت نہیں ہوتی۔ ان کلمات پر باہم ملاقات ختم فرماتے ہیں۔ بسم اللہ ماشاء اللہ لایسوق الخیر الا اللہ ماشاء اللہ لایصرف السوء الا اللہ ماشاء اللہ ما کان من نعمۃ فمن اللہ ماشاء اللہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ۔ الیاس علیہ الصلوۃ والسلام لشکر اقدس حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ایک غار میں یہ دعا کرتے ملے اللھم اجعلنی من امۃ احمد المرحومۃ المبارکۃ المستجاب لہا۔ خضر علیہ الصلوۃ والسلام بعد وصال اقدس حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعزیت کے لئے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے پاس تشریف لائے مسجد نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے راستہ میں امیر المومنین عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے باتیں کرتے اور اون پر تکیہ لگائے ہوئے راہ چلتے نظر آئے اکابر اولیاء کرام کے پاس اکثر تشریف لایا کئے۔ حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی مجالس وعظ میں بکثرت کرم فرمایا اور ابتک اولیا سے ملتے ہیں جنگل میں بے بسی کے وقت مسلمانوں کی مدد فرماتے ہیں۔ عہ۹ ان احادیث کی تفصیل خصائص کبری امام جلال الدین سیوطی وکتاب الاشاعۃ فی اشراط لساعۃ سید علامہ محمد ابن عبدالرسول برزنجی وغیرہما میں ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ مرسلہ عبدالکریم شہر کانپور محلہ بنگام گنج ۱۵ ربیع الاول شریف ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین شرع متین اس مسئلہ میں کہ اگر کوئی مسلمان طریقہ معرفت میں کسی پیر کا مرید نہ ہو تو کیا حشر میں اوس کا پیر شیطان ہوگا۔ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ ایک حدیث روایت کی جاتی ہے من لاشیخ لہ فشیخہ الشیطن جس کا کوئی

پیر ہیں شیطان اوس کا پیر ہے اس کے پورے مصداق وہ لوگ ہیں کہ مشائخ کرام کے قائل ہی نہیں جیسے روافض و وہابیہ وغیر مقلدین اور شرف و برکت اتصال بمحبوب ذوالجلال علیہ الصلوۃ والسلام کے لئے شیخ جامع شرائط کے ہاتھ پر بیعت سنت متوارثہ مسلمین ہے اور اوس میں بے شمار منافع و برکت دین و دنیا و آخرت ہیں بلکہ وہ وابتغوا الیہ الوسیلۃ کے طرق جلیلہ سے ہے۔ والله تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ مرسلہ حکیم عبدالجبار خاں دہام پور ضلع بجنور ۲۹ ربیع الاول شریف ۳۵ھ۔

۱ کیا سید پر دوزخ کی آنچ قطعاً حرام ہے اور وہ کسی بداعمالی کی پاداش میں دوزخ میں جا ہی نہ سکے گا۔

۲ آل فاطمہ کا مخصوص اعزاز و امتیاز کیا حضرت فاطمہ خاتون جنت کے ذریعہ سے ہے کیونکہ جناب سیدہ موصوفہ سید کونین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی صاحبزادی ہیں۔ یا حضرت علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کی ذات خاص کی بدولت یہ رتبہ سادات ہے۔ فقط

**الجواب** ۔ سادات کرام جو واقعی علم الٰہی میں سادات ہوں اون کے بارے میں رب عزوجل سے امید واثق یہی ہے کہ آخرت میں اون کو کسی گناہ پر عذاب نہ دیا جائے گا حدیث میں ہے انما سمیت فاطمۃ لان اللہ تعالٰی حرمہا وذریتہا علی النار ان کا فاطمہ اس لئے نام ہوا کہ اللہ تعالٰی نے انکو اور ان کی تمام ذریت کو نار پر حرام فرما دیا۔ دوسری حدیث میں ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے حضرت بتول زہرا رضی اللہ تعالٰی عنہا سے فرمایا ان اللہ غیر معذبک ولا احد من ولدک اوکما قال صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اے فاطمہ اللہ نہ تجھے عذاب کریگا نہ تیری اولاد میں کسی کو مگر حکم قطعی بے نص قطعی نا ممکن ہے۔ ۲ امیرالمومنین مولی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کی اولاد امجاد اور بھی ہیں قریشی ہاشمی علوی ہونے سے اون کا دامان فضائل مالا مال ہے مگر یہ شرف اعظم کہ حضرات سادات کرام کو ہے اون کے لئے نہیں یہ شرف حضرت بتول زہرا کی طرف سے ہے کہ فاطمۃ بضعۃ منی فاطمہ میرا ٹکڑا ہے۔ کل بنی اب ینتمون الی عصبتہم وابیہم الا بنی فاطمۃ فانا ابوھم۔ سب کی اولادیں اپنے باپ کی طرف نسبت کی جاتی ہیں سوا اولاد فاطمہ کے کہ میں اون کا باپ ہوں۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ مرسلہ حکیم عبدالشکور صاحب از ڈاکخانہ رتسڑ ضلع بلیا ۲ ربیع الاخر ۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین سوالات مندرجہ ذیل میں ۱ زید کہتا ہے کہ اس پر ائمہ مجتہدین و علمائے کاملین و حضرات محدثین کا اتفاق ہوچکا ہے کہ ان صحاح ستہ میں آنحضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے دہن مبارک کے ارشاد فرمائے ہوئے کلمات بعینہ اوس حدیث میں موجود نہیں بلکہ صحابہ نے معنی مرادی ہی کو اختیار فرماکر اوس پر حدیث کا حکم دیدیا ہے۔ زید کا یہ قول صحیح ہے یا غلط اور ایسے شخص پر آپ کا کیا فتویٰ ہے جو رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی حدیث لفظی کو رد کرتا ہے۔

۲ حدیث اولُ ماخلق اللّٰہ نوری واول ماخلق اللّٰہ العقل واول ماخلق اللّٰہ القلم واول ما خلق اللّٰہ العرش یہ چار حدیثیں ہیں ان میں سے کون صحیح ہے اور کون موضوع زید کہتا ہے کہ حدیث اول ما خلق اللّٰہ نوری بالمعنی صحیح ہے اگرچہ اس کے الفاظ کتابوں میں مذکور نہیں۔ اب علما سے سوال یہ ہے کہ جس حدیث کے الفاظ کتب احادیث میں مذکور نہیں اوس کو موضوع کہیں گے یا نہیں اور اسکے مرادف کون حدیث ہے جس کے اعتبار سے کہا جائے کہ یہ حدیث بالمعنی صحیح ہے اور حدیث کے موضوع ہونے کے لئے کیا شرط ہے الفاظ اور معنی دونوں یا صرف الفاظ معنی نہیں۔ جواب مفصل تحریر فرمایئے مع حوالہ کتب بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ ۱ روایت حدیث کے دونوں طریقے ہیں روایت باللفظ و روایت بالمعنی خود حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے تحدیث بالمعنی کی اجازت فرمائی ہے قرآن عظیم کے نظم کریم وحکم عظیم دونوں کے ساتھ تعبد ہے اوس میں نقل بالمعنی جائز نہیں حدیث کے حکم کے ساتھ تعبد ہے جو الفاظ کریمہ جوامع الکلم سے ارشاد ہوئے ہیں وہ بعینہا منقول ہیں اور باقی میں لفظ پر اقتصار موجب ضیق وعسر تھا اور اللہ عزوجل فرماتا ہے ماجعل علیکم فی الدین من حرج اور وہ یقیناً حدیث ہے اوسے یہ کہنا کہ صحابہ نے اوس پر حدیث کا حکم دے دیا ہے ایک بہت برا پہلو رکھتا ہے بادشاہ فرمائے زید سے کہو کہ ابھی آئے اوس پر حکم پہنچانے والا زید سے جاکر کہے کہ ظل سبحانی نے فرمایا ہے فوراً حاضر ہو بیشک اوس نے بادشاہ ہی کا حکم پہنچایا اور بادشاہ ہی کی بات نقل کی ۲ عبدالرزاق نے اپنی مصنف میں جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ یاجابر ان اللّٰہ خلق قبل الاشیاء نور نبیک من نورہ۔ اے جابر بیشک اللہ تعالیٰ نے تمام عالم سے پہلے تیرے نبی کے نور کو اپنے نور سے پیدا کیا یہ اوس معنی میں نص صریح ہے اور قلم وعقل کے بارے میں بھی احادیث ذکر کی جاتی ہیں جن میں سے احادیث عقل غایت درجہ ضعف میں ہیں۔ حدیث کے جب معنی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ثابت اور صحیح ہیں تو اوسے موضوع نہیں کہہ سکتے ورنہ صحیحین کی صدہا حدیثیں معاذاللہ موضوع ہو جائیں گی ہاں اگر کوئی یہ دعویٰ کرے کہ یہی الفاظ بعینہا زبان اقدس سے صادر ہوئے ہیں اور اسکا ثبوت نہو تو وہ سخت خاطی ہے اور اگر دانستہ ایسا کہے تو من کذب علی متعمدا فلیتبوأ مقعدہ من النار میں داخل واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ از مطبع اہلسنت وجماعت بریلی مسئولہ منشی اعجاز احمد صاحب قیصر مرادآبادی کاتب مطبع مذکور۔ ۵ رجب ۱۳۲۵ھ

اسی پر آپکو قیصر مسلمانی کا دعویٰ ہے + کبھی یاد خدا کریں کبھی ذکر بتاں کریں۔ یہ بحر ہزج سالم ہے یا مزاحف مسبع۔ کریں اور کریں میں کیا فرق ہے اور کریں کی کیا فارسی ہوگی۔

**الجواب** ۔ مثمن سالم ہے تین کا نون تقطیع میں حسب قاعدہ نہ آئیگا لہذا مسبغ نہیں ہاں ایک مصرع مسبغ ہے ع اسیران قفس کا دم گھٹا جاتا ہے اے صیاد ۔ فعل کا اثر اپنے لئے حاصل کرنا ہو خواہ دوسرے کے لئے اوسے مطلقاً کرنا کہیں گے اور کرلینا وہاں کہ اپنے لئے تحصیل اثر مقصود ہو اگرچہ اسیقدر کہ اوس سے فراغ حاصل ہوا میں نے بات کرلی یعنی کرچکا اور کردینا وہاں کہ دوسرے تک وصول اثر مقصود ہو نفع خواہ ضرر نکاح کرلیا یعنی اپنا اور کردیا یعنی دوسرے سے اور کیا دونوں کو شامل ہے سر اپنا چاک کرلیا اور دوسرے کا کردیا اور کیا عام ۔ فارسی میں اس مختصر ترکیب کا ترجمہ نہیں اور یہ فقط کرنے ہی سے خاص نہیں بلکہ ہر فعل میں ہے جیسے کھالو پی لو مگر وہ وہیں ہوگا جہاں دوسرے پر اثر پہنچے کھادو نہ کہا جائے گا انار توڑ دو یعنی دوسرے کو اور توڑ لو یعنی اپنے لئے اور اگر دوسرے کے لئے توڑ رہا ہے اوس سے کہا انار توڑ لو تو ایک بات نہیں یہاں وہی بمعنی فراغ ہے کہ یہ اثر اپنے لئے ہے ۔ فقط ۔

## اجازت نامہ اوراد و وظائف واعمال

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم ؕ

فقیر غفرلہ المولی القدیر نے جملہ نقوش وتعویذات خاندانی جو فقیر کو اپنے مشائخ کرام رضی اللہ تعالی عنہم یا حضرت جناب سید شاہ ابو الحسین احمد نوری میاں صاحب قبلہ مارہروی قدس سرہ العزیز یا ارشادات ائمہ کرام واولیائے عظام وعلمائے اعلام سابقین رحمۃ اللہ علیہم اجمعین سے پہنچے یا فقیر نے بفضلہ تعالی مجاز و ماذون ہوکر خود ایجاد کئے یا آئندہ ایجاد کروں اون سب کی اجازت عامہ تامہ صحیحہ صریحہ اپنے خواہرزادہ برخوردار حکیم علی احمد خاں سلمہ کو دی مولی تعالی اپنے کرم سے برکت فرمائے شرط یہ ہے کہ کسی کام خلاف شرع کیلئے نہ خود استعمال کریں نہ کسی ایسے کو دیں یا بتائیں جو کوئی کام خلاف شرع چاہتا ہو ۔

۱ جسطرح عورتیں اکثر تسخیر شوہر چاہتی آتی ہیں ہمارے کہنے میں ہو جائے جو ہم کہیں وہی کرے یہ حرام ہے ۔ حدیث میں اسے شرک فرمایا اللہ عزوجل نے شوہر کو حاکم بنایا نہ کہ محکوم ۔ یا یہ چاہتی ہیں کہ اپنی ماں بہن سے جدا ہوجائے یا اون کو کچھ نہ دے بہن کو دے یہ سب مردود خواہشیں ہیں ۔ مقدمات فوجداری میں مسلمانوں کو نقوش حفاظت دیئے جائیں ۔ دیوانی و مال کے مقدمات میں جبتک معلوم نہو کہ یہ حق پر ہے نہ دیں کہ ظالم کی اعانت حرام ہے حب وتسخیر عورت کے لئے نقش وعمل کسی کو نہ دیا جائے اس میں اکثر مقاصد فاسد بھی ہوتے ہیں اگر فی الواقع نکاح ہی کا طالب ہو جب بھی بصریح اندیشہ معصیت ہے کہ اجنبی کی محبت دل عورت میں پیدا ہونا سم قاتل ہے ممکن کہ نکاح میں تعویق ہو یا اولیائے زن نہ مانیں اور محبت طرفین سے پیدا ہوچکی تو اس کا نتیجہ برا ہو ۔ یونہیں اگر تسخیر زن نہ چاہے بلکہ اولیائے زن کی تسخیر کہ وہ اس سے نکاح کردیں اور یہ اون کا کفو نہ ہو یعنی ایسا کم ہو کہ اس سے اوس کا نکاح اولیائے زن کے لئے باعث مطعونی یا معصیت شرعی ہو جب بھی ہرگز نہ دیں کہ یہ مسلمانوں کو

مضرت رسانی ہے بلکہ بہتر یہ ہے کہ اس مقصد کے لئے مطلقاً دیا ہی نہ جائے نکاح خصوصاً ہندوستان میں عمر بھر کا ساتھ ہوتا ہے اور انجام کا علم اللہ عزوجل کو۔ ممکن کہ یہ رشتہ طرفین میں کسی کے لئے شر ہو تو شر کا سبب بنانا نہ چاہئے یہاں ایسوں کو ہمیشہ یہی ہدایت کی جاتی ہے کہ استخارہ شرعی کریں اور دعا کہ اللہ عزوجل وہ کرے جو بہتر ہو۔ نہ خود کسی مسلمان کی ضرر رسانی کا کوئی عمل کیا جائے نہ کسی کو بتایا جائے اگرچہ وہ اپنی کتنی ہی مظلومی اور اوس کا ظالم و موذی ہونا ظاہر کرے ہاں اگر ثبوت شرعی سے ثابت ہوجائے کہ وہ عام طور پر موذی وظالم ہے تو اوس کے لئے اوسی قدر ضرر کی خواہش روا ہے جس قدر کا شرعًا اوسے استحقاق ہے اوس سے زیادہ حرام اور اس کا صحیح معیار پر اندازہ خصوصًا اپنے معاملہ میں بہت دشوار ہوتا ہے لہذا ہمیشہ یہاں یہ تیغ ہی ہاتھ میں رکھی تلوار کام میں نہ لائی گئی اسی پر عمل رہے مسلمانوں کو لوجہ اللہ تعویذات و اعمال دیئے جائیں دنیوی نفع کی طمع نہ ہو جیسا آجتک بحمد اللہ تعالٰی یہاں کا دستور ہے۔ کفار کو اگر نقوش دیئے جائیں تو مضر۔ اونہیں مظہر کی اجازت نہیں اور وہ بھی اون مرض ہو جس سے کسی مسلمان کا نقصان نہ ہو اور اون سے معاوضہ لینے میں مضائقہ نہیں بلکہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم سے ثابت ہے۔ جو کافر خصوصًا مرتد جیسے قادیانی نیچری وہابی رافضی چکڑالوی غیر مقلد مسلمان کو ایذا دیا کرتا ہو اگرچہ رسائل کی تحریر یا مذہبی تقریر سے اوس پر سے دفع بلا خواہ رفع مرض کا بھی نقش نہ دیا جائے اور ایسا نہ ہو اور اوس کام میں کسی مسلمان کا ذاتی نقصان بھی نہ ہو جب بھی مرتدوں کا مبتلائے بلا ہی رہنا بھلا۔ اور اگر دین تو ضرور بمعاوضہ کہ اوس میں دینی نفع تو تھا ہی نہیں دنیوی بھی نہ ہو تو آخر کس لئے۔ یہ بارہ باتیں بطور نمونہ ہیں غرض ہر طرح مصلحت شرعیہ ملحوظ رہے اللہ عزوجل توفیق دے۔ آمین۔

سلخ رجب مرجب ۱۳۳۵ھ ہجریہ قدسیہ علی صاحبہا وآلہ افضل الصلوۃ والتحیۃ۔

حامی دین متین ماحی البدعۃ والشرک محی الدین جناب مولنا زاد اللہ شرفہ۔ بعد ہدیہ سلام وسنت رسول علیہ الصلوۃ والسلام معلوم فرمادیں ایک فتوی جس میں چند سوال ہیں آنجناب کی خدمت میں پیش کرنے کا قصد ہے اگرچہ مدارس اسلامیہ و جائے افتا تو ہندوستان میں کثیر ہیں ولیکن بندہ کی خوشی یہ ہے کہ آنجناب کی لسان ترجمان فیض رسان وکلک سے جواب ظہور میں آئے اسوقت چونکہ رمضان شریف ہے روزہ کی وجہ سے شاید جواب میں دقت وکلفت ہو بدین خیال مقدم یہ جوابی خط ارسال کرکے آنجناب کی مرضی مبارک کی جاتی ہے کہ اگر فتوی اس وقت رمضان شریف میں بھیجا جائے تو کیا اسوقت جواب مل سکتا ہے یا کہ بعد رمضان شریف اگر بعد رمضان شریف فتوی بھیجا جائے تو شوال کے کتنی تاریخ تک بھیجا جائے آپ کے جواب کی انتظاری ہے جیسا آپ فرمائینگے ویسا کیا جاویگا۔ فقط زیادہ والسلام۔ جوابی خط ارسال ہے۔

جناب من سلکم وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ رمضان مبارک میں بھی فتاوے بفضلہ تعالٰے

لکھے جارہے ہیں آپ نے استفتا نہ بتایا کس مضمون کا ہے بعض ضروری وفوری ہوتے ہیں بعض مہلت وفرصت کے بعض ایسے کہ جواب دینا ہی بیکار یا ضروریات کے آگے ناقابل اعتبار۔ غرض فتاوی کہ پوچھے جاتے ہیں اون کی حالتیں بہت مختلف ہیں لوگ گمان کرتے ہیں کہ ہمارے ہر فتوی کا جواب ملنا شرعًا لازم ہے اور وہ بھی تحریری اور حضرت سیدنا ابن مسعود علیہ الرضوان فرماتے ہیں من افتی فی کل ما استفتی فھو مجنون جو ہر استفتا کا جواب دے مجنون ہے یہ اس لئے لکھدیا کہ اگر آپ نوعیت سوال سے مطلع فرماتے تو جواب لا ونعم و دیر وشتاب معین ہوسکتا۔ والسلام۔

**مسئلہ۔** از شہسرام ضلع گیا محلہ پٹیان ٹولی عرف نیم کا بے خاں مرسلہ حکیم سراج الدین احمد صاحب ۱۷/ شوال ۱۳۳۵ھ

دیوبندی سہارنپوری، نانوتوی والہ آبادی وغیرہم واعظین مدارس ومساجد کی تعمیر وتحفظ میں بلا ترجیح یکدیگر جو کچھ اقوال مختلفہ بیان کرتے ہیں کہاں تک حق بجانب ہے تا وقتیکہ بدعت واجب مندوب مباح حرام مکروہ اور بدعت کی وجہ حسن وقبح اور فرق درمیان بدعت ومباح وتخصیص حدیثیں من سن سنۃ حسنۃ ومن سن سنۃ سیئۃ۲ من احدث فی امرنا ھذا مالیس منہ۳ من ابتدع بدعۃ ضلالۃ لا یرضاھا اللہ کے مطابق ہر امور حسنہ کو سیئہ سے پاک رہنے کا حال مفصل نہ کہہ سنائیں کہ عوام غلط فہمی سے حق تلفی کرکے امور حسنہ کو آمیزش ممنوعات کے مذموم نہ کردیں اگر اسکا التزام مذکورین اپنے اپنے وعظ میں نہ کریں تو مورد الزام ہوسکتے ہیں یا نہیں۔

**الجواب**

واعظ کے لئے پہلی شرط یہ ہے کہ مسلمان ہو دیوبندی عقیدے والے مسلمان ہی نہیں۔ اون کا وعظ سننا حرام اور دانستہ اونہیں واعظ بنانا کفر علمائے حرمین شریفین نے فرمایا ہے کہ من شك فی کفرہ وعذابہ فقد کفر اسیطرح تمام وہابیہ غیر مقلدین فانھم جمیعا اخوان الشیاطین۔ دوسری شرط سنی ہونا غیر سنی کو واعظ بنانا حرام ہے اگرچہ بالفرض وہ بات ٹھیک ہی کہے حدیث میں ہے نبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم فرماتے ہیں اتخذ الناس رؤساجھالا فافتوا بغیر علم فضلوا واضلوا لوگوں نے جاہلوں کو سردار بنالیا اونھوں نے بے علم احکام شرعی بیان کرنے شروع کئے تو آپ بھی گمراہ ہوئے اور اوروں کو بھی گمراہ کیا۔ چوتھی شرط فاسق نہ ہونا تبیین الحقائق وغیرہ میں ہے لان فی تقدیمہ تعظیمہ وقد وجب علیھم اھانتہ شرعًا اور جب یہ سب شرائط مجتمع ہوں سنی صحیح العقیدہ عالم دین متقی وعظ فرمائے تو عوام کو اوس کے وعظ میں دخل دینے کی اجازت نہیں وہ ضرور مصالح شرعیہ کا لحاظ رکھے گا ہاں اگر کسی جگہ کوئی خاص مصلحت ہو جس پر اوسے اطلاع نہیں تو پیش از وعظ مطلع کردیا جائے کہ یہاں یہ حالت ہے۔ واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ۔** مرسلہ جناب قاضی ارشاد علی صاحب از بیسلپور ضلع پیلی بھیت ۱۵/ ذیقعدہ ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ استن حنانہ یعنی وہ چوب خشک جس سے حضور پر نور علیہ الصلوۃ والسلام

تکیہ لگا کر وعظ فرمایا کرتے تھے اور جس کا قصہ مولانا روم رحمۃ اللہ تعالیٰ نے مثنوی شریف میں تحریر فرمایا ہے کیسے اُس کو حضور اقدس صلی تعالیٰ علیہ وسلم نے دفن کیا اور اُسکی نماز جنازہ پڑھی۔

**الجواب** ۔ نماز جنازہ پڑھنا غلط ہے اور منبر شریف کے نیچے دفن کرنا ایک روایت میں آیا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ مقام گڈہوا ضلع پلاموں مرسلہ حکیم محمد عبدالحق صاحب۔

(۱) جو شخص کسی پیر سے مرید ہوا ہو اور قبل اس کے کہ وہ طریقت کی تعلیم پورے طور سے پائے اوسکے پیر نے انتقال کیا تو مگر جانے اول پیر کے وہ شخص کسی دوسرے عالم سے جو علم قرآن و حدیث و فقہ میں کامل و سند یافتہ ہو اور پیر کامل سے اوسکو اجازت مرید کرنیکی اور خلافت حاصل ہو مرید ہو سکتا ہے یا نہیں اور مرید ہونا اوس کا شرعاً از روئے طریقت جائز و درست ہوگا یا نہیں۔

(۲) پیر ہونے کے لئے سید اور آل رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہونا ضرور ہے دوسرے قوم کا عالم و طریقت سے واقف و پیر سے اجازت و خلافت پایا ہوا پیر ہونے اور مرید کرنیکے قابل نہیں ہو سکتا ہے یا کیا تحقیق اس مسئلہ کی ہے مع سند جواب درکار ہے۔ بینوا ایہا العلماء الکرام جزاکم اللہ یوم القیام

**الجواب** ۔ جائز ہے اس پر شرع سے کوئی ممانعت نہیں جبکہ وہ عالم چاروں شرائط پیری کا جامع ہو۔ اگر (ایک) شرط بھی کم ہے تو اوس سے بیعت جائز نہیں سب میں اہم و اعظم شرط (۱) مذہب کا سنی صحیح العقیدہ مطابق عقائد علمائے حرمین شریفین ہونا۔ دوسری (۲) شرط فقہ کا اتنا علم کہ اپنی حاجت کے سب مسائل جانتا ہو اور حاجت جدید پیش آئے اوس کا حکم کتاب سے نکال سکے بغیر اس کے اور فنون کا کتنا ہی بڑا عالم ہو عالم نہیں۔ تیسری (۳) شرط اوس کا سلسلہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک صحیح و متصل ہو۔ چوتھی شرط علانیہ کسی کبیرہ کا مرتکب یا کسی صغیرہ پر مصر نہ ہو ان شرائط کے ساتھ اوس سے ارادت کر سکتا ہے۔ مگر یہ ارادت ارادت استفاضہ ہوگی نہ ارادت استعاضہ یعنی پیر کو چھوڑ کر اوسکے عوض پیر بنانا کہ جو ایسا کریگا دونوں طرف سے محروم رہیگا۔ بشرطیکہ اوس کا پہلا پیر ان چاروں شرائط کا جامع تھا اور اگر اُس میں وہ شرطیں نہ تھیں تو وہ پیر بنانے کے قابل ہی نہ تھا آپ ہی کسی دوسرے جامع شرائط کے ہاتھ پر بیعت چاہئے۔

(۲) یہ محض باطل ہے پیر ہونے کے لئے وہی چار شرطیں درکار ہیں سادات کرام سے ہونا کچھ ضرور نہیں ہاں اون شرطوں کے ساتھ سید بھی ہو تو نور علی نور ہے باقی اوسے شرط ضروری ٹھہرانا تمام سلاسل طریقت کا باطل کرنا ہے سلسلۂ عالیہ قادریہ سلسلۃ الذہب میں سیدنا امام علی رضا اور حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے درمیان جتنے حضرات ہیں کوئی سادات کرام سے نہیں اور سلسلہ عالیہ چشتیہ میں تو امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم کے بعد ہی سے امام حسن بصری ہیں کہ نہ سید نہ قریشی نہ

عربی اور سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کا خاص آغاز ہی حضور سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے اسی طرح دیگر سلاسل رضوان اللہ تعالیٰ علی مشایخہا اجمعین واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** از ڈاکخانہ و باموں کے تحصیل ڈسکہ ضلع سیالکوٹ مرسلہ محمد قاسم صاحب قریشی مدرس مدرسہ مورخہ ۲۷ ذیقعدہ ۱۳۳۵ھ

سوال رفع اشتباہ کے لئے مطلع فرمادیں کہ دن رات کی تبدیلی کا موجب گردش ارضی ہے یا سماوی جواب سے تفصیل شکور فرمادیں اللہ تعالیٰ جزائے خیر و توفیق نیک عطا فرمادے

**الجواب** ۔ دن رات کی تبدیلی گردش ارضی سے ماننا قرآن عظیم کے خلاف اور نصاریٰ کا مذہب ہے اور گردش سماوی بھی ہمارے نزدیک باطل ہے حقیقۃً ادن کا سبب گردش آفتاب ہے قال اللہ تعالیٰ والشمس تجری لمستقرلہا ذلک تقدیر العزیز العلیم۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از محلہ بارہ ریواڑی ضلع گورگانوہ ہزاری مرسلہ مرزا یوسف صاحب مورخہ ۳۰ ذیقعدہ ۱۳۳۵ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین شرع متین اس مسئلہ میں جس کے متعلق حدیث شریف ذیل میں درج ہے عن جابر بن سمرۃ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول لا یزال الاسلام عزیزا الی اثنا عشر خلیفۃ کلھم من قریش وفی روایۃ لا یزال امر الناس ماضیا ما ولیھم اثنا عشر رجلا کلھم من قریش وفی روایۃ لا یزال الدین قائما حتی تقوم الساعۃ او یکون علیھم اثنا عشر خلیفۃ کلھم من قریش ۔ اشارۃً یہ عبارت کتاب سے نقل کردی ہے مجھ کو عربی لکھنے پڑھنے کی مہارت نہیں ہے لہذا یہ کام اہل علم کا ہے کہ وہ ذرا سے اشارہ سے سمجھ لیں ۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ بموجب اس حدیث شریف کے وہ کون سے بارہ خلیفہ قریش میں سے اس سرور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد جانشین یا ولیعہد یا نائب منجانب خدا و رسول امت محمدیہ میں قابل شمار ہیں چونکہ خلیفہ اول حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے لیں تو پوری تعداد ہوگی اور اگر حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے لیں تو اصحاب ثلثہ رہ جاتے ہیں غرض کون سی وہ صورت حق ہے جو اس حدیث شریف کا مصداق ہے یا یہ حدیث ہی نہیں ماننے کے قابل ہے ۔ اللہ تعالیٰ آپکو جزائے خیر عنایت کرے جواب سے ممنون فرمائیے ۔

**الجواب** ۔ حدیث ہے اور صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہی شمار لینا لازم کہ اسی حدیث کی ایک روایت میں ہے یکون بعدی اثنا عشر خلیفۃ ابوبکر لا یلبث الا قلیلا میرے بعد بارہ خلیفہ ہوں گے ابوبکر تھوڑے ہی دن رہیں گے ۔ اس میں مراد وہ خلفا ہیں کہ والیان امت ہوں اور عدل و شریعت کے مطابق حکم کریں ان کا متصل مسلسل ہونا ضرور نہیں نہ حدیث میں کوئی لفظ اس پر دال ہے ان میں سے خلفائے اربعہ و امام حسن مجتبیٰ و امیر معاویہ و حضرت عبداللہ بن زبیر و حضرت عمر بن عبدالعزیز معلوم ہیں اور آخر زمانہ

میں حضرت سیدنا امام مہدی ہوں گے رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین یہ نو ہوئے باقی تین کی تعین پر کوئی یقین نہیں
واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از ایلٹا کاٹھیاوار مرسلہ سید قاسم علی قادری مورخہ ۴ ر ذی الحجہ ۳۵ھ
مخدومی ومطاعی بندہ قبلہ مولانا مولوی احمد رضا خاں صاحب مدظلہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔
میں قادریہ خاندان میں مرید ہوئے تھے مگر چونکہ اب حضرات نقشبندیہ کے بزرگ سرہند شریف سے یہاں آتے ہیں جس کے وجہ سے یہاں کے لوگ خاندان نقشبندیہ میں اب بیعت ہوتے جاتے ہیں۔ اور سلسلہ قادریہ عالیہ روز بروز گھٹتا چلا ہے۔ مجھے بھی لوگوں نے مجبور کیا ہے کہ ہم بھی بیعت اس خاندان میں کرو مجھے مکتوبات امام ربانی مجدد الف ثانی کی اردو تینوں جلدیں دی گئی ہیں اس کو پڑھکر میں اس کا خلاصہ آپ سے طلب کرتا ہوں کہ اس خاندان میں بیعت ہونا چاہئے یا نہیں۔ اور مکتوبات اور دیگر کتب خاندان نقشبندیہ پر اہل سنت والجماعت کا اتفاق ہے یا نہیں۔

**الجواب** ۔ ہمارے نزدیک خاندان عالیشان قادریہ سب خاندانوں سے اعلیٰ وافضل ہے اور تبدیل شیخ بلا ضرورت شرعیہ جائز نہیں حدیث میں ارشاد ہوا من رزق فی شیئ فلیلزمہ مکتوبات مثل اور کتب مشائخ کے ہے اور تفصیل عقائد اہلسنت وبیان مسائل نفیسہ فقہ وکلام کے سبب بہت کتب پر مزیت ہے البتہ سیدنا امام مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ وغیرہ ائمہ دین کا ارشاد کل ماخوذ من قولہ الخ سوائے قرآن عظیم سب کتب کو شامل ہے نہ اوس سے ہدایہ درمختار مستثنیٰ نہ فتوحات ومکتوبات وملفوظات اس مسئلہ کی زیادہ تفصیل فتاوی فقیر میں ہے۔

**مسئلہ** ۔ از جے پور مکان نواب واجد علی خانصاحب مرسلہ جناب مولوی محمد رکن الدین صاحب الوری
مورخہ ۱۴ ر صفر ۳۶ھ
تاج العلماء مایہ ناز ماسیان مخزن علوم حضرت مولانا الحاج مولوی احمد رضا خانصاحب مداللہ ظلالکم۔
السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ ایک مدت سے گو ذریعہ مراسلت دریافت خیریت مزاج وہاج سے قاصر ہوں مگر الحمد للہ کہ مردمان آیندگان کی زبانی خیریت معلوم ہونے سے مسرت ہوتی رہتی ہے ایک عرصہ کے بعد حضرت خواجہ غریب نواز قدس سرہ کے دربار دُربار میں حاضری کا اتفاق ہوا واپسی میں جے پور بھی نواب واحد علی خاں صاحب کے طلب کرنے پر قیام کرنا پڑا۔ ایک مولوی وہابی سے گفتگو ہوئی۔ اثنائے گفتگو میں مولوی عبد السمیع صاحب مرحوم مغفور کی اوس عبارت پر کہ جو انہوں نے حدیث نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم من احدث فی امرنا ھذا مالیس منہ فھو رد کے نسبت لکھا ہے کہ شارحین نے مالیس منہ کی شرح میں یہ لکھا ہے فیہ اشارۃ الی ان احداث مالا ینازع الکتاب

والسنۃ لیس بمذموم یہ اعتراض کیا کہ یہ الفاظ کسی شرح میں نہیں ہیں اوس وقت صحیحین کو جو دیکھا گیا تو نہ مولوی احمد علی سہارنپوری کے شرح میں اور نہ نووی میں اس کا پتہ لگا۔ لہذا گذارش ہے کہ جناب اس عبارت کو تحریر فرمادیں کہ کونسی شرح میں ہے کیونکہ مولوی عبدالسمیع صاحب مرحوم نے بھی کسی شرح کا حوالہ نہیں دیا دوسرا شاہ احمد سعید مجددی رحمۃ اللہ علیہ نے تحقیق حق المسائل کے اندر ثبوت سوم وچہلم میں بحوالہ حاشیہ یہ عبارت نقل فرمائی ہے ان المسلمین یجتمعون فی کل عصر و زمان یقرءون القرآن ویھدون ثوابہ لموتاھم وعلی ھذا اھل الصلاح والدیانۃ من کل مذاھب من المالکیۃ والشافعیۃ وغیرھم ولاینکر ذلک منکر فکان اجماعًا عند اھل السنۃ والجماعۃ خلافا للمعتزلۃ۔ شاہ صاحب موصوف نے بھی کسی شرح کا حوالہ نہیں دیا اس کے بارے میں بھی عرض ہے کہ جناب تحریر فرمادیں کہ یہ عبارت کون سی شرح میں موجود ہے۔ وہابی صاحب کا یہ اعتراض ہے کہ سنی یونہیں جھوٹے حوالے دیتے ہیں۔ فقیر کے بھی نظر سے نہیں گزرا۔ جواب باصواب اور روانہ فرمایا جائے بفضل تعالٰی یہاں سے تو اس وہابی کو نکلوا دیا ہے مگر ہمکو بھی تو ان عبارتوں کی اصلیت معلوم ہونا چاہئے زیادہ نیاز مسکین محمد رکن الدین نقشبندی قادری الوری

**الجواب**۔ مولینا المکرم ذی المجد الکرم اکرمکم الاکرم تعالٰی وتکرم وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، پہلی عبارت مرقاۃ شرح مشکوۃ علی قاری طبع مصر جلد اول ص ۱۷۱ سطر اخیر شروع باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ میں ہے اور دوسری بنایہ شرح ہدایہ للامام محمود العینی طبع لکھنؤ جز ثانی از جلد اول اوائل ص ۱۲۱۲ آغاز باب الحج عن الغیر میں۔ جناب مولانا اہلسنت آئینہ ہیں وہابی کو آئینے میں اپنا ہی مونہہ دکھا دیا۔ یہ شیوہ وہابیہ کا ہے کتابیں دل سے گڑھ لیں علماء دل سے تراش لیے۔ پھر عبارت گڑھنی کیا مشکل ہے۔ والسلام۔

**سوال**۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ برکاتہ من جانب احقر العباد ملک محمد امین جالندھر شہر۔ مجموعہ فتاوی عبدالحی صاحب اہلسنت والجماعت کے مطابق ہے یا کچھ گڑبڑ ہے اطلاع بخشی جاوے۔

**الجواب**۔ وعلیکم السلام ورحمۃ وبرکاتہ اوس میں بہت مسائل میں فرق ہے خصوصًا پہلی اور دوسری جلد میں جس کی کچھ کچھ اصلاح خود اونھوں نے اپنی تیسری سوالات قائم کرکے کی ہے والسلام

**مسئلہ**۔ از امروہہ مرسلہ رفیق احمد صاحب عباسی محلہ مورخہ ۱۹ ربیع الاول شریف ۱۳۳۶ھ

مرشدی ومولائی مدفیوضکم العالی۔

بعد آداب و نیاز غلامانہ گذارش ہے کہ یہاں بعض اشخاص اس امر کے مدعی ہیں کہ سادات بنی فاطمہ علیہا الصلوۃ والسلام میں سے کوئی متنفس خواہ وہ کوئی مشرب رکھتا ہو اور کیسے ہی اعمال کا ہونار دوزخ سے بری ہے اور ثبوت میں آیت تطہیر و حدیث اکرموا اولادی الخ وغیرہ کے علاوہ شیخ اکبر محی الدین ابن عربی کی فتوحات مکیہ کا باب سلمان فارسی پیش کرتے ہیں اس کے متعلق آں قبلہ کی جو کچھ رائے اقدس ہو

اُس سے مطلع فرمایئے۔ زیادہ آرزوئے قدمبوسی فقط۔

**الجواب** ۔ سید کوئی مشرب رکھتا ہو یہ لفظ بہت وسیع ہے آجکل بہت مشرب صریح کفر وارتداد کے ہیں جیسے قادیانی، نیچری، رافضی، وہابی، چکڑالوی۔ دیوبندی وغیرہم جو مشرب کفر رکھتا ہو ہرگز سید نہیں۔ انه لیس من اهلك انه عمل غیر صالح ہاں سلامت ایمان کے ساتھ اعمال کیسے ہی ہوں اللہ عزوجل کے کرم سے امید واثق یہی ہے کہ جو اوس کے علم میں سید ہیں اون سے اصلاً کسی گناہ پر کچھ مواخذہ نہ فرمائے حدیث میں ہے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں ان فاطمة احصنت فرجها فحرمها الله وذریتها علی النار۔ رواہ البزار وابویعلی والطبرانی فی الکبیر والحاکم وصحح وتمام فی فوائده کلهم عن عبد الله بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ اسی باب میں اور احادیث بھی وارد ہیں کہ ذریت بتول زہرا عذاب سے محفوظ ہے وزعم المناوی "اما هی وابناها فالمراد فی حقهم التحریم المطلق واما من عداهم فالمحرم علیهم نار الخلود" اھ و رایتنی کتبت علیه **اقول** قد علم المحفوظون من اهل السنة والجماعة ان نار الخلود محرمة علی کل من قال لا اله الا الله فما خصوصیة ذریة زهراء بل المعنی یحول العزیز المقتدر هو التعمیم والله ذو الفضل العظیم۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از پورسہ پوسٹ آفس نیت پور ضلع دیناج پور مرسلہ محمد حافظ علی صاحب ام ام رجسترار پورسہ ۲۷ ربیع الاول ۱۳۳۶ھ

شخصے می گوید کہ سوائے قصہ ابن الصیاد رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم با دجال ملاقات کردہ بودند و دجال بر صورت خود کہ بوقت خروج باشدہ بود وحضرت عمر رضی اللہ عنہ ممانعت آنحضرت گوش نہ کردہ برآن دجال تلوار زدہ بودند اما بر دجال نہ افتادہ بر پیشانی مبارک حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ او فتادہ بود بنا برآن از آں پیشانی مبارک بے انتہا خون جاری شدہ بود وہم برآن نشانے باقی ماندہ بود ایں روایتش صحیح است یا غلط۔

**الجواب** ۔ ایں کذب وافترائے محض ست ما نا کہ از مختلقات اہل رفض ست قاتلهم الله انی یؤفکون۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ بعض اردو کتابوں میں ہے کہ حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا حیض ونفاس سے مبرا ومنزہ تھیں یہ صحیح ہے یا نہیں۔

**الجواب** ۔ یہ حدیث میں آیا ہے ان ابنتی فاطمة اٰدمیة حوراء لم تحض ولم تطمث۔ بیشک میری صاحبزادی بتول زہرا انسانی شکل میں حوروں کی طرح حیض ونفاس سے پاک ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ از شہر محلہ قلعہ مرسلہ حامد حسین خاں مؤرخہ ۱۴ ربیع الآخر شریف ۱۳۳۶ھ

مخدومی مکرمی محتشمی دامت برکاتہ سلام علیکم۔ جناب ہربانہ مہربانی فرما کر تحریر فرمائیں کہ مفتیان ذیل

کس مذہب وملت و اعتقاد کے لوگ ہیں اور اونکے افعال و اقوال کس درجہ تک قابل تسلیم ہیں۔ خادم نوازی سے ممنو ہوگا اور یہ اون کی کتاب مندرجہ ذیل بطور استدلال ہیں کس پایہ کی سمجھی جاتی ہیں زیادہ والسلام۔ علامہ طبرانی۔ صاحب عقد الفرید۔ صاحب خلل ایام فی الخلفاء الاسلام ؟

**الجواب** ۔ وعلیکم السلام۔ محمد بن جریر طبرانی دو گذرے ہیں ایک مفسر محدث سنی شافعی المذہب اونکی تاریخ کبیر کمیاب دنا در الوجود ہے دوسرا رافضی مصنف مطاعن صحابہ ذو الیضاح المسترشد - اکثر لوگوں کو دھوکا ہوتا ہے اس کے اقوال کو اون کی طرف منسوب کرتے ہیں پھر تاریخ کسی کی تصنیف ہو مدار عقیدہ نہیں ہوسکتی مورخ رطب یابس مسند مرسل منقطع معضل سب کچھ بھر دیتے ہیں ایک عقد الفرید تو در بارہ تقلید علامہ ابو الاخلاص حسن شرنبلالی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی تالیف ہے یہ گیارہویں صدی کے ایک متاخر سنی عالم فقیہ حنفی ہیں فقہ حنفی میں نور الایضاح و مراقی الفلاح و امداد الفتاح وغیرہ بہت کتب و رسائل اون کی تصنیف ہیں عقد الفرید میں انکی برائے نہ محققین کو مقبول نہ خود اون کی معمول دوسرا رسالہ اس نام کا شیخ عطار الدین علی سمہودی کا اس باب میں ہے تیسرا انساب چوتھا علم تجوید پانچواں کلام چھٹا اخلاق ہیں صاحب کشف الظنون نے اور ذکر کئے جن کے نام اس کتاب میں دیکھے جاتے ہیں وبس۔ خلل ایام کسی کتاب کا نام بھی سننے میں نہ آیا نہ کشف الظنون میں کوئی کتاب اس نام کی لکھی شاید حال کے کسی شخص کی ہو۔ واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از کانپور محلہ موا گنج مرسلہ امام الدین صاحب امام مسجد شکر اللہ صاحب سوداگر ۱۳ ربیع الاخر شریف

**سوال** ۔ خواب کیا چیز ہے ؟

**الجواب** ۔ خواب چار قسم ہے ایک حدیث نفس کہ دن میں جو خیالات قلب پر غالب جب سویا اور اس طرف سے حواس معطل ہوئے عالم مثال بقدر استعداد منکشف ہوا اونہیں تخیلات کی شکلیں سامنے آئیں یہ خواب مہمل و بے معنی ہے اور اس میں داخل ہے وہ جو کسی خلط کے غلبہ اوسکے مناسبات نظر آتے ہیں مثلاً صفراوی آگ دیکھے بلغمی پانی دوسرا خواب القائے شیطان ہے اور وہ اکثر وحشتناک ہوتا ہے شیطان آدمی کو ڈراتا یا خواب میں اوس کے ساتھ کھیلتا ہے اسکو فرمایا کہ کسی سے ذکر نہ کرو کہ تمہیں ضرر نہ دیگا ایسا خواب دیکھے تو بائیں طرف تین بار تھوک دے اور اعوذ پڑھے اور بہتر یہ ہے کہ وضو کرکے دو رکعت نفل پڑھے تیسرا خواب القائے فرشتہ ہوتا ہے اس سے گزشتہ و موجودہ و آئندہ غیب ظاہر ہوتے ہیں مگر اکثر پردہ تاویل قریب یا بعید میں ولہذا محتاج تعبیر ہوتا ہے چوتھا خواب کہ رب العزۃ بلا واسطہ القا فرمائے وہ صاف صریح ہوتا ہے اور احتیاج تعبیر سے بری واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ** ۔ مسئولہ نواب میر احمد خانصاحب ۱۵ ربیع الاخر شریف ۱۳۳۶ھ

حضور عالی۔ جدول تحویل تاریخ عیسوی بہجری جو میرے پاس مقابل چھ سو سال کے آیا ہے حضور نے ایا نب لی لکھا ہے کیا اس جدول میں تبدیلی کی گئی ہے اگر ایسا ہے تو مجھکو از سر نو نقل لینی ہوگی۔

**الجواب** ۔ ابانبل ہی بے صحیح دیجا۔ یہ نب لہ کسی ابلہ نے لکھوا دیا۔ اس جدول میں ترمیم کا ضرور خیال ہے مگر ابھی ہوئی نہیں وہ ترمیم اسے بالکل کا یا پلٹ کر دیگی جتی کہ مداخل شہور وسنین بھی بدل جائیں گے اور وہی صحیح واضح ہوں گے اوس وقت نہ یہ ابانبل ہوگا نہ نب لہ کچھ اور ہی ہوگا غالبًا ابانب الہ ہو۔ فقط۔

**مسئلہ** ۔ از کراچی میمن مسجد رام باغ گاڑی حاطہ ۱۹ ربیع الآخر ۳۶ھ

جو شخص جس کام کے لئے منتخب کیا گیا وہ اوس کو پوری طرح سے ادا نہ کرسکے یعنی قاصر رہے تو اسکو کیا سمجھنا چاہئے۔

**الجواب** ۔ اس میں ہزاروں صورتیں ہوسکتی ہیں ایسی گول بات قابل جواب نہیں ہوتی کیا کام کیسا انتخاب کیونکر نہ کرنا۔ ایک ایسے کام کیلئے منتخب کیا تھا جو اوس کے لئے مباح ہے نہ کیا تو کیا الزام۔ اور اگر اوس پر فرض تھا اور نہ کیا تو سخت گناہگار اور حرام تھا اور نہ کیا تو بہت اچھا کیا واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از شہر رجمنٹ اکاکو ر ۱۳ چھاؤنی مسئولہ محمد حسین سہارنپوری ۲۰ ربیع الآخر ۳۶ھ

بکر آقا کے کہنے سے ایک شخص کا مرید ہوگیا اور نہ بکر واقف تمام مرید ہونے کی شرطوں سے صرف آقا کے حکم سے مرید ہوگیا اب بکر ملازم بھی نہیں رہا ہے اب بکر کا خیال ہے کہ میں مرید صادق ہوں یا مریدین سے خارج ہوں کیونکہ پیر کی طرف دل رجوع نہیں ہوتا میں چاہتا ہوں کوئی پیر اور کر دوں۔

**الجواب** ۔ اگر پیر سنی صحیح العقیدہ عالم ہے اور اوس کا سلسلہ متصل ہے اور فاسق نہیں تو اوس سے دل رجوع نہ ہونا شیطانی وسوسہ ہے توبہ کرے اور اوس کے ساتھ اپنا اعتقاد درست کرے اور اگر پیر میں ان چاروں باتوں سے کوئی بات کم ہے تو وہ پیر نہیں کوئی اور پیر کہ ان چاروں باتوں کا جامع ہو اوس کے ہاتھ پر بیعت کرے۔ واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از ضلع سیتاپور محلہ تفضیارہ مرسلہ الیاس حسین ۲۲ ربیع الآخر ۳۶ھ

بارہ امام جن کے نام عوام میں مشہور ہیں ان میں باستثنائے جناب امام علی مرتضی کرم اللہ وجہہ حضرت امام حسن و حضرت امام حسین حضرت امام مہدی کے کسی اور امام کی نسبت صحیح حدیثوں میں اشارۃً یا صراحۃً کوئی خبر آئی ہے۔ امامت ان کی ولایت کے درجے پر ماننا چاہئے یا اس سے بڑھ کر ان کے عقائد و احکام و اعمال وغیرہ ائمہ مجتہدین میں سے کسی ایک کے مشابہ تھے یا سب سے الگ۔ یہ خود مجتہد تھے یا مقلد بعض اعمال و جفر وغیرہ کی کتابوں میں ان کے اقوال ملتے ہیں یہ کہاں تک صحیح ہیں بعض کا یہ اعتراض ہے کہ صحاح کی کتابوں میں ان کی روایتیں بہت کم لی گئی ہیں حالانکہ انکا خاندانی علم تھا ان سے زیادہ دوسرے کو کہاں تک وقفیت ہوسکتی ہے اہلسنت کی کتابوں میں ان کے حالات کم لکھنے کی کیا وجہ ہے۔

**الجواب** ۔ امام باقر رضی اللہ تعالی عنہ کی بشارت بتصریح نام گرامی صحیح حدیث میں ہے۔

جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ تعالٰی عنہما سے ہے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے انکا ذکر فرمایا کہ اون سے ہمارا سلام کہنا سیدنا امام محمد باقر رضی اللہ تعالٰی عنہ طلب علم کے لیے سیدنا جابر رضی اللہ تعالٰی عنہ کے پاس آئے انھوں نے اونکی غایت تکریم کی اور کہا رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یسلم علیک رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم آپ کو سلام فرماتے ہیں اور اخرج منکما کثیرا طیبًا میں ان سب حضرات کی بشارت ہے۔ امامت اگر بمعنی مقتدٰی فی الدین ہونے کے ہے تو بلا شبہہ ان کے غلام اور غلاموں کے غلام مقتدٰی فی الدین ہیں اور اگر اصطلاح مقامات ولایت مقصود ہے کہ ہر غوث کے دو وزیر ہوتے ہیں عبد الملک و عبد الرب اُنہیں امامین کہتے ہیں تو بلا شبہہ یہ سب حضرات خود غوث ہوئے اور اگر امامت بمعنی خلافت عامہ مراد ہے تو وہ ان میں صرف امیر المومنین مولٰی علی و سیدنا امام حسن مجتبٰی کو ملی اور اب سیدنا امام مہدی کو ملے گی و بس رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین باقی جو منصب امامت ولایت سے بڑھکر ہے وہ خاصۂ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام ہے جس کو فرمایا انی جاعلك فی الناس اماما وہ امامت کسی غیر نبی کے لئے نہیں مانی جاسکتی۔ اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول واولی الامر منکم ہر غیر نبی کی امامت اولی الامر منکم تک ہے جیسے فرمایا وجعلنٰھم ائمۃ یھدون بامرنا مگر اطیعوا الرسول کے مرتبہ تک نہیں ہوسکتی اس حد پر ماننا جیسے روافض مانتے ہیں صریح ضلالت و بدینی ہے امام جعفر صادق رضی اللہ تعالٰی عنہ تک تو بلا شبہہ یہ حضرات مجتہدین و ائمہ مجتہدین تھے۔ اور باقی حضرات بھی غالبًا مجتہد ہوں گے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ یہ نظر بظاہر ہے ورنہ باطنی طور پر کوئی شک کا (مقام) نہیں کہ یہ سب حضرات عین الشریعۃ الکبرٰی تک واصل تھے۔ جو بسند صحیح ثابت یا کسی فقہ معتمد کی نقل ہے اوس کا ثبوت مانا جائیگا ورنہ مجاہیل یا عوام یا ایسی کتاب کی نقل جو رطب و یابس سبکی جامع ہوتی ہے کوئی ثبوت نہیں۔ صحاح میں صدیق اکبر و فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہما کی روایات بھی بہت کم ہیں رحمت الٰہی نے حصے تقسیم فرمادیئے ہیں کسی کو خدمت الفاظ کسی کو خدمت معانی کسی کو تحصیل مقاصد کسی کو ایصال الی المطلوب نہ ظاہری روایت کی کثرت۔ وجہ افضلیت ہے نہ اوسکی قلت وجہ مفضولیت صحیحین میں امام احمد سے صدہا احادیث ہیں اور امام اعظم و امام شافعی سے ایک بھی نہیں اور باقی صحاح میں اگر ان سے ہیں بھی تو بہت شاذ و نادر حالانکہ امام احمد امام شافعی کے شاگرد ہیں اور امام شافعی امام اعظم کے شاگردوں کے شاگرد رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین۔ بلکہ امام احمد کا منصب بھی بہت ارفع و اعلٰی ہے مصطفٰے صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے انہیں ربع اسلام کہا ہے ہزاروں محدثین جو فقیہہ تک نہ تھے اون سے جتنی روایات صحاح میں ملیں گی صدیق و فاروق بلکہ خلفائے اربعہ سے اوس کا دسواں حصہ بھی نہ ملے گا رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین۔ یہ محض غلط و افترا ہے کہ ان کے احوال اہلسنت کی کتابوں میں کم ہیں اہلسنت کی جتنی کتابیں بیان حالات اکابر میں ہیں سب ان پاک مبارک محبوبان خدا کے ذکر سے گونج رہی ہیں اور خود ان کے ذکر میں مستقل کتابیں ہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم

ؔ (مقام) اصل میں جگہ چھوٹی ہے۔

**مسئلہ** ۔ از اسارا ڈاکخانہ کرتھل ضلع میرٹھ مدرسہ حفاظت الاسلام مرسلہ منشی محمود علی مدرس مدرسہ مذکور
۲۹ ربیع الآخر ۱۳۳۶ھ

(۱) اس زمانہ میں جبکہ عام جہالت کی گھٹا پھیلی ہوئی ہے تو اس وجہ سے قرآن پاک حدیث شریف فقہ حنفیہ کا بوجہ بعض مسائل شرمناک ہونیکے مثلاً حیض نفاس جماع طلاق ثبوت نسب وغیرہ وغیرہ کے کتب بالا کا ترجمہ کرکے عوام کے روبرو اظہار کرنا کیا منع ہے۔

(۲) کتب فقہ جو مذہب حنفی کی درسی وغیر درسی مثلاً کنز الدقائق ۔ شرح وقایہ ۔ ہدایہ ۔ درمختار ۔ عالمگیری شامی ۔ قاضیخاں ۔ وغیرہ ۔ اور اون کی شروح جو مشہور و مدارس عربیہ میں داخل درس ہیں آیا صحیح ہیں یا فرضی ۔

(۳) جو مسائل کتب مذکورۂ بالا سے اخذ کرکے اردو میں کردیئے جائیں تاکہ عوام اوس سے فائدہ مند ہوں تو کیا وہ قابل یقین وعمل نہ ہوں گے جیسے کتب فارسی واردو مالابد منہ مفتاح الجنۃ بہشتی زیور وغیرہ۔

(۴) جو شخص باوجود دعوے حنفیت کرتے ہوئے کتب بالا سے انکار کرے اور کہے کہ ان کے مسائل فرضی ہیں حنفی مذہب کے نہیں جس کی وجہ سے ایک گروہ عظیم کا کتب بالا سے اعتقاد خراب ہوجاتا ہے یہ لوگ اپنے دعوے میں مقلد ہوں گے یا غیر مقلد۔

(۵) اکثر لوگ بہشتی زیور کے بعض مسائل پر متفرق طور سے فصل نجاست اور ثبوت نسب وغیرہ میں ہیں اعتراض کرتے ہیں ہم نے اون کی تحقیق کتب فقہ میں کی تو شرح وقایہ درمختار کنز الدقائق میں پائے جاتے ہیں ایک مفتی صاحب کہتے ہیں کہ مسائل فرضی ہیں اون کا کہنا کیونکر صحیح ہے۔

**الجواب** ۔ ۱؎ ایسے سوال میں قرآن عظیم کا شامل کرنا سوء ادب ہے اللہ ورسول جل وعلا وصلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ہماری ہر حاجت کے متعلق حق و باطل نفع و ضرر پر ہمیں مطلع فرمایا جس طرح ہمیں نماز روزہ سکھایا یونہیں جماع و استنجا تعلیم فرمایا مگر امور شرم کا ذکر طرز بیان مختلف ہونے سے مختلف ہوجاتا ہے ایک ہی مسئلہ اگر حیا کے پیرایہ میں بیان کیا جائے تو کواری لڑکی کو اوس کی تعلیم ہوسکتی ہے اور بے حیائی کے طور پر ہو تو کوئی مہذب آدمی مردوں کے سامنے بھی بیان نہیں کرسکتا خصوصاً ترجمہ کہ وہ گویا متکلم کی طرف سے اوس کی زبان کا بیان ہوتا ہے تو نہایت ضرور ہے کہ اوسکی عظمت وشان ملحوظ رہے وہ لفظ لکھے جائیں جو اوس کے کہنے کے ہوں بعض گمراہوں نے ترجمہ قرآن مجید میں اس کا لحاظ نہ رکھا یہ سخت سوء ادب ہے ۔ غرض ایک ہی بات اختلاف طرز بیان سے تعظیم سے توہین تک بدل جاتی ہے جیسے نوش فرمایئے تناول فرمایئے نوش جان فرمایئے کھاؤ ۔ نگلو ۔ ٹھونس لو ۔ زہر مار کرو اور تعظیم و توہین میں کس قدر مختلف ہیں تو صرف اتنا عذر کہ ہم نے ترجمہ کیا ہے کافی نہیں ہوسکتا جبکہ طرز بیان بیہودہ ہو ۔ واللہ تعالٰی اعلم ۔

۲؎ ۔ صحیح مقابل فرضی کے لئے تو اسقدر بس ہے کہ وہ کتاب جس کی طرف نسبت کی جائے اوس کی ہو اگرچہ

کتنے ہی اغلاط پر مشتمل ہو جن کتابوں کے نام سائل نے لئے ان میں کوئی فرضی نہیں کنز سے قاضیخان تک جتنے نام مذکور ہوئے یہ سب صحیح بمعنی معتمد بھی ہیں مگر اعتماد کیا حاصل اسکی تفصیل ہم نے اپنے فتاوی میں ذکر کی ہے واللہ تعالیٰ اعلم۔

عـ۳ ۔ اگر کتب مذکورہ بالا سے صحیح ترجمہ کیا جائے اور طرز بیان بھی مقبول و محمود ہو اور اپنی طرف سے کچھ اضافہ نہ ہو تو وہ گویا انہیں کتابوں کا وجود ثانی ہوگا یقین تو اعتقادیات میں درکار ہوتا ہے اور قابل عمل وہ مسئلہ جو مفتیٰ بہ ہو تا لاابد میں بھی زیادات ہیں اور مفتاح الجنۃ تو وہابیہ کے ہاتھ میں رہی جس میں بہت کچھ "اصلاح" ہوئی اور بہشتی زیور اغلاط و ضلالات و جہالات و بطالات کا مجموعہ ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

عـ۴ ۔ کنز سے قاضیخاں تک جتنی کتابوں کے نام لئے انکی نسبت کوئی حنفی نہیں کہتا کہ ان کے مسائل حنفیہ کے خلاف اور فرضی ہیں تو سوال ہی فرضی ہے مالابد و مفتاح الجنۃ کے بعض زیادات و الحاقات کو اگر کسی نے ایسا کہا تو بیجا نہ کہا اور بہشتی زیور لا فی العیر ولا فی النفیر۔ واللہ تعالیٰ اعلم

عـ۵ ۔ بہشتی زیور کا حال بالاجمال اوپر گزرا بیشک اس میں بہت مسائل باطل و ساختہ ہیں وہ کسی طرح اس قابل نہیں کہ کوئی مسلمان اسے دیکھے یا اپنے گھر میں رکھے مگر عالم جید بغرض رد و ابطال مفتی صاحب کا اس پر اعتراض بجا ہے اور عوام اس کے مسائل سے جتنی بھی نفرت کریں ان کے حق میں مصلحت دینیہ ہے۔ قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ایاکم وایاھم لایضلونکم ولایفتنونکم۔ ان سے دور بھاگو اور انہیں اپنے سے دور کرو کہیں وہ تمہیں گمراہ نہ کر دیں کہیں وہ تمہیں فتنہ (مصیبت) نہ ڈالیں علمائے کرام نے وصیت فرمائی کہ جاہل کے لکھے ہوئے مسئلہ پر تصدیق نہ کرو اگرچہ مسئلہ فی نفسہا صحیح ہو کہ اس کی تصدیق نگاہ عوام میں وقعت کاتب کی موجب ہوگی۔ وہ یہ سمجھ لیں گے کہ یہ بھی کوئی مفتی ہے پھر اور جو اپنی جہالت سے غلط فتوی لکھے گا اس پر بھی اعتبار کریں گے جب جاہل کے لئے یہ حکم ہے تو چہ جائے مبتدع چہ جائے مرتد۔ واللہ تعالیٰ اعلم

## مسئلہ ۔

از گونڈل کاٹھیاوار مرسلہ سیٹھ عبدالستار صاحب قادری برکاتی رضوی:

۹ جمادی الاولی ۱۳۶ھ

حضرت مولائے مسلمین امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ نجف اشرف میں قبر شریف کے اندر پردہ پوش ہیں یا آنجناب رضی اللہ تعالیٰ عنہ مدفون نہیں ہوئے اور نجف اشرف میں آپ کی قبر شریف نہیں ہے بر تقدیر ثانی حضور رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نیت سے **نجف اشرف** جانا کیسا ہے۔ شیر خدا رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہاں آرام فرماتے ہیں

## الجواب

روایات مختلف ہیں یہ بھی روایت آئی کہ نعش مبارک کو مدینہ طیبہ لیجانے کی غرض سے ایک بغلہ پر رکھکر لے چلے اور وہ چھوٹا اور غائب ہو گیا اور منع زیارت کے لئے عدم مزار کا یقین چاہئے اور جواز زیارت کے لئے ایک روایت و احتمال کافی ہے اور یہ لوگ اللہ کے نور ہیں۔

اونہیں جہاں سے پکارو گے فیض پہنچائیں گے۔ حضرت بتول زہرا صلی اللہ تعالیٰ علیٰ ابیہا الکریم وعلیہا وعلیٰ بعلہا وابنیہا وبارک وسلم کے مزار اطہر میں بھی دو روایتیں ہیں بقیع شریف میں اور خاص جوار روضۂ اقدس میں۔ ایک صاحبدل نے مدینہ طیبہ کے ایک عالم سے کہا میں دونوں جگہ جہاں حاضر ہوکر سلام عرض کرتا ہوں انوار پاتا ہوں فرمایا یہ کریم ذاتیں جگہ کی پابند نہیں تمہاری توجہ چاہئے پھر نور باری اذن کا کام ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از بنگلور جامع مسجد سید شاہ مرسلہ قاضی عبد الغفار صاحب مورخہ ۱۱ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۶ھ

حضرت غوث الثقلین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جو قدمی ھذہ علی رقبۃ کل ولی اللہ فرمایا ہے اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جنکی تفضیل قرآن واحادیث سے منصوص نہیں ایسے ما ورا متقدمین ومتاخرین سے ان کو فضیلت ہیں اور حضرت شیخ احمد سرہندی کے آخر مکتوبات میں ہے کہ مجدد نائب مناب حضرت شیخ عبد القادر جیلانی کے ہیں اصل منبع فیوض حضرت غوث الثقلین ہیں پس اگر کوئی شخص یہ عقیدہ رکھے کہ حضرت غوث الاعظم ان سب اولیار سے افضل ہیں اور اون کے بعد خواجہ خواجگان بہار الدین نقشبند قدس سرہ وحضرت خواجہ معین الدین چشتی قدس سرہ سب کے سب حضرت غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کے نائب ہیں تو یہ عقیدہ بخیال صوفیہ جائز ہے یا جائز نہیں۔

**الجواب** ۔ عقیدہ وہ چیز ہے جسکا اعتقاد ومدار سنیت اور اوس کا انکار بلکہ اوس میں تردد گمراہی وضلالت اس قسم کے امور اون مسائل سے نہیں ہوتے ہاں وہ مسلک جو ہمارے نزدیک محقق ہے اور بشہادت اولیا وشہادت سیدنا خضر علیہ الصلوۃ والسلام مرویات اکابر ائمہ کرام ثابت ہے یہی ہے کہ باستثنا اون کے جنکی افضلیت منصوص ہے جیسے جملہ صحابہ کرام وبعض اکابر تابعین عظام کہ والذین اتبعوھم باحسان ہیں اور اپنے ان القاب سے ممتاز ہیں ولہذا اولیا وصوفیہ مشائخ ان الفاظ سے اونکی طرف ذہن نہیں جاتا اگرچہ وہ خود سرداران اولیا ہیں وہ کہ ان الفاظ سے مفہوم ہوئے ہیں حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں ہوں جیسے سائر اولیائے عشرہ کہ احیائے موتیٰ فرماتے تھے خواہ حضور سے متقدم ہوں جیسے حضرت معروف کرخی وبایزید بسطامی وسید الطائفہ جنید وابوبکر شبلی وابوسعید خراز اگرچہ وہ خود حضور کے مشائخ ہیں اور جو حضور کے بعد ہیں جیسے حضرت خواجہ غریب نواز سلطان الہند وحضرت شیخ الشیوخ شہاب الدین سہروردی وحضرت سیدنا بہاؤ الملۃ والدین نقشبند اور ان اکابر کے خلفا ومشائخ وغیرہم قدس اللہ اسرارہم وافاض علینا برکاتہم وانوارہم حضور سرکار غوثیت مدار بلا استثنا ان سب سے اعلیٰ واکمل وافضل ہیں اور حضور کے بعد جتنے اکابر ہوئے اور تا زمانہ سیدنا امام مہدی ہوں گے کسی سلسلہ کے ہوں یا سلسلہ سے جدا افراد ہوں غوث قطب امامین اوتاد اربعہ بدلائے سبعہ ابدال سبعین نقبا نجبا ہر دورہ کے عظما کبرا سب حضور سے مستفیض اور حضور کے فیض سے کامل ومکمل ہیں ۔

ہیں "لقد بلغنی عن الاکابران الامام الحسن ابن سیدنا علی رضی اللہ تعالٰی عنہما لما ترك الخلافۃ لما فیہا من الفتنۃ والآفۃ عوضہ اللہ سبحنہ وتعالٰی القطبیۃ الکبری فیہ وفی نسلہ وکان رضی اللہ تعالٰی عنہ القطب الاکبر وسیدنا السید الشیخ عبد القادر ہو القطب الاوسط والمہدی خاتمۃ الاقطاب" ترجمہ۔ بیشک مجھے اکابر سے پہنچا کہ سیدنا امام حسن مجتبٰی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے جب بخیال فتنہ و بلایہ خلافت ترک فرمائی اللہ عزوجل نے اس کے بدلے اون میں اور اونکی اولاد امجاد میں غوثیت عظمٰی کا مرتبہ رکھا۔ پہلے قطب اکبر خود حضور سیدنا امام حسن ہوئے اور اوسط میں صرف حضور سیدنا سید شیخ عبدالقادر اور آخر میں حضرت امام مہدی ہوں گے رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین۔ اس عبارت میں لفظ حصر ملحوظ رہے۔ (۲) اوسی میں ہے من مشائخہ حماد الدباس رضی اللہ تعالٰی عنہ روی ان یوما کان سیدنا عبد القادر عندہ فی رباطہ ولما غاب من حضرتہ قال ان ھذا الشاب الشریف قدما یکون علی رقاب اولیاء اللہ یصیر مامورا من عند مولاہ بان یقول قدمی ھذہ علی رقبۃ کل ولی اللہ ویتواضع لہ جمیع اولیاء اللہ فی زمانہ ویعظمونہ لظہور شانہ ترجمہ۔ حضرت حماد دباس حضور سیدنا غوث اعظم کے مشائخ سے ہیں رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین ایک روز انہوں نے سرکار غوثیت کی غیبت میں فرمایا ان جوان سید کا قدم تمام اولیا کی گردن پر ہوگا انہیں اللہ عزوجل حکم دیگا کہ فرمائیں میرا یہ پاؤں ہر ولی اللہ کی گردن پر اور اون کے زمانے میں جمیع اولیاء اللہ ان کے لئے سر جھکائیں گے اور اون کے ظہور مرتبہ کے سبب انکی تعظیم بجالائینگے۔ مامور من اللہ ہونا ملحوظ رہے اور جمیع اولیاء زمانہ میں بیشک حضرت سیدی رفاعی رضی اللہ تعالٰی عنہ بھی داخل (۳) اوسی میں حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کا قدمی ھذہ علی رقبۃ کل ولی اللہ فرمانا اور اولیاء حاضرین و غائبین کا گردنیں جھکانا اور قدم مبارک اپنی گردنوں پر لینا اور ایک شخص کا انکار کرنا اور اوسکی ولایت سلب ہو جانا بیان کرکے فرماتے ہیں وھذہ ابینۃ مبینۃ علی انہ قطب الاقطاب والغوث الاعظم۔ ترجمہ۔ یہ روشن دلیل قاطع ہے اس پر کہ حضور تمام قطبوں کے قطب اور غوث اعظم ہیں۔

(۴) اوسی میں ہے ومن کلامہ رضی اللہ تعالٰی عنہ تحدثا بنعم اللہ تعالٰی علیہ بینی وبینکم وبین الخلق کلھم بعد ما بین السماء والارض فلا تقیسونی باحد ولا تقیسوا علی احدا یعنی فلا یقاس الملوك بغیرھم وھذا کلہ من فتوح الغیب المبرء من کل عیب۔ ترجمہ۔ حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ نے اللہ عزوجل کی اپنے اوپر نعمتیں ظاہر فرمانے کو جو کلام ارشاد فرمائے اون میں سے یہ ہے کہ فرمایا مجھ میں اور تمام مخلوقات زمانہ میں وہ فرق ہے جو آسمان و زمین میں مجھے کسی سے نسبت نہ دو اور مجھ پر کسی کو قیاس نہ کرو۔ اس پر علامہ علی قاری فرماتے ہیں اس لئے

کہ سلاطین کا رعیت پر قیاس نہیں ہوتا اور یہ سب غیب کے فتوحات سے ہے جو ہر عیب سے پاک و صاف ہے۔"

(۵) اوسی میں ہے "وعن عبداللہ بن علی بن عصرون التمیمی الشافعی قال دخلت وانا شاب الی بغداد فی طلب العلم وکان ابن السقا یومئذ رفیقی فی الاشتغال بالنظامیۃ وکنا نتعبد ونزور الصالحین وکان رجل ببغداد یقال لہ الغوث وکان یقال انہ یظہر اذا شاء ویختفی اذا شاء فقصدت انا وابن السقا والشیخ عبدالقادر الجیلانی وھو شاب یومئذ الی زیارتہ فقال ابن السقا ونحن فی الطریق الیوم اسألہ مسألۃ لایدری لھا جوابا فقلت وانا اسألہ فی مسئلۃ وانظر ماذا یقول فیھا وقال سیدی الشیخ عبدالقادر قدس سرہ الباھر معاذ اللہ ان اسألہ شیئا وانا بین یدیہ انتظر برکات رؤیتہ فلما دخلنا علیہ لم نرہ فی مکانہ فمکثنا ساعۃ فاذا ھو جالس فنظر الی ابن السقا مغضبا وقال لہ ویلک یا ابن السقا تسألنی عن مسألۃ لا ادری لھا جوابا ھی کذا وجوابھا کذا انی لاری نار الکفر تلھب فیک ثم نظر الیّ وقال یا عبداللہ اتسألنی عن مسألۃ لتنظر ما اقول فیھا ھی کذا وجوابھا کذا لتخرن علیک الدنیا الی شحمتی اذنک باساءۃ ادبک ثم نظر الی سیدی عبدالقادر فادناہ منہ واکرمہ وقال لہ یا عبدالقادر لقد ارضیت اللہ ورسولہ بادبک کأنی اراک ببغداد وقد صعدت علی الکرسی متکلما علی الملاء وقلت قدمی ھذہ علی رقبۃ کل ولی اللہ وکأنی اری الاولیاء فی وقتک حنوا رقابھم اجلالا لک ثم غاب عنا لوقتہ فلم نرہ بعد قال فاما سیدی الشیخ عبدالقادر فانہ ظھرت امارۃ قربہ من اللہ عزوجلّ واجتمع علیہ الخاص والعام وقال قدمی ھذہ علی رقبۃ کل ولی اللہ واقر الاولیاء لہ فی وقتہ واما ابن السقا فرای بنت الملک حسناء فافتتن بھا وسأل ان یزوجہ بھا فابی الا ان یتنصر فاجابہ الی ذلک والعیاذ باللہ تعالٰی واما انا فجئت الی دمشق واحضرنی السلطان نورالدین الشھید وولانی علی الاوقاف فولیتھا واقبلت علیّ الدنیا اقبالا کثیرا قد صدق کلام الغوث فینا کلنا۔" ترجمہ "امام عبداللہ بن علی بن عصرون تمیمی شافعی سے روایت ہے میں جوانی میں طلب علم کے لئے بغداد گیا اوس زمانے میں ابن السقا مدرسہ نظامیہ میں میرے ساتھ پڑھا کرتا تھا۔ ہم عبادت اور صالحین کی زیارت کرتے تھے بغداد میں ایک صاحب کو غوث کہتے اور اونکی یہ کرامت مشہور تھی کہ جب چاہیں ظاہر ہوں جب چاہیں نظروں سے چھپ جائیں ایک دن میں اور ابن السقا۔ اور اپنی نوعمری کی حالت میں حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی اون غوث کی زیارت کو گئے راستہ میں ابن السقا نے کہا آج اون سے وہ مسئلہ پوچھونگا جس کا جواب اونہیں نہ آئیگا۔ میں نے کہا میں بھی ایک مسئلہ پوچھوں گا دیکھوں کیا جواب دیتے ہیں۔ حضرت شیخ عبدالقادر قدس سرہ الاعلٰی نے فرمایا معاذاللہ کہ میں اون کے سامنے اون سے کچھ پوچھوں میں تو اونکے دیدار کی برکتوں کا منتظر رہونگا جب ہم اون غوث کے یہاں حاضر ہوئے اونکو اپنی جگہ نہ دیکھا تھوڑی دیر میں دیکھا تشریف فرما ہیں

ابن السقا کی طرف نگاہ غضب کی اور فرمایا تیری خرابی اے ابن السقا تو مجھ سے وہ مسئلہ پوچھے گا جس کا مجھے جواب نہ آئے تیرا مسئلہ یہ ہے اور اسکا جواب یہ۔ بیشک میں کفر کی آگ تجھ میں بھڑکتی دیکھ رہا ہوں۔ پھر میری طرف نظر کی اور فرمایا اے عبداللہ تم مجھ سے مسئلہ پوچھو گے کہ دیکھوں میں کیا جواب دیتا ہوں تمہارا مسئلہ یہ ہے اور اوسکا جواب یہ۔ ضرور تم پر دنیا اتنا گوبر کرے گی کہ کان کی لو تک اوس میں غرق ہوگے بدلہ تمہاری بے ادبی کا۔ پھر حضرت شیخ عبدالقادر کی طرف نظر کی اور حضور کو اپنے نزدیک کیا اور حضور کا اعزاز کیا اور فرمایا اے عبدالقادر بیشک آپ نے اپنے حسن ادب سے اللہ و رسول کو راضی کیا گویا میں اسوقت دیکھ رہا ہوں کہ آپ مجمع بغداد میں کرسی وعظ پر تشریف لے گئے اور فرمارہے ہیں کہ میرا یہ پاؤں ہر ولی اللہ کی گردن پر۔ اور تمام اولیائے وقت نے آپکی تعظیم کے لئے گردنیں جھکائی ہیں وہ غوث یہ فرماکر ہماری نگاہوں سے غائب ہوگئے کہ پھر ہم نے اونہیں نہ دیکھا۔ حضرت شیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر تو نشان قرب ظاہر ہوئے کہ وہ اللہ عزوجل کے قرب میں ہیں خاص وعام اون پر جمع ہوئے اور اونہوں نے فرمایا میرا یہ پاؤں ہر ولی اللہ کی گردن پر اور اولیائے وقت نے اِسکا اون کے لئے اقرار کیا اور ابن السقا ایک نصرانی بادشاہ کی خوبصورت بیٹی پر عاشق ہوا اوس سے نکاح کی درخواست کی اوس نے نہ مانا مگر یہ کہ یہ نصرانی ہو جائے اس نے قبول کرلیا۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ رہا میں میرا دمشق جانا ہوا وہاں سلطان نورالدین شہید نے مجھے افسر اوقاف کیا اور دنیا بکثرت میری طرف آئی۔ غوث کا ارشاد ہم سب کے بارے میں جو کچھ تھا صادق آیا۔" اولیاء وقت میں حضرت رفاعی بھی ہیں۔ یہ مبارک روایت بہجۃ الاسرار شریف میں دو سندوں سے ہے اور ایک یہی کیا۔ علامہ علی قاری نے اس کتاب میں چالیس روایات اور بہت کلمات کہ ذکر کئے سب بہجۃ الاسرار شریف سے ماخوذ ہیں یونہیں اکابر ہمیشہ اس کتاب مبارک کی احادیث سے استناد کرتے آئے مگر محروم محروم ہے۔

(۶) اوسی میں ہے قال رضی اللہ تعالیٰ عنہ وعزۃ ربی ان السعداء والاشقیاء یعرضون علیّ وان بؤبؤ عینی فی اللوح المحفوظ انا حجۃ اللہ علیکم جمیعکم انا نائب رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ووارثہ فی الارض ویقول الانس لھم مشائخ والجن لھم مشائخ والملئکۃ لھم مشائخ وانا شیخ الکل رضی اللہ تعالیٰ عنہ ونفعنا بہ ترجمہ: حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا مجھے عزت پروردگار کی قسم بیشک سعید و شقی سب مجھ پر پیش کئے جاتے ہیں بیشک میری آنکھ کی پتلی لوح محفوظ میں ہے میں تم سب پر اللہ کی حجت ہوں میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا نائب اور تمام زمین میں اون کا وارث ہوں اور فرمایا کرتے آدمیوں کے پیر ہیں قوم جن کے پیر ہیں فرشتوں کے پیر ہیں اور میں اون سب کا پیر ہوں۔" علی قاری اسے نقل کرکے عرض کرتے ہیں۔

اللہ عزوجل کی رضوان حضور پر ہو اور حضور کے برکات سے ہمکو نفع دے (۷) اوسی میں ہے روی عن السید الکبیر القطب الشہیر سیدی احمد الرفاعی رضی اللہ تعالٰی عنہ انہ قال الشیخ عبدالقادر بحر الشریعۃ عن یمینہ وبحر الحقیقۃ عن یسارہ من ایہما شاء اغترف السید عبدالقادر لا ثانی لہ فی عصرنا ھذا رضی اللہ تعالٰی عنہ۔ ترجمہ "سید کبیر قطب شہیر سیدی احمد رفاعی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے مروی ہے کہ اونھوں نے فرمایا شیخ عبدالقادر وہ ہیں کہ شریعت کا سمندر اون کے دہنے ہاتھ ہے اور حقیقت کا سمندر اونکے بائیں ہاتھ جس میں سے چاہیں پانی لیں۔ اس ہمارے وقت میں سید عبدالقادر کا کوئی ثانی نہیں رضی اللہ تعالٰی عنہ" (۸) امام ابن حجر مکی شافعی متوفی ۹۷۴ھ اپنے فتاوے حدیثیہ میں فرماتے ہیں انھم قد یؤمرون تعریفا للجاھل اوشکرا وتحدثا بنعمۃ اللہ تعالٰی کما وقع للشیخ عبدالقادر رضی اللہ تعالٰی عنہ انہ بینما ھو بمجلس وعظہ واذا ھو یقول قدمی ھذہ علی رقبۃ کل ولی اللہ تعالٰی فاجابہ فی تلک الساعۃ اولیاء الدنیا قال جماعۃ بل واولیاء الجن جمیعھم وطأطأوا رؤسھم وخضعوا لہ واعترفوا بما قالہ الارجل باصبھان فابٰی فسلب حالہ ترجمہ کبھی اولیا کو کلمات بلند کہنے کا حکم دیا جاتا ہے کہ جو اونکے مقامات عالیہ سے ناواقف ہے اوسے اطلاع ہو یا شکر الٰہی اور اوسکی نعمت کا اظہار کرنے کیلئے جیسا کہ حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کے لئے ہوا کہ اونھوں نے اپنی مجلس وعظ میں دفعۃً فرمایا کہ میرا پاؤں ہر ولی اللہ کے گردن پر فوراً تمام دنیا کے اولیا نے قبول کیا (اور ایک جماعت کی روایت ہے کہ جملہ اولیائے جن نے بھی) اور سب نے اپنے سر جھکا دیئے اور سرکار غوثیت کے حضور جھک گئے اور اونکے ارشاد کا اقرار کیا مگر اصفہان میں ایک شخص منکر ہوا فوراً اوسکا حال سلب ہوگیا" (۹) پھر فرمایا وممن طأطأ راسہ ابو النجیب السہروردی وقال علٰی راسی علٰی راسی واحمد الرفاعی فقال وحید منھم وسئل فقال الشیخ عبدالقادر یقول کذا وکذا وابو مدین فی المغرب وانا منھم اللّٰھم انی اشھدک واشھد ملئٰکتک انی سمعت واطعت وکذا الشیخ عبدالرحیم القناوی مد عنقہ وقال صدق الصادق المصدوق۔ ترجمہ حضور کے ارشاد پر جنھوں نے اپنے سر جھکائے اون میں سے (سلسلہ عالیہ سہروردیہ کے پیران پیر) حضرت سید عبدالقاہر ابو النجیب سہروردی رضی اللہ تعالٰی عنہ ہیں انھوں نے اپنا سر مبارک جھکایا اور کہا گردن کیسی، میرے سر پر میرے سر پر اور اون میں سے حضرت سیدی احمد کبیر رفاعی رضی اللہ تعالٰی عنہ ہیں انھوں نے اپنا سر مبارک جھکایا اور کہا یہ چھوٹا سا احمد بھی اونہیں میں ہے جنکی گردن پر حضور کا پاؤں ہے اس کہنے اور گردن جھکانے کا سبب پوچھا گیا تو فرمایا کہ اسوقت حضرت شیخ عبدالقادر نے بغداد مقدس میں ارشاد فرمایا ہے کہ میرا پاؤں ہر ولی اللہ کی گردن پر لہذا میں نے بھی سر جھکایا اور عرض کی کہ یہ چھوٹا سا احمد بھی اونہیں میں ہے اور اونہیں میں سے حضرت سیدی ابو مدین شعیب مغربی رضی اللہ تعالٰی عنہ ہیں انھوں نے سر مبارک جھکایا اور کہا میں بھی اونہیں میں ہوں الٰہی میں تجھے اور تیرے فرشتوں کو گواہ کرتا ہوں کہ میں نے قدمی کا ارشاد سنا اور حکم مانا اسی طرح حضرت سیدی شیخ عبدالرحیم قناوی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے اپنی گردن مبارک

جھکائی اور کہا سچ فرمایا سچے مانے ہوئے سچے نے رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین (۱۰) پھر فرمایا ذکر کثیرون من العارفین الذین ذکرناھم وغیرھم انہ لم یقل الاباسر اعلانا بقطبیتہ فلم یسع احدا التخلف بل جاء باسانید متعددۃ عن کثیرین انھم اخبروا قبل مولدہ بنحو مائۃ سنۃ انہ سیولد بارض العجم مولود لہ مظھر عظیم یقول ذلک فتندرج الاولیاء فی وقتہ تحت قدمہ۔ **ترجمہ**۔ اولیائے کرام کہ ہم نے ذکر کئے یعنی حضرت نجیب الدین سہروردی وحضرت سید احمد رفاعی وحضرت شعیب مغربی وحضرت عبدالرحیم قناوی رضی اللہ تعالٰی عنہم انھوں نے اور ان کے سوا اور بہت عارفین کرام نے تصریح فرمائی کہ حضور سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے اپنی طرف سے ایسا نہ فرمایا بلکہ اللہ عزوجل نے اونکی قطبیت کبرٰی ظاہر فرمانے کے لئے اونہیں اس فرمانے کا حکم دیا ولہذا کسی ولی کو گنجائش نہ ہوئی کہ گردن نہ جھکاتا اور قدم مبارک اپنی گردن پر نہ لیتا بلکہ متعدد سندوں سے بہت اولیائے کرام مقدمین سے مروی ہوا کہ اونھوں نے سرکار غوثیت کی ولادت مبارکہ سے تقریبًا سو برس پہلے خبر دی تھی کہ عنقریب عجم میں ایک صاحب عظیم مظہر والے پیدا ہوں گے اور یہ فرمائیں گے کہ میرا یہ پاؤں ہر ولی اللہ کی گردن پر اس فرمانے پر اوس وقت کے تمام اولیا اونکے قدم کے نیچے سر رکھیں گے اور اوس قدم کے سایہ میں داخل ہونگے"۔ اللھم لک الحمد صل علی محمد وابنہ وذریہ۔ (۱۱) پھر فرمایا وحکی امام الشافعیۃ فی زمانہ ابو سعید عبداللہ بن ابی عصرون قال دخلت بغداد فی طلب العلم فوافقت ابن السقاء وافقتہ فی طلب العلم بالنظامیۃ وکنا نزور الصالحین وکان ببغداد رجل یقال لہ الغوث الی آخر الحدیث المذکور **ترجمہ** "امام ابوسعید عبداللہ بن ابی عصرون نے کہ اپنے زمانہ میں شافعیہ کے امام تھے ذکر فرمایا کہ میں بغداد مقدس میں طلب علم کے لئے گیا ابن السقا اور میں مدرسۂ نظامیہ میں شریک درس تھے اور اوس وقت بغداد میں ایک صاحب کو غوث کہتے تھے"۔ (وہی پوری حدیث کہ نمبر ۵ میں گزری۔ اون غوث کا ہمارے حضور رضی اللہ تعالٰی عنہ کو بشارت دینا کہ آپ برسرمنبر مجمع میں فرمائینگے میرا یہ پاؤں ہر ولی اللہ کی گردن پر اور تمام اولیائے عصر آپکے قدم پاک کی تعظیم کے لئے اپنی گردنیں خم کریں گے اور پھر ایسا ہی واقع ہونا حضور کا یہ ارشاد فرمانا اور تمام اولیائے عالم کا اقرار کرنا کہ بیشک حضور کا قدم ہم سب کی گردن پر ہے)۔ آخر میں امام ابن حجر نے فرمایا وھذہ الحکایۃ کادت ان تتواتر فی المعنی لکثرۃ ناقلیھا وعدالتھم یعنی یہ حکایت قریب تواتر ہے کہ اس کے ناقلین بکثرت ثقہ عادل ہیں۔ فتاوی حدیثیہ نے ابن السقا کی بدانجامی میں یہ اور زائد کیا کہ جب وہ بدبخت کہ بہت بڑا عالم جید اور علوم شرعیہ میں اپنے اکثر اہل زمانہ پر فائق اور حافظ قرآن اور علم مناظرہ میں کمال سربرآوردہ تھا جس سے علم میں مناظرہ کرتا اوسے بند کر دیتا ایسا شخص جب شان غوث میں گستاخی کی شامت سے معاذ اللہ معاذ اللہ نصرانی ہوگیا بادشاہ نصارٰی نے اوسے بیٹی تو دیدی مگر جب بیمار پڑا اوسے بازار میں پھنکوا دیا بھیک مانگتا اور کوئی نہ دیتا ایک شخص کہ اوسے پہچانتا تھا گزرا اوس سے پوچھا تو تو حافظ تھا اب بھی قرآن کریم میں سے

کچھ یاد ہے کہ اب سب محو ہوگیا صرف ایک آیت یاد رہ گئی ہے ربما یود الذین کفروا لو کانوا مسلمین ٥ کتنی
تمنائیں کریں گے وہ جنھوں نے کفر اختیار کیا کہ کسی طرح مسلمان ہوتے۔ امام ابن ابی عصرون فرماتے
ہیں پھر اکدن میں اوسے دیکھنے گیا اوسے پایا کہ گویا اوسکا سارا بدن آگ سے جلا ہوا ہے وہ نزع میں
تھا میں نے اوسے قبلہ کی طرف کیا وہ پورب کو پھر گیا میں نے پھر قبلہ کو کیا وہ پھر پھر گیا اسی طرح
میں جتنی بار اوسے قبلہ رخ کرتا وہ پورب کو پھر جاتا یہاں تک کہ پورب ہی کی طرف مونھ کئے اوس کا
دم نکل گیا وہ اون غوث کا ارشاد یاد کیا کرتا اور جانتا تھا کہ اوسی گستاخی نے اس بلا میں ڈالا والعیاذ
باللہ تعالٰی انتہی" اگر کہیے پھر اسلام کیوں نہیں لاتا تھا کلمہ پڑھ لینا کیا مشکل تھا **اقول** اس کا جواب
قرآن عظیم دیگا وما تشاؤن الا ان یشاء اللہ رب العلمین ٥ تم کیا چاہو جب تک اللہ نہ چاہے جو مالک
سارے جہان کا۔ اور فرماتا ہے کلا بل ران علی قلوبھم ما کانوا یکسبون ٥ کوئی نہیں بلکہ اون کی
بداعمالیوں نے اونکے دلوں پر زنگ چڑھادی ہے۔ اور فرماتا ہے ذلک بانھم آمنوا ثم کفروا
فطبع علی قلوبھم فھم لا یفقھون ٥ یہ اس لئے کہ وہ ایمان لائے پھر کفر کیا تو اونکے دلوں پر مہر لگادی
گئی کہ اب اونہیں کچھ سمجھ نہ رہی۔ والعیاذ باللہ تعالٰی۔ امام ابن حجر فرماتے ہیں وفی ھذہ ابلغ زجرا و
اکد ردع عن الانکار علی اولیاء اللہ تعالٰی خوفا من ان یقع المنکر فیما وقع فیہ ابن السقا
من تلک الفتنۃ المھلکۃ الابدیۃ التی لا اقبح منھا نعوذ باللہ من ذلک ونسألہ بوجہہ الکریم
وحبیبہ الرؤف الرحیم ان یؤمننا من ذلک ومن کل فتنۃ ومحنۃ بمنہ وکرمہ وفیھا
ایضا اتم حث علی اعتقادھم والادب معھم وحسن الظن بھم مھما امکن **ترجمہ**" اس واقعہ
میں اولیاء کرام پر انکار سے کمال جھڑکنا اور سخت منع ہے اس خوف سے کہ منکر اس مہلک فتنے میں پڑ جائیگا
جو ہمیشہ ہمیشہ کا ہلاک ہے اور جس سے بدتر کوئی خباثت نہیں جس میں ابن السقا پڑ گیا۔ اللہ عزوجل کی پناہ۔
ہم اللہ عزوجل سے اوسکے وجہ کریم اور اوسکے حبیب رؤف رحیم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے وسیلے سے
مانگتے ہیں کہ ہم کو اپنے احسان وکرم کے ساتھ اس سے اور ہر فتنہ ومحنت سے امان بخشے۔ نیز اس واقعہ
میں کمال ترغیب ہے اسکی کہ اولیاء کرام کے ساتھ عقیدت وادب رکھیں اور جہاں تک ہو اون پر
نیک گمان کریں" فقیر کوئے قادری امید کرتا ہے کہ اتنے بیان میں اہل انصاف وسعادت کے لئے
کفایت ہو۔ اللہ عزوجل مسلمان بھائیوں کو اتباع حق وادب اولیاء کی توفیق دے اور ابن السقا جیسے
اوس شخص کے حال سے پناہ دے جس نے بزعم خود حضرت سید احمد کبیر رفاعی رضی اللہ تعالٰی عنہ کے بارگاہ
میں حق نیازمندی ادا کیا اور نتیجہ معاذ اللہ وہ ہوا کہ سید کبیر کے غضب اور حضور غوثیت کی سرکار
میں اسارت ادب پر خاتمہ ہوا۔ والعیاذ باللہ تعالٰی۔ اے برادر مقتضائے محبت اتباع وتصدیق

ہے نہ کہ نزاع وتکذیب۔ سچا محب حضرت احمد کبیر کے ارشادات کو بالائے سر لے گا اور جس بارگاہ ارفع کو اونہوں نے سب سے ارفع بتایا اور اونکا قدم اقدس اپنے سر مبارک پر لیا اونہیں کو ارفع واعظم مانے گا عبدالرزاق محدث شیعی تھا مگر حضرات عالیہ شیخین رضی اللہ تعالی عنہما کو حضرت امیرالمومنین مولی علی کرم اللہ وجہہ سے افضل کہتا۔ اوس سے پوچھا جاتا تو جواب دیتا کفی بی وزرا ان احبہ ثم اخالفہ۔ یعنی امیرالمومنین نے خود حضرات شیخین کو اپنے نفس کریم سے افضل بتایا مجھے یہ گناہ بہت ہے کہ علی سے محبت رکھوں پھر اون کا خلاف کروں۔ واقعی تکذیب ومخالفت اگرچہ بزعم عقیدت ومحبت ہو اعلی درجہ کی عداوت ہے والعیاذ باللہ تعالی۔ اللہ عزوجل اپنے محبوبوں کا حسن ادب روزی کرے اور اونہیں کی محبت پر خاتمہ فرمائے اور اونہیں کے گروہ پاک میں اٹھائے۔ آمین آمین آمین بجاہم عندك یا ارحم الراحمین وصلی اللہ تعالی علی سیدنا ومولٰنا والہ وصحبہ وابنہ وحزبہ اجمعین الی یوم الدین عدد کل ذرۃ ذرۃ الف الف الف مرۃ فی کل آن وحین الی ابد الابدین آمین والحمد للہ رب العلمین واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ موضع رجب پور ڈاکخانہ تحصیل امروہہ ضلع مراد آباد حاجی شبیر علی ۵ جمادی الآخرہ ۱۳۳۶ھ

**سوال اول** ۔ کچھ پیروں نے آجکل پیرا مریدی جاری کی ہے کہ جس وقت بچہ پیدا ہو اوس کو گولیاں دیجاتی ہیں وہ گولیاں چھٹی کے دن گھول کر بچہ کے ہونٹوں سے لگا دینے سے بیعت ہو گیا۔ یہ پیرا مریدی جائز ہے یا ناجائز جو کچھ حضور حکم صادر فرمائیں عمل کیا جاوے۔

**الجواب** ۔ ایک دن کا بچہ بھی اپنے ولی کی اجازت سے مرید ہو سکتا ہے اور گولیاں بے اصل ہیں واللہ تعالی اعلم۔

**سوال دوم** ۔ مکنپور کے جو حضرت شاہ بدیع الدین شاہ صاحب جنکا نام دیہات میں مدار صاحب کہتے ہیں سنا جاتا ہے بزرگوں سے کہ ان کے گھرانے میں پیرا مریدی نادرست ہے علاوہ اسکے سنا گیا ہے کہ کوئی خلیفہ آپ نے نہیں کیا ہے اور یہ بھی سنا ہے کہ دو خادم آپکی خدمت میں رہا کرتے تھے کہ جنکا نام یہ ہے ایک کا نام احسن دوسرے کا نام جمن جتی لہذا احسن ندی ہو کر بہہ گیا اور جمن جتی اور کسی سے بیعت ہو گئے لہذا یہ جو مکن پور کے پیر جی لوگ ہیں اور یہ پیرا مریدی آپ کے نام سے کرتے ہیں یہ پیرا مریدی جائز ہے یا ناجائز جو کچھ حکم حضور صادر فرمائیں عمل کیا جاوے۔

**الجواب** ۔ بہہ جانا وغیرہ بے اصل ہے مگر اس فرقہ کے لوگ بے شرع اکثر ہیں اور بے شرع کسی فرق کا ہو اوس کے ہاتھ پر بیعت ناجائز ہے۔ واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ۔** از حیدرآباد قریب ڈیوڑھی نواب نصرت جنگ بہادر مرسلہ سید غلام فضل بیابانی قاضی درنگل یکم ذی الحجہ ۱۳۳۶ھ۔

حضرت سید احمد کبیر رفاعی رضی اللہ تعالٰی عنہ کے اولاد صلبی تھی یا نہیں مولانا کی تحقیقات میں جو بات ثابت ہو اُس سے بھی بحوالہ کتب حسن ایما ہو۔

**الجواب۔** حضرت سید احمد کبیر رضی اللہ تعالٰی عنہ کے اولاد صلبی نہ تھی حضرت کے بھانجے تھے۔ وفیات الاعیان میں ہے لم یکن له عقب قلائد الجواہر میں ہے قال العلامۃ شمس الدین بن ناصر الدین الدمشقی سیدی الشیخ الکبیر محی الدین سلطان العارفین ابو العباس احمد بن الرفاعی لم یبلغنا انہ اعقب کما جزم به غیر واحد من الائمۃ المرضیۃ۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** از کیلاسپور ضلع سہارنپور مرسلہ عبداللہ صاحب امام مسجد منہلان ۸ محرم الحرام ۱۳۳۶ھ

میں سورۂ واقعہ کی زکوٰۃ ادا کرنا چاہتا ہوں جس کا طریقہ یوں لکھا ہے کہ شروع چاند میں جو پہلی جمعرات کے دن بعد نماز مغرب اول آخر درود شریف کے بعد چھ مرتبہ سورہ مذکورہ کی تلاوت کرے اور پھر دوسرے روز پانچ بار پڑھے اسی طرح دوسری جمعرات آنے تک پانچ بار پڑھتا رہے دوسری جمعرات کو سورہ شریف پانچ بار پڑھ کر مع درود شریف کے اوس ہفتہ کی تلاوت خدا کی نذر کرے اسکے بعد فوراً پھر مع درود شریف چھ بار سورہ شریف کی تلاوت کرے اور بعدہ روزمرہ بدستور تیسری جمعرات آنے تک پانچ بار پڑھے اوس ہفتہ کا ثواب حضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کو بخشے۔ اور پھر فوراً از سر نو شروع کرے اور ترکیب بالا جمعرات تک کرے اوس ہفتہ کا ثواب جمیع ارواح مومنین کو ہدیہ۔ عمل تمام ہو۔ لہذا حضور اجازت اس عمل کی مجھے دیں اس میں جو کچھ غلطی ہو تو اصلاح فرمادیں اور ایک شخص نے مجھ سے سوال کیا ہے کہ سورہ یٰسین میں اللہ تعالٰی کے اسما میں سے ایک اسم رکھا گیا ہے اور وہ اسم سورہ یٰسین کے وسط میں ہے اوسکے پانچ کلمہ اور سولہ حرف ہیں چار حرف منقوط ہیں اور دو حرفوں پر اوپر نقطے ہیں اور دو حرفوں کے نیچے ہیں لہذا میں نے بہت تلاش کیا لیکن مجھے پتہ نہ چلا امید کہ آپ اس مشکل کو حل کریں۔

**الجواب۔** کسی عمل کا ثواب مولٰی تعالٰی کی نذر کرنا محض جہالت ہے وہ غنی مطلق ہے اور حضور اقدس علیہ افضل الصلاۃ والسلام خواہ اور نبی یا ولی کو ثواب بخشنا کہنا بے ادبی ہے بخشنا بڑے کی طرف سے چھوٹے کو ہوتا ہے بلکہ نذر کرنا یا ہدیہ کرنا کہے پہلے ہفتہ کی تلاوت کا ثواب نذر حضور اقدس علیہ افضل الصلاۃ والسلام کرے دوسرے کی تلاوت کا ثواب نذر باقی انبیا و اولیا تیسرے کا ثواب ہدیہ ارواح جملہ مؤمنین و مومنات کرے اس طرح کیجئے میں نے آپکو اجازت دی وہ سورۂ مبارکہ کی ایک پوری آیت ہے کارڈ میں آیت نہیں لکھی جاسکتی اوسکا اول س ل م اور آخر ر ح ی م۔

اوس سائل نے ۱۶ حرف یوں بتائے کہ سلام میں چار حرف سمجھے یہ غلط ہے مصحف کریم میں یہ لفظ بے الف ہے تو پندرہ ہی حرف ہیں اور اوس میں چار حرف منقوط ہیں ق ن ب ی مگر نون کے اوپر نقطہ کہنا نہ چاہیئے کہ وہ جوف میں ہے فقط۔

**مسئلہ ۳۷** ۔ از جے پور راجپوتانہ بازار ہوا محل مرسلہ محمد یوسف مدرس مدرسہ فیض محمدی ۲ ربیع الاول ۱۳۳۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ درمختار وشرح وقایہ وہدایہ وفتاوائے عالمگیری وکنز الدقائق وقدوری ومنیۃ المصلی وغیرہ کتب فقہیہ میں وہ مسائل جو بلفظ قال ابوحنیفۃ وعند ابی حنیفۃ منقول ہیں کیا اونکے اسناد بقاعدۂ محدثین صاحب کتاب سے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ تک پہنچتی ہیں تو ایک دو مسئلہ کی سند بطور نظیر کے ارقام فرمادیں۔

**الجواب** ۔ تمام مذہب کہ صاحب مذہب رضی اللہ تعالٰی عنہ کی طرف بلفظ قال وعند نسبت کئے جاتے ہیں کتب ظاہر الروایہ کے مسئلے ہیں اور اون تک اسانید متصلہ موجود ہر مسئلہ کے لئے جدا سند کی حاجت نہیں جس طرح صحیح بخاری تک ہم اسانید متصلہ رکھتے ہیں صحیح کی تمام حدیثیں ہمارے پاس اونہیں سندوں سے ہیں ہر حدیث میں جدید سند کی ضرورت نہیں۔ صاحب درمختار رضی اللہ تعالٰی عنہ درمختار میں فرماتے ہیں انی ارویہ عن شیخنا الشیخ عبدالنبی الخلیلی عن المصنف (ای شیخ الاسلام ابی عبداللہ محمد بن عبداللہ الغزی التمرتاشی) عن ابن نجیم المصری (ای العلامۃ المحقق زین صاحب البحر الرائق) بسندہ الی صاحب المذھب ابی حنیفۃ رضی اللہ تعالٰی عنہ (الی قولہ) کما ھو مبسوط فی اجازاتنا بطرق عدیدۃ عن المشائخ المتبحرین الکبار علامہ صاحب بحر کی سند یہ ہے المحقق زین عن العلامۃ ابن الشلبی صاحب الفتاوی عن ابن الشحنۃ شارح الوھبانیۃ عن الامام ابن الھمام صاحب فتح القدیر وزاد الفقیر عن العلامۃ قارئ الھدایۃ عن العلامۃ علاء الدین السیرافی عن السید جلال الدین صاحب الکفایۃ عن الامام عبدالعزیز البخاری صاحب کشف بزدوی عن الامام حافظ الدین النسفی صاحب الکنز والوافی والکافی عن الامام شمس الائمۃ الکردری عن الامام برھان الدین صاحب الھدایۃ وکفایۃ المنتھی والتجنیس عن الامام فخر الاسلام علی البزدوی عن الامام شمس الائمۃ السرخسی صاحب المبسوط شرح کافی الامام الحاکم الشھید عن الامام شمس الائمۃ الحلوانی عن القاضی ابی علی النسفی عن الامام الفضل عن ابی عبداللہ السبذمونی عن ابی حفص الصغیر عن ابیہ الامام ابی حفص الکبیر عن الامام محمد عن سراج الامۃ الامام الاعظم وایضا عن محمد عن یعقوب عن ابی حنیفۃ رضی اللہ تعالٰی عنہم صاحب مذہب رضی اللہ تعالٰی عنہ تک فقیر کی سند صدر جلد اول فتاوی فقیر اور بفضلہ تعالٰی کتب ظاہر الروایہ بلکہ کتب نوادر بلکہ بکثرت کتب علما ومشائخ تک اسانید متصلہ موجود۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** از احمد آباد گجرات محلہ جمالپور مرسلہ مولوی حکیم عبدالرحیم صاحب ۹ صفر المظفر ۱۳۳۷ھ

مرقاۃ شرح مشکوۃ ملا علی قاری کی عبارت اگر آپکے زیر نظر ہو تو یہ بتا بتایئے کہ یہ مرقاۃ کی کون سی باب وفصل اور کون سے صحابی کی حدیث کی شرح میں ملا علی قاری نے یہ حدیث نقل کی ہے۔ اس کی بندہ کو ضرورت ہے ممنون ومشکور ہوگا عبارت یہ ہے انه بلغنی عن النبی صلی الله تعالٰی علیه وسلم انه من قال لا اله الا الله سبعین الفا غفر الله تعالٰی له ومن قیل له غفر له۔

**الجواب۔** مولنا اکرمکم السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ یہ عبارت مرقاۃ کتاب الصلاۃ۔ باب ما علی المأموم من المتابعة فصل ثانی حدیث علی ومعاذ بن جبل علیہما الرضوان کی شرح میں ہے مطبع مصر جلد دوم صفحہ ۱۰۲۔

**مسئلہ۔** از بنڈول بزرگ ڈاکخانہ رائے پور ضلع مظفر پور مرسلہ نعمت علی صاحب ۱۴ ربیع الاول شریف ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین مبین ان مسائل میں کہ (۱) جناب باری عزاسمہ کے کتنے نام ہیں اور شہنشاہ جہاں صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے کتنے۔ (۲) سورہ فاتحہ وسورہ اخلاص میں صرف خدا ہی کی تعریف ہے یا رسول کی بھی (۳) جو بزرگ عالم حیات میں اپنے معتقدوں کو تعلیم فرماتے ہیں اگر بعد وصال کے خواب میں تعلیم کرے تو اس پر یعنی خواب کی باتوں پر شرع کی رو سے چلنا کیسا ہے (۴) سنا ہے کہ حضرت مولا علی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے لال کافر کو مارا اور وہ بھاگا اور ہنوز زندہ ہے آیا اسکی کوئی خبر حدیث سے ہے اور کب تک زندہ رہے گا پھر ایمان لائے گا یا نہیں (۵) حنانہ لکڑی جو آپ کے فراق میں نالاں تھی قیامت کے دن اوس کا کیا حال ہوگا۔

**الجواب۔** (۱) اللہ عزوجل کے ناموں کا شمار نہیں کہ اوسکی شانیں غیر محدود ہیں رسول اللہ صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے اسمائے پاک بھی بکثرت ہیں کہ کثرت اسما شرف مسمی سے ناشی ہے آٹھ سو سے زائد مواہب وشرح مواہب میں ہیں اور فقیر نے تقریبًا چودہ سو پائے اور حصر ناممکن (۲) سورہ فاتحہ میں حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی صریح مدح ہے الصراط المستقیم محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہیں اور اون کے اصحاب ابوبکر وعمر رضی اللہ تعالٰی عنہما انعمت علیہم کے چاروں فرقوں کے سردار انبیا ہیں انبیا کے سردار مصطفٰے ہیں صلی اللہ تعالٰی علیہ وعلیہم وسلم۔ شیخ محقق نے اخبار الاخیار میں بعض اولیاء کی ایک تفسیر بتائی جس میں اونھوں نے ہر آیت کو نعت کر دیا ہے اس میں سورہ اخلاص بھی داخل ہے (۳) اچھے خواب پر عمل خوب ہے اور اچھا وہ کہ موافق شرع ہو (۴) یہ بے اصل ہے (۵) وہ جنت کا ایک درخت کیا جائیگا کما فی حدیث۔

واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از جوہر کوٹ بارکھان ملک بلوچستان مرسلہ قادر بخش صاحب ۱۴ ربیع الاول شریف ۱۳۳۷ھ

یکے ملا میگوید کہ در دعا گنج العرش و در دعا عکاشہ وغیرہ ادعیات عربی فارسی و در نور نامہ ہندی کہ در آن ذکر تولد آنحضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم بالتفصیل است ثواب چنداں نوشتہ است کہ چہل شہید و حج دیگر امورات ثواب حاصل آید ہر کہ بخواند آں ملا میگوید ہر چہ ثواب نوشتہ است آں حاصل نباشد و غلط نوشتند برائے فروختگی کتاب نوشتہ و ہیچ اصل نیست آیا گفتہ ملا بموجب شرع شریف است یا مخالف اگر ثواب ہمچناں ست کہ نوشتہ است براہ مہربانی سند و حوالہ کتاب کہ در ذکر تولد آنحضرت صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم چنداں ثواب ست تحریر فرمایند بلا حیثیت۔

**الجواب** ۔ رسالہ منظومہ ہندیہ کہ بنام نور نامہ مشہور ست روایتش بے اصل است خواندنش روا نیست چہ جائے ثواب دیر ادعیہ در مطابع انچہ روایتہائے اسنادی نویسند اکثر بے اصل است و ثواب بدست رب الارباب یکبار سبحٰن اللہ میزان را پر میکند و لا الٰہ الا اللہ پستر از عرش نمی ایستد یک کلمہ از ینہا اگر مقبول شود جزائے او جز جنت نیست و ثواب اللہ اطیب واکثر۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از بریلی مدرسہ منظر الاسلام مسئولہ مولوی نور محمد صاحب طالب علم ۹ ربیع الآخر ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص اپنے مرشد کے فتوے کے رد پر تصدیق کرے یہ بیعت سے خارج ہوا یا نہیں۔

**الجواب** ۔ بعض فتووں کا رد کفر ہوتا ہے بعض کا ضلالت بعض کا جہالت بعض کا حماقت بعض کا حق ایک حکم نہیں ہو سکتا کیا فتوی تھا اور کیا رد مسائل مفصل لکھے اور یہ بھی کہ تصدیق کرنے والے کو اس کے خلاف اپنے مرشد کا فتوی معلوم تھا یا نہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از شاہجہانپور بازار سبزی منڈی مرسلہ محمد امین تاجر۔ ۹ جمادی الاولٰی ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ تقسیم قرآن شریف برائے فیض پیرائے حضرت عثمان رضی اللہ تعالٰی عنہ تیس پارہ پر ہے کوئی پارہ سورت سے شروع ہوا اور کوئی رکوع سے اور کوئی درمیان رکوع سے اور کوئی پارہ بڑا ہے کوئی چھوٹا اسکے واسطے کوئی قاعدہ ہے جسکی رعایت ہر پارہ میں ہے یا بلا رعایت قاعدہ کلیہ مقرر کر دی ہے۔ الحمد کو پارہ اول سے علیحدہ رکھا ہے اور ربما سے ایک آیت چھوڑ دی شروع سورت سے اسکا سرا اور جو کچھ ادر اس میں مرعی ہے حضور ہی بیان فرما سکتے ہیں اور ہم جہلہ کی تسکین حضور پر نور ہی کی قلم سے ہو سکتی ہے۔

**الجواب** ۔ پاروں پر تقسیم امیر المومنین عثمٰن غنی رضی اللہ تعالٰی عنہ نے نہ کی نہ کسی صحابی نہ کسی

تابعی نے۔ معلوم نہیں اس کی ابتدا کس نے کی یہ بہت حادث ہے ظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جس شخص نے اسکی ابتدا کی اوس نے اپنے پاس کے مصحف شریف کو تیس حصوں پر کہ باعتبار عدد اوراق مساوی تھے تقسیم کرلیا اور یہ تقسیم ان ان مواقع پر آکے واقع ہوئی اور یہی ان بلاد میں رائج ہوگئی سب جگہ اس پر اتفاق بھی نہیں بلکہ شام وغیرہ کی تقسیم اس سے کچھ مختلف ہے بہرحال یہ کچھ ضروری بات نہیں نہ اوس کے ماننے میں حرج واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از گلمائز ڈاکخانہ ماہی مار ضلع فرید پور مرسلہ عبدالرحمٰن صاحب ۲۱ جمادی الاولی ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ (۱) زید طریقہ نقشبندیہ متبرکہ میں بیعت ہوا اور اپنے شیخ سے مقامات پورا کیا مگر بعض مقام میں قدرے شبہہ رہتی ہے اور خلافت واجازت نہ ملی ہے شیخ صاحب کا انتقال ہوگیا اب زید کے لیئے اس شبہہ دور کرنے اور اجازت وخلافت حاصل کرنے کی واسطے دوسرے مرشد پکڑنا جائز ہے یا اپنے شیخ سے جو حاصل ہوئی اسی پر اکتفا کرنا چاہیئے اگر اسی پر اکتفا کر کوشش کری تو ترقی وفیض یاب ہوسکتا ہے اور شبہہ باقی ماندہ دور کرسکتا ہے یا نہیں۔ اگر دوسرے مرشد پکڑنا جائز ہے تو اسے نقشبندیہ طریقہ کا ہونا ضروری ہے یا دیگر چہار طریقہ میں سے جو ہوئے کافی ووافی ہوں گے پھر اسی نقشبندیہ طریقہ کی جو مشائخ زید کو فی الحال میسر ہوتے ہیں اگر وہ زید کے شیخ سے کمالیت و اشتغال کم درجہ کے ہیں اونکو مرشد بنائے یا جو مشائخ زید کو مسافت بعیدہ وغیرہ وغیر ملکی ہونے کے میسر نہیں ہوتے ہیں حالانکہ وہ سب زید کے شیخ سے بڑھ کر ہے یا برابر ہے تو اب جو زید کو فی الحال میسر ہوتے ہیں ان سے پورا کرے یا جو غیر میسر ہیں انکی توقع وامید پر رہے (۲) قادری کوئی شخص دوسرے قادری سے یا نقشبند دوسرے نقشبندی سے یا قادری نقشبندی سے یا نقشبندی قادری علی ہذا البواقی خواہ علی الوفاق ہوئے یا علی الخلاف بیعت ہونے کو چاہے تو از سر نو بیعت ہونا چاہیئے یا نہیں اور یہ بیعت بیعت جدیدہ کہلائیگی یا کیا اور شیخ اول ہی بدستور رہیں گے یا دونوں اور مرید کن کا کہلائیگا بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ جو شخص کسی شیخ جامع شرائط کے ہاتھ پر بیعت ہوچکا ہو تو دوسرے کے ہاتھ پر بیعت نہ چاہیئے اکابر طریقت فرماتے ہیں۔ لا یفلح مرید بین شیخین خصوصًا جبکہ اوس سے کشود کار بھی ہوچکا ہو حدیث میں ارشاد ہوا من رزق فی شیئ فلیلزمہ دوسرے جامع شرائط سے طلب فیض میں حرج نہیں اگرچہ وہ کسی سلسلہ صحیحہ کا ہو اور اوس سے جو فیض حاصل ہو اوسے بھی اپنے شیخ ہی کا فیض جانے کما فی سبع سنابل مبارکۃ عن سلطان الاولیاء امام الحق و الدین رضی اللہ تعالٰی عنہ شیخ جب نہ رہا اور اوسکا سلوک ناقص ہوا اوسکی تکمیل بطور خود نہ کرے کہ یہ راہ تنہا چلنے کی نہیں کما افادہ الامام القشیری فی رسالتہ المبارکۃ والامام السہروردی

فی العوارف الشریفۃ وبیناہ فی فتاوٰی افریقہ بلکہ کسی لائق تکمیل سے استمداد کرے اوس میں حتی الامکان لحاظ قرب رکھے اپنے شیخ کے خلفا میں سے کوئی اس قابل ہو تو وہ اولٰی ہے ورنہ اپنے سلسلے سے اقرب فالاقرب اور نہ ملے تو جو ملے یہ اس لئے کہ اختلاف راہ اطالت عمل کرنے اور اپنے زمانے میں اپنے حق میں اپنے شیخ صحیح المشیخۃ سے کسی کو افضل جاننا سوء ادب ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از اکبرآباد محلہ گھٹیا اعظم خاں مکان منشی مظفر حسین خاں مختار مرسلہ محمد رضی الدین چشتی نظامی ۲ جمادی الاولٰی ۱۳۳۷ھ۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ (۱) مشرک داخل سلسلہ کسی مشائخ سلسلہ سے کسی حیثیت سے اور کسطرح پر داخل سلسلہ ہوسکتا ہے مشرک کی آلودگی ظاہر اوس میں نمایاں ہو جیسے اہل ہنود میں سی (۲) ایسے شخص کی بیعت کسی مشائخ سلسلہ سے کب معتبر اور کیسی ہوگی۔ (۳) ایسا مشرک کسی مشائخ سلسلہ کا خلیفہ اور صاحب اجازت یا صاحب مجاز ہوسکتا ہے جس کی نسبت یقینا بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ شریعت کا پابند نہیں نہ اوس نے احکام شریعت کی بظاہر پابندی کی دائرہ اسلام میں بظاہر شامل نہیں ہوا نہ اوس نے شرک کفر فسق وفجور سے کسی جلسہ عام مسلمانوں میں توبہ کی نہ توبہ کا شاہد بنایا (۴) عوام الناس اپنی اغراض نفسانی سے ایسے شخص کو جسکی نسبت عرض کیا جارہا ہے اوسکو رشد وہدایت کا اپنی ہادی بنا سکتے ہیں یا نہیں۔

**الجواب** ۔ لا الٰہ الا اللہ کوئی کافر خواہ مشرک ہو یا موحد ہرگز نہ داخل سلسلہ ہوسکتا ہے نہ بے اسلام اوسکی بیعت معتبر ہوسکتی ہے نہ قبل اسلام اوسکی بیعت معتبر ہو اگرچہ بعد کو مسلمان ہوجائے کہ بیعت ہو یا کوئی عمل سب کے لئے پہلی شرط اسلام ہے قال تعالٰی وقدمنا الی ما عملوا من عمل فجعلنٰہ ھباء منثورا جو اوسکے کفر پر قائم رہتے ہوئے اوسے مجاز وماذون بیعت وخلیفۂ طریقت کرے اور جو اوسے پیر رشد وہدایت سمجھے یہ سب خود کافر ہوجائیں گے بزازیہ مجمع الانہر درمختار وغیرہ میں ہے من شک فی کفرہ فقد کفر ہاں اگر وقت بیعت اوس نے کلمہ طیبہ پڑھا اور دین اسلام کا مقر ہوا تو بیعت صحیح ہوئی اور اوس کے بعد قبل اظہار کفر ماذون کیا تو پیر پر الزام نہیں مگر جب بعد کو اوس نے کفر کیا مرتد ہوگیا بیعت فسخ ہوگئی اب جو اوسے ہادی بنائے یہ کافر ہوگا والعیاذ باللہ تعالٰی۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از بریلی مدرسہ منظر اسلام اہلسنت وجماعت مسئولہ مولوی حشمت علی صاحب لکھنوی رضوی متعلم مدرسہ ۱۳ جمادی الاولٰی ۱۳۳۸ھ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط ماقولکم یاحماۃ السنۃ السنیۃ البیضاء ویا محاۃ البدعۃ الشنیعۃ الظلماء نصرکم اللہ تعالٰی بالتائیدات الرحمانیۃ وایدکم بالنصر السبحانیۃ فی ھذہ المسألۃ ان اشرفعلی التھانوی

الذی تفوّہ بالکفر الجلی فی کتابہ حفظ الایمان وما ھو واللہ الاحیط الایمان قو کتب عملا للامساك فی ص۱۰۹ من کتابہ المسمی باثار تبیانی الجزء الثالث من اعمال قرآنی المطبوع فی برقی پریس الواقع فی دہلی ۱۳۳۵ھ فقال ما ترجمتہ "عمل اخر۔ للامساك۔ یکتب علی ورقۃ الکرم ویعلق علی الفخذ الایسر ابجد ھوز حطی کلمن سعفص قرشت ثخذ ضظغ وقیل یاارض ابلعی ماءك ویسماء اقلعی وغیض الماء وقضی الامر کلما اوقدوا نارا للحرب اطفأھا اللہ امسك ایھا الماء النازل من صلب فلان بن فلانۃ بلاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم" ھل فیہ تعریض القرآن العظیم للاھانۃ والانجاس والتوھین والتلویث بالارجاس وقولہ ھذا ھل فیہ کفر ام ضلال ام لیس فیہ شئی من ھذہ الاحوال۔ بینوا بالتفصیل توجروا عند الملك الجلیل۔

**الجواب**۔ الامام الاجل سیدی محمد البوصیری قدس سرہ قال فی قصیدتہ الکریمۃ الھمزیۃ ام القری فی حق ابی جھل اللعین ع ماعلی مثلہ یعد الخطاء واللہ سبحنہ وتعالی اعلم

**مسئلہ**۔ از شہر محلہ بہاریپور نواب وزیر احمد خانصاحب قادری رضوی ۱۴ جمادی الاولی ۱۳۳۶ھ

بعز عرض بندگان عالی متعالی خداوند نعمت میرساند۔ السلام علیکم ورحمۃ وبرکاتہ بعد اداب فدویانہ معروض۔ لا۲ = ۵۷، ۳لا + ۵، ۳۰ اگر یہ نمونہ صحیح ہوجاتا تو اسی نمونے پر یہ مساوات قائم ہوجاتی لا۲/۷۵ = (۳۰ - لا)۲ لا۲ = ۷۵ (۳۰ - لا)۲ یا لا۲ = ۷۵ (۹۰۰ - ۶۰ لا + لا۲) یا لا۲ = ۶۷۵۰۰ - ۴۵۰۰ لا + ۷۵ لا۲ یا - ۷۴ لا۲ + ۴۵۰۰ لا = ۶۷۵۰۰ تقسیم کیا ۲ سے ۳۷ لا۲ - ۲۲۵۰ لا = - ۳۳۷۵۰ مربع کامل کیا ۳۷ لا۲ - ۲۲۵۰ لا + ۱/۳۷ (۲۲۵۰/۲)۲ = - ۳۳۷۵۰ + ۱/۳۷ (۲۲۵۰/۲)۲ یا ۳۷ لا۲ - ۲۲۵۰ لا + ۱/۳۷ (۱۱۲۵)۲ = - ۳۳۷۵۰ + ۱/۳۷ (۱۱۲۵)۲ یا √۳۷ لا - √(۱/۳۷ (۱۱۲۵)۲) = √(- ۳۳۷۵۰ + ۱/۳۷ (۱۱۲۵)۲)

اس کو ملاحظہ فرمالیا جائے یہاں تک اگر صحیح ہو تو آگے عمل کیا جائے۔

**الجواب**۔ مکرم کرمفرما چھوٹے نواب صاحب سلمہٗ وعلیکم السلام ورحمۃ وبرکاتہ تکمیل مجذور کا یہ نیا قاعدہ ہے کہ سر مجذور کی طرف ایک کو نسبت کرکے مجذور نصف سر لا کا سر کرکے شامل کریں مجذور کامل ہوجائے میرے نزدیک یہ صحیح نہ آئیگا مثلا ۲ لا۲ + ۶ لا = ۲۰ طور مذکور پر ۲ لا۲ + ۱/۲ (۳)۲ = ۲۰ + ۹/۲ = ۴۹/۲ ہرگز مجذور کامل نہیں یا ۳ لا۲ - ۴ لا ۴ بطور مذکور ۳ لا۲ - ۴ لا + ۱/۳ (۲)۲ = ۴ + ۴/۳ = ۱۶/۳ ہرگز مربع نہیں۔

(۲) مساوات درجہ دوم ہے یہ بہت سہل حل ہوسکتا یہاں تک آپ لے آئے کہ - ۷۴ لا۲ + ۴۵۰۰ لا = ۶۷۵۰۰ یہاں نفی واثبات کا قلب کریجئے مساوات یہ ہوجائیگی ۷۴ لا۲ - ۴۵۰۰ لا = - ۶۷۵۰۰ پھر خواہ یوں عمل کیجئے لا۲ - ۴۵۰۰ لا/۷۴ = - ۶۷۵۰۰/۷۴ طرفین میں ۲۲۵۰/۷۴ کا مجذور شامل کیجئے یا مساوات کو بحال رکھکر ۲۹۶ میں ضرب دیکر طرفین میں (۴۵۰۰)۲ شامل فرمائیے مدعا حاصل ہوگا۔

(۳) ہاں لطیف تر یہ ہے کہ درجہ دوم کا نام نہ آنے پائے صرف مساوات درجہ اول سے حاصل ہو اوسے بتائیے وہ بہت آسان ہے۔ فقط

**مسئلہ** ۔ از سیتاپور تاسنگنج کوٹھی حضرت سید شاہ محمد صادق صاحب مرسلہ حضرت مولٰنا سید شاہ محمد میاں صاحب قادری مدظلہ ۹ رجمادی الاخری ۳۷ھ۔

حضرت مولٰنا المعظم والمکرم دامت برکاتہم العالیہ۔ پس از آداب تسلیمات معروض کہ تحریر حامد علی کا جواب ابھی کچھ دینے کا ارادہ نہیں مگر اوس میں جو من مات الخ ولوکنت الخ ولوکان سالم الخ ومن اتاکم الخ مذکور ہیں اونکی نسبت اسی قدر دریافت طلب ہے کہ یہ احادیث ہیں اور ہیں تو کیسی جواب سے جلد معزز ہوں

**الجواب** ۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم ۔ بملاحظہ حضرت بابرکت حامی سنت جناب مولانا مولوی حافظ سید محمد میاں صاحب دامت برکاتہم التسلیم مع التعظیم نیازمند سلی بعیت گیا ہوا تھا کل جمعہ کو واپس آیا (۱) حدیث من مات ولم یعرف ان لفظوں سے نہیں۔ ہاں صحیح مسلم میں یوں ہے۔ من فارق الجماعۃ شبرا فمات فمیتۃ جاھلیۃ (۲) حدیث لوکنت مستخلفا ترمذی وابن ماجہ میں بسند ضعیف ہے اور تورپشتی وطیبی وعلی قاری وشیخ محقق دہلوی وشارح جامع صغیر علامہ مناوی نے تصریح کی کہ المراد تامیرہ علی جیش بعینہ واستخلافہ فی امر من الامور حال حیاتہ لا الخلافۃ لان الائمۃ من قریش۔ امام تورپشتی وغیرہ نے فرمایا کا یجوز حملہ الا علی ذلک (۳) لوکان سالم مولٰی حذیفۃ بن الیمان حیالا ستخلفہ سائل معترض نے براہ خطا وضع کی ہے نہ سالم حضرت حذیفہ بن الیمان رضی اللہ تعالٰی عنہم کے مولٰی تھے۔ نہ حذیفہ کا کوئی مولٰی سالم۔ بفرض صحت قطعا اوسکی وہی مراد ہے جو حدیث ابن ام عبد رضی اللہ تعالٰی عنہ کی ہے۔

(۴) من اتاکم وامرکم جمیع صحیح مسلم میں یاں ہے مگر یوں سیکون ھنات وھنات فمن اراد ان یفرق امر ھذہ الامۃ وھی جمیع فاضربوہ بالسیف کائنا من کان یا یوں۔ من اتاکم وامرکم جمیع علی رجل واحد یرید ان یشق عصاکم او یفرق جماعتکم فاقتلوہ۔ لمعات میں ہے ای ادفعوا من خرج علی الامام بالسیف وان کان اشرف وافضل وتریدونہ احق وافضل تو کلام خروج علی الامام میں ہے ثبت العرش ثم النقش جہاں امام نہ ہو اسی صحیح مسلم میں حکم یہ ہے قلت فان لم یکن لھم جماعۃ ولا امام قال فاعتزل تلک الفرق کلھا حدیث اول اگر اوسی لفظ سے ہو جو سائل کے نقل کئے تو معرفت فرع وجود ہے یعنی جب امام موجود ہو تو اوسے امام نہ جاننا باعث موت جاہلیت ہے۔ یہ اوس سے کیونکر مفہوم ہوا کہ ہر زمانے میں کوئی نہ کوئی امام ہوگا ہی معہذا احدیث متواتر کے مقابل آحاد سے استناد سخت جہالت اور اجماع کے رد میں بعضے اشارات سے اپنے استنباط پر اعتماد اشد ضلالات۔ یہ جہال حدیث ان امر علیکم عبد

مجمع یقودکم بکتاب اللّٰہ فاسمعوا لہ واطیعوا۔ سے بھی استدلال کرتے ہیں۔ اور قید قرشیت در کنار قید حریت بھی اٹھانا چاہتے ہیں۔ حالانکہ اوس سے مراد یہ کہ خلیفہ کسی شہر پر غلام کو والی کردے تو اطاعت واجب ہے نہ کہ خود غلام خلیفہ ہو مرقات وغیرہ میں ہے۔ ای ان استعملہ الامام الاعظم علی القوم لا ان العبد الحبشی ھو الامام الاعظم فان الائمۃ من قریش۔ **اقول** حدیث سے بہتر تفسیر حدیث کیا ہوگی خود حدیث نے اس معنی کی تصریح فرمائی حاکم صحیح مستدرک اور بیہقی سنن میں امیر المومنین مولی علی سے راوی الائمۃ من قریش وان امرت علیکم قریش عبد احبشیا مجدعا فاسمعوا لہ واطیعوا۔ واللّٰہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از بانس بریلی محلہ قاضی ٹولہ مرسلہ حکیم حاجی سید محمد نور اللّٰہ شاہ صاحب اشرفی جیلانی سجادہ نشین فتحپور ۱۴ رجب المرجب ۱۳۳۷ھ۔

ماقولکم ایہا العلماء والراسخون رحمکم اللّٰہ تعالیٰ فی ہذہ المسئلۃ کہ جس مرید کو اپنے شیخ سے تعلیم طرق صوفیہ مراتب اذکار واشغال وغیرہ نہ معلوم ہوئے اور وہ شیخ انتقال فرماگئے یا بوجوہات معقولہ اون سے تعلیم محال۔ پس اس مرید کو شیخ ثانی سے تجدید بیعت توبہ کرکے طالب ہونا اولیٰ ہے یا کہ اوسی حال پر بے تعلیم رہنا مناسب اور خلفائے راشدین رضوان اللّٰہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی بیعت ہر خلافت کے وقت کس لئے صادر ہوئی۔

**الجواب** ۔ دوسرے شیخ سے طالب ہو مگر اپنی ارادت شیخ اول ہی سے رکھے اور اس سے جو فیض حاصل ہو وہ اپنے پیر ہی کی عطا جانے اولیائے کرام فرماتے ہیں ایک شخص کے دو باپ نہیں ہوسکتے ایک عورت کے دو شوہر نہیں ہوسکتے ایک مرید کے دو شیخ نہیں ہوسکتے۔ خلفائے راشدین رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہم کے دست اقدس پر بیعتیں اون کو امام ماننے اور اون کی اطاعت کرنے کی تھیں جیسے ہر جدید بادشاہ کے ہاتھ پر کی جاتی ہیں۔ واللّٰہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از جھونا مارکیٹ کراچی بندر مرسلہ حضرت سید پیر ابراہیم صاحب مدظلہ الاقدس ۱۵ رجب المرجب ۱۳۳۷ھ۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ اگر غیر منکوحہ عورت سے لڑکا تولد ہوا اور قضائے الٰہی سے فوت ہوا اسکی قبر پر خانقاہیں بنانا اور واسطے مرادوں کی دعا مانگنا اور صاحب القبر کو اولیا قبول کرنا شرعاً درست ہے یا نہیں اگر ایسا شخص صفت بالا میں متصف ہے اور مسجد میں امام ہے تو ہزار دل مقتدیوں کو تحقیق واقعات بالا کے نماز قبل از تحقیقات کا اعادہ کرنا افضل ہے یا نہیں۔

**الجواب** ۔ جو شخص فاسق و فاجر ہے اوس کے پیچھے نماز مکروہ ہے پھر اگر فاسق معلن ہے تو کراہت تحریمی ہے اور اعادہ واجب ورنہ تنزیہی اور اعادہ بہتر۔ واللّٰہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ از ریاست رامپور محلہ گھیر زبیر خاں مرسلہ مرزا محمد فاروق بیگ صاحب ۱۰ شعبان المعظم ۱۳۳۴ھ

حقوق پیر بغرض تصحیح و ترمیم۔ (۱) یہ اعتقاد کرے کہ میرا مطلب اسی مرشد سے حاصل ہوگا اور اگر دوسری طرف توجہ کریگا تو مرشد کے فیض و برکات سے محروم رہے گا۔ (۲) ہر طرح مرشد کا مطیع ہو اور جان و مال سے اوسکی خدمت کرے کیونکہ بغیر محبت پیر کے کچھ نہیں ہوتا اور محبت کی پہچان یہی ہے۔ (۳) مرشد جو کچھ کہے اوسکو فوراً بجالائے اور بغیر اجازت اوسکے فعل کی اقتدا نہ کرے کیونکہ بعض اوقات وہ اپنے حال و مقام کے مناسب ایک کام کرتا ہے کہ مرید کو اوس کا کرنا زہر قاتل ہے (۴) جو ورد و وظیفہ مرشد تعلیم کرے اوس کو پڑھے اور تمام وظیفے چھوڑ دے خواہ اوس نے اپنی طرف سے پڑھنا شروع کیا ہو یا کسی اور دوسرے نے بتایا ہو۔ (۵) مرشد کی موجودگی میں ہمہ تن اوسی کی طرف متوجہ رہنا چاہیے یہاں تک کہ سوائے فرض و سنت کے نماز نفل اور کوئی وظیفہ اوسکی اجازت کے بغیر نہ پڑھے۔ (۶) حتی الامکان ایسی جگہ نہ کھڑا ہو کہ اوس کا سایہ مرشد کے سایہ پر یا اوسکے کپڑے پر پڑے (۷) اوس کے مصلے پر پیر نہ رکھے۔ (۸) اوسکی طہارت یا وضو کی جگہ طہارت یا وضو نہ کرے۔ (۹) مرشد کے برتنوں کو استعمال میں نہ لاوے۔ (۱۰) اوسکے سامنے نہ کھانا کھائے نہ پانی پیئے اور نہ وضو کرے ہاں اجازت کے بعد مضائقہ نہیں۔ (۱۱) اوسکے روبرو کسی سے بات نہ کرے بلکہ کسی کی طرف متوجہ بھی نہ ہو۔ (۱۲) جس جگہ مرشد بیٹھتا ہو اوس طرف پیر نہ پھیلائے اگرچہ سامنے نہ ہو۔ (۱۳) اور اوس طرف تھوکے بھی نہیں (۱۴) جو کچھ مرشد کہے اور کرے اوس پر اعتراض نہ کرے کیونکہ جو کچھ وہ کرتا ہے اور کہتا ہے اگر کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو حضرت موسیٰ و خضر علیہما السلام کا قصہ یاد کرے۔ (۱۵) اپنے مرشد سے کرامت کی خواہش نہ کرے۔ (۱۶) اگر کوئی شبہہ دل میں گذرے تو فوراً عرض کرے اور اگر وہ شبہہ حل نہ ہو تو اپنے فہم کا نقصان سمجھے اور اگر مرشد اوس کا کچھ جواب نہ دے تو جان لے کہ میں اوس کے جواب کے لائق نہ تھا۔ (۱۷) خواب میں جو کچھ دیکھے وہ مرشد سے عرض کرے اور اگر اوس کی تعبیر ذہن میں آوے تو اوسے بھی عرض کر دے۔ (۱۸) بے ضرورت اور بے اذن مرشد سے علیحدہ نہ ہو (۱۹) مرشد کی آواز پر اپنی آواز بلند نہ کرے اور بآواز اوس سے بات نہ کرے اور بقدر ضرورت مختصر کلام کرے اور نہایت توجہ سے جواب کا منتظر رہے۔ (۲۰) اور مرشد کے کلام کو دوسرے سے اوس قدر بیان کرے جسقدر لوگ سمجھ سکیں اور جس بات کو یہ سمجھے کہ لوگ نہ سمجھیں گے تو اوسے بیان نہ کرے (۲۱) اور مرشد کے کلام کو رد نہ کرے اگرچہ حق مرید ہی کی جانب ہو بلکہ اعتقاد کرے کہ شیخ کی خطا میرے صواب سے بہتر ہے۔ (۲۲) اور کسی دوسرے کا سلام و پیام شیخ سے نہ کہے۔ (۲۳) جو کچھ اسکا حال ہو برا یا بھلا اوسے مرشد سے عرض کرے کیونکہ مرشد طبیب قلبی ہے اطلاع کے بعد اوسکی اصلاح

کریگا مرشد کے کشف پر اعتماد کرکے سکوت نہ کرے۔ (۲۴) اوسکے پاس بیٹھ کر وظیفہ میں مشغول نہ ہو اگر کچھ پڑھنا ہو تو اوسکی نظر سے پوشیدہ بیٹھ کر پڑھے۔ (۲۵) جو کچھ فیض باطنی اسے پہنچے اوسے مرشد کا طفیل سمجھے اگرچہ خواب میں یا مراقبہ میں دیکھے کہ دوسرے بزرگ سے پہنچا ہے تب بھی یہ جانے کہ مرشد کا کوئی لطیفہ اوس بزرگ کی صورت میں ظاہر ہوا ہے (کذافی ارشاد رحمانی) قال العارف الرومی ؎

چوں گزیدی پیر ہن تسلیم شو ، ہمچو موسیٰ زیر حکم خضر رو

صبر کن در کار خضر اے بے نفاق تا نگوید خضر رو ہذا فراق

قال العطار ؎

گر ہوائے ایں سفر داری دلا دامن رہبر بگیر و پس بیا

در ارادت باش صادق اے فرید تا بیابی گنج عرفاں را کلید

دامن رہبر بگیرا ے راہ جو ہر چہ داری کن نثار راہ او

گر روی صد سال در راہ طلب راہبر نبود چہ حاصل زاں تعب

بے رفیقے ہر کہ شد در راہ عشق عمر بگذشت و نشد آگاہ عشق

پیر خود را حکم مطلق شناس تا براہ فقر گردی حق شناس

ہر چہ فرماید مطیع امر باش طوطیاے دیدہ کن از خاک پاش

انچہ میگوید سخن تو گوش باش تا نگوید او بگو خاموش باش

**الجواب** ۔ یہ تمام حقوق صحیح ہیں ان میں بعض قرآن عظیم اور بعض احادیث شریفہ اور بعض کلمات علما بعض ارشادات اولیا سے ثابت ہیں اور اوس پر خود واضح ہیں جو معنی بیعت سمجھا ہوا ہے اکابر نے اس سے بھی زائد آداب لکھے ہیں اتنوں ہی پر عمل نہ کرینگے مگر بڑی توفیق والے اور نمبر ۱۷ سے شیطانی خواب پریشان مہمل مستثنیٰ ہے کہ اوسے بیان کرنے کو حدیث میں منع فرمایا ہے۔ اور نمبر ۲۲ عوام مریدین کے لئے ہے جنکو بارگاہ شیخ میں ابھی منصب عرض معروض دیگراں حاصل نہ ہو ایسوں سے اگر کوئی عرض سلام کے لئے کہے عذر کردے کہ میں حضور شیخ میں دوسرے کی بات عرض کرنے کے ابھی قابل نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از بارکپور محلہ مرغی محال متصل کنجڑا محال مرسلہ حافظ محمد جعفر پیش امام ۱۰ شعبان ۱۳۳۲ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کلام مجید با اعراب خداوند کریم کی طرف سے رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر نازل ہوا کرتا تھا یا اعراب بعد رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے درست کیا گیا

**الجواب** ۔ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر قرآن عظیم کی عبارت کریمہ نازل ہوئی عبارت میں اعراب نہیں لگائے جاتے حضور کے حکم سے صحابہ کرام مثل امیر المومنین عثمٰن غنی و حضرت زید بن ثابت و

امیر معاویہ وغیرہم رضی اللہ تعالی عنہم ادسے لکھتے اون کی تحریر میں بھی اعراب نہ تھے یہ تابعین کے زمانے سے رائج ہوئے۔ واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از کلکتہ نمبر ۲۷/۲۴ پوسٹ شملہ مانک تلہ مرسلہ منصور علی میاں بگاں قدم رسول ۱۷ شعبان ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ (۱) مومن اور ولی میں کونسی نسبت ہے۔ (۲) درود شریف کے اندر بجائے علی ابراہیم وعلی آل ابراہیم کے علی داؤد وعلی آل داؤد یا علی آل زکریا وغیرہما نہ آنیکی کیا وجہ (۳) جو مضمون قرآن شریف کے ہے اوسکو مدلول قرآنی کہہ سکتے ہیں یا نہیں۔ اگر کہہ سکتے ہیں تو ظہر ابیتی وظہر اقلبی میں کیا فرق ہے اور اگر مدلول نص نہیں تو کیوں (۴) صلی اللہ تعالی علیہ وعلی آلہ واصحابہ وسلم میں اصحاب پر آل کو مقدم کیوں کیا (۵) درجہ ولایت باقی رہنے اور نبوت کے ختم ہوجانے کی کیا وجہ ہے۔

**الجواب** ۔ (۱) اگر ولایت عامہ مراد ہے تو تساوی اللہ ولی الذین اٰمنوا اور خاصہ تو عموم خصوص مطلق ان اولیاؤہ الا المتقون (۲) آل ابراہیم علیہ السلام میں آل داؤد و آل زکریا علیہما السلام سب داخل ہیں ولا عکس۔ (۳) جس مضمون پر قرآن عظیم دلالت فرمائے مدلول قرآنی ہے۔ بیتی اور قلبی میں زمین و آسمان کا فرق ہے اور متشابہات میں قیاس جاری کرنا ضلالت اٰمنا بہ کل من عند ربنا نہ کہ من عند نفسک (۴) آل اصحاب کو بھی شامل ہے ولا عکس یہ تخصیص بعد تعمیم ہے۔ (۵) اللہ عزوجل نے فرمایا ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین اور نبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے فرمایا لاتزال طائفۃ من امتی ظاھرین علی الحق لا یضرھم من خذلھم ولا من خالفھم حتی یاتی امر اللہ وھم علی ذلک۔ واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ** ۔ از مقام گنڈارہ تحصیل قیصر گنج ضلع بہرائچ مرسلہ عبداللہ میاں جی صاحب معرفت سید سلطان احمد صاحب۔ ۱۰ رمضان المبارک ۱۳۳۷ھ۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ آنحضرت صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی ولادت کی خبر جب ثویبہ جاریہ ابی لہب نے ابولہب کو سنائی اوس وقت ابولہب نے خوش ہوکر ثویبہ کو آزاد کردیا پھر کئی دن تک ثویبہ نے حضرت صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کو دودھ پلایا پھر ابولہب کو اوسکے مرنے کے بعد خواہ حضرت عباس رضی اللہ تعالی عنہ نے یا اور کسی نے خواب میں دیکھا اور پوچھا کیا حال ہے تیرا۔ بولا آگ میں ہوں لیکن تخفیف ہوتی ہے ہر دوشنبہ کی رات اور چوستا ہوں دو انگلیوں سے پانی جن کے اشارے سے آزاد کیا تھا ثویبہ کو۔ یہ قصہ اکثر معتبرین سے سنا گیا ہے اور علامہ جزری علیہ الرحمۃ نے بھی اپنے رسالہ میلاد شریف میں اسکو لکھا ہے اور اس کے بعد یہ لکھا ہے اذا کان ابولھب الکافر الذی نزل القراٰن بذمہ جوزی فی النار بفرحہ لیلۃ مولد النبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم بہ فما حال المسلم الموحد من امتہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم الی اٰخرہ اس پر ایک شخص کہتا ہے کہ یہ کیونکر صحیح

ہوسکتا ہے جبکہ قرآن شریف میں اللہ جل شانہ خبر دیتا ہے ابولہب کی نسبت ما اغنی عنہ مالہ وما کسب کہ نہ نفع دیا اوس کو اوسکے مال اور اوسکے فعل نے پس مال لونڈی اور فعل اوسکا آزاد کرنا۔ اور نہ خواب خیال کی باتیں آیات قرآنیہ کے مقابل میں کیونکر صحیح ہونگی پس اس کی تطبیق کیونکر صحیح ہوگی۔ بیان فرمائیے۔

**الجواب** ۔ یہ روایت صحیح بخاری شریف میں ہے ائمہ نے اوسے مقبول رکھا اور اوس میں قرآن عظیم کی اصلا مخالفت نہیں۔ قطع نظر اس سے کہ یہ اغنا نہ ہوا اسکا سبب حضور پر نور رحمت عالم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم سے علاقہ۔ حضور کی ولادت کریمہ پر خوشی کہ یہ نہ اوسکا مال ہے نہ اوس کا کسب و فعل اختیاری۔ یہ تو کیا ایسا فائدہ ہے حضور اقدس صلی اللہ تعالی علیہ وسلم سے علاقہ۔ ابوطالب کو ایسا کام آیا کہ سراپا آگ میں غرق تھے حضور انور صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے پایاب آگ میں کھینچ لیا کہ اب صرف تلوؤں میں آگ ہے حالانکہ کفار کے حق میں اصل حکم یہ ہے کہ لا یخفف عنہم العذاب ولا ھم ینظرون ۰ نہ اون سے عذاب ہلکا کیا جائے نہ کوئی اونکی مدد کرے۔ صحیح بخاری و صحیح مسلم میں عباس رضی اللہ تعالی عنہ سے ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم نے فرمایا ھو فی ضحضاح من نار ولولا انا لکان فی الدرک الاسفل من النار وفی روایۃ وجدتہ فی غمرات من النار فاخرجتہ الی ضحضاح اسی طرح صحیحین میں ابوسعید خدری اور مسند بزار و ابویعلی و ابن عدی و تمام میں حضرت جابر بن عبداللہ اور معجم کبیر طبرانی میں ام المومنین ام سلمہ سے ہے رضی اللہ تعالی عنہم اجمعین امام عینی شرح صحیح بخاری میں فرماتے ہیں فان قلت اعمال الکفرۃ ھباء منثور لا فائدۃ فیھا قلت ھذا النفع من برکۃ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم وخصائصہ امام ابن حجر کی فتح الباری شرح بخاری میں ہے یوید الخصوصیۃ انہ بعد ان امتنع شفع لہ حتی خفف لہ العذاب بالنسبۃ لغیرہ۔ اسی طرح مجمع بحار الانوار وغیرہ میں ہے ان سب کا حاصل یہ ہے کہ یہ نفع کافر کے عمل سے نہ ہوا بلکہ حضور رحمۃ للعلمین صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی برکت سے ہے اور یہ خصائص علیہ حضور اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم سے ہے۔ واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از بارکپور۔ مرغی محال۔ مسجد حافظ محمد جعفر صاحب مرسلہ پیش امام صاحب ۱۰ رمضان المبارک ۱۳۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ قیام مولود شریف فرض ہے یا واجب ہے یا سنت۔ عمرو کہتا ہے کہ قیام مولود شریف ہاتھ باندھکر ہونا چاہئے اور زید کہتا ہے کہ ہاتھ چھوڑ کر ہونا چاہئے تو بتلائیے کہ کس کی بات سچ ہے۔

**الجواب** ۔ ہاتھ باندھ کر کھڑے ہونا بہتر ہے جیسا حاضری روضہ انور کے وقت حکم ہے فتاوی عالمگیری

میں ہے یقف کما یقف فی الصلاۃ۔ اسی طرح لباب شرح لباب واختیار شرح مختار وغیرہا کتب معتبرہ میں ہے۔ قیام مجلس مبارک مستحب ہے اور مجلس کھڑی ہو تو سنت اور ترک میں فتنہ یا الزام وہابیت ہو تو واجب کما فی ردالمحتار فی قیام الناس بعضہم لبعض۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از شہر کہنہ بریلی محلہ قاضی ٹولہ مرسلہ حکیم حاجی سید محمد نوراللہ شاہ اشرفی الجیلانی ۱۷ رمضان المبارک ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ (۱) بیعت ہونے میں والدین یا شوہر وغیرہ کی اجازت شرط ہے یا نہیں (۲) اپنا مرشد انتقال کرگیا ہو یا موجود ہو مگر بوجوہات معقولہ واقعی اوس سے تعلیم محال ہو تو بغرض تعلیم طریقۂ کرام دوسرے شیخ سے طالب ہونا اولٰی ہے یا بے علم رہنا بہتر۔

**الجواب** ۔ (۱) جو پیر سنی صحیح العقیدہ عالم غیر فاسق ہو اور اوسکا سلسلہ آخر تک متصل ہو اوسکے ہاتھ پر بیعت کے لئے والدین خواہ شوہر کسی کی اجازت کی حاجت نہیں (۲) جہل سے طلب اولٰی ہے کہ پیر صحیح سے انحراف جائز نہیں جو فیض ملے اوسے شیخ ہی کی عطا جانے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از سیتاپور محلہ تامسن گنج کوٹھی حضرت سید محمد صادق صاحب وکیل علیہ الرحمہ مرسلہ حضرت مولٰنا مولوی سید محمد میاں صاحب دامت برکاتہم۔ ۱۷ رمضان المبارک ۱۳۳۷ھ

حضرت مولانا المعظم والمکرم دامت برکاتہ العالیہ پس از آداب وتسلیمات معروض۔ حدیث اول الرسل آدم کس کتاب احادیث میں مروی ہے اور حکیم ترمذی نے اوسے اپنی کس کتاب میں روایت کیا ہے۔

**الجواب** ۔ حضرت بابرکت دامت برکاتہم السلام علیکم ورحمۃ وبرکاتہ۔ یہ حدیث سیدنا ابوذر علیہ الرضوان سے مسند امام احمد میں یوں ہے قلت یارسول اللہ ای الانبیاء کان اول قال آدم قلت یارسول اللہ ونبی کان قال نعم نبی مکلم۔ اور نوادرالاصول تصنیف امام حکیم الامۃ ترمذی کبیر میں اون سے مرفوعًا یوں ہے اول الرسل آدم واٰخرھم محمد علیہ وعلیہم افضل الصلٰوۃ والسلام والانامہ کل یکشنبہ کو بعد روانگی ڈاک ملا ورنہ کل ہی جواب حاضر کرتا۔ والتسلیم۔

**مسئلہ** ۔ مسئولہ غلام رسول۔ ۱۱ شوال محلہ بہاری پور۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے کہ امام حسین علیہ السلام کے واقع شہادت میں جتنی روایتیں ہیں سب کی سب ضعیف ہیں کیونکہ اسوقت تمام مخالفین موجود تھے وہ ہی راوی ہوں گے لہذا کوئی ثقہ نہ پایا گیا اور نیز اصحاب رضوان اللہ تعالٰی علیہم اجمعین موجود نہ تھے بالفرض مان لیا جائے کہ موجود تھے تو اپنی اپنی جگہ لہذا انکو خبر ملے گی تو اون مخالفین سے اسوجہ سے یہ بھی ضعیف ہوگی۔ اور بکر کہتا ہے کہ ایسے واقع میں خبر صحیح ہوسکتی ہے۔ زین العابدین رضی اللہ تعالٰی عنہ موجود تھے اور حرم محترم بھی موجود تھے اور موافقین تھے لہذا روایتیں صحیح ہوسکتی ہیں ان دونوں سے کون حق پر ہے۔ بینوا توجروا

**الجواب۔** بکر حق پر ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** از حسیب والہ ضلع بجنور تحصیل دھامپور مرسلہ منظور ۱۱ شوال ۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ آجکل جو میلاد مروج ہے مع زیب و زینت و اہتمام اس کے متعلق شرع شریف میں کیا حکم ہے۔

**الجواب۔** مسلمانوں کو جمع کرکے ذکر ولادت اقدس و فضائل علیہ حضور سرورِ عالم صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم سنانا ولادت اقدس کی خوشی کرنی اوس میں حاضرین کو کھانا یا شیرینی تقسیم کرنی بلاشبہہ جائز و مستحب ہے اور جائز زینت فی نفسہ جائز اور بہ نیت فرحت ولادت شریفہ و تعظیم ذکر انور قطعًا مستحب اللہ عزوجل فرماتا ہے واما بنعمۃ ربك فحدث ٥ اور فرماتا ہے وذکرھم بایام اللہ اور فرماتا ہے قل بفضل اللہ و برحمتہ فبذلك فلیفرحوا۔ اور فرماتا ہے قل من حرم زینۃ اللہ التی اخرج لعبادہ والطیبٰت من الرزق۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ۔** از شہر غازیپور مرسلہ علی بخش محرر رجسٹری ۱۴ شوال ۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ (۱) کسی بزرگ سے بذریعہ خط بیعت ہوسکتی ہے یا نہیں (۲) اگر کسی شخص کو کسی بزرگ سے عقیدت ہو اور بوجہ دوری وہ شخص اوس بزرگ کی خدمت میں حاضر نہ ہوسکے تو وہ شخص اوس بزرگ سے کیسے مرید ہوسکتا ہے یا ہو ہی نہیں سکتا (کس طرح پر) (۳) ایک وظیفہ ایسا ارشاد فرمایئے اور اجازت دیجئے جس میں صرف محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم پڑھنا ہو چاہے بطریق شغل قادریہ ہو یا چشتیہ وغیرہا یا کسی اور طریقہ پر ہو (۴) ایک مختصر درود شریف ایسا تحریر فرمایئے اور اوسکی اجازت دیجئے کہ جو غیر منقوط ہو یعنی جس میں کسی حرف پر نقطہ نہ ہو۔

**الجواب۔** (۱) بذریعہ خط بیعت ہوسکتی ہے۔ (۲) بذریعہ قاصد یا خط مرید ہوسکتا ہے (۳) وظیفہ کے لئے پورا کلمہ طیبہ مناسب تر ہے مگر اوس کے ساتھ درود شریف لانا ضرور ہے یعنی یوں ورد کرے لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اور صرف جزر ثانی مع درود کا بھی ورد کرسکتا ہے۔ مگر مبتدی یا طالب کہ محتاج تصفیہ ہے اوسے صرف جزء اول کا ذکر و شغل بتاتے ہیں کہ اوس میں حرارت ہے اور دوسرا جزء کریم ٹھنڈا لطیف اور تزکیہ گرمی پہنچانے کا محتاج ہاں جب جزء اول سے حرارت حد سے متجاوز ہو تو تعدیل کے لئے بتلاتے ہیں کہ مثلاً ہر سو بار لا الٰہ الا اللہ کے بعد ایک بار محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کہہ لے کہ تسکین پائے (۴) اسکی حاجت کیا ہے وہ صیغہ مثلاً یہ ہوسکتا ہے اللّٰھم صل وسلم لرسولك محمد وآلہ۔ اس میں لام بمعنی علٰے ہے آپ اسکا ورد کریں اجازت ہے۔

**مسئلہ۔** از میونڈی ڈاکخانہ شاہی پرگنہ اجاؤں ضلع بریلی مرسلہ امیر عالم حسن صاحب۔ ۱۶ شوال ۳۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسائل میں کہ (۱) زید کہتا ہے کہ ہیں اولاد سید بدیع الدین صاحب عرف شاہ مدار کے ہوں اور اون ہی سے ہمیں خلافت بھی عمرو نے اس پر جواب دیا کہ سید بدیع الدین صاحب نے نہ شادی کی نہ اونکی اولاد ہوئی پھر تم کہاں سے پیدا ہوئے اور تمہیں خلافت کس نے دی زید نے اس پر جواب دیا کہ نہیں سید بدیع الدین صاحب نے دو خلیفہ کئے ہم اونہیں کی اولاد میں ہیں اور اونہیں سے خلافت چلی آرہی ہے (۲) زید کہتا ہے کہ ہم مدار صاحب کے بھتیجوں کی اولاد میں ہیں (۳) زید کہتا ہے کہ سید مدار صاحب نے ایک نقش لکھکر ایک عورت کو دکھایا کہ جس کے دیکھنے سے وہ حاملہ ہوگئی اور اوس سے جو اولاد پیدا ہوئی ہم اوسکی اولاد میں ہیں یہاں تک کہ ایک گاؤں اوس کی اولاد سے آباد ہے (۴) زید کا مرید مع زید یہ بات کہتا ہے کہ جب ہماری خلافت ثابت نہیں تو آج تک کسی عالم نے کیوں نہیں منع کیا (۵) یہ کہ اب علما فرماویں کہ سید مدار صاحب نے کسی کو خلیفہ کیا یا نہیں یا شادی کی یا نہیں یا کوئی بھتیجہ ہمراہ آیا تھا یا نہیں اور اگر کسی کو خلیفہ کیا تو اوسکی اولاد ہوئی یا نہیں اور وہ خلیفہ کہاں گئے اور کیا ہوئے (۶) سید مدار صاحب کا وصال مکن پور ہوا یا اور کہیں اور وہ خلیفہ کہاں مدفون ہیں۔ (۷) یہ کہ وہ خلیفہ ہندوستان میں گئے یا عرب میں یا کہاں۔ (۸) یہ کہ وہ خلیفہ سید مدار صاحب سے پہلے رحلت کرگئے یا بعد کو

بینوا توجروا

**الجواب** — بے اصل و بے سروپا باتیں ہیں جنکا کہیں پتا نہیں۔ سبع سنابل شریف میں ہے حضرت مدار صاحب قدس سرہ نے فرمایا ہے خلافت نہ کسے دادہ ام نخواہم داد۔ میں نے خلافت نہ کسی کو دی ہے نہ آگے دوں۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** — از شہر بریلی مدرسہ منظر الاسلام مسئولہ مولوی محمد افضل صاحب کابلی ۲۸ شوال ۱۳۳۷ھ

(۱) قول حماد رضی اللہ تعالٰی عنہ ترکت الحدیث الخ مرا بفہمایند۔

**الجواب** — در مناقب خوارزمی و مناقب کردری ہر دو از حاکم صاحب مستدرک آوردہ اندکہ مرادش احادیث موضوعہ و مخالف کتاب ست اقول ایں بقول او علیک بالرای و قول حماد ترکت الحدیث نمی چسپید وانچہ بخاطرم ریختند کہ لام در حدیث برائے عہد ست حدیثے بودہ باشد کہ حماد روایتش میکرد و بواقع صحیح نبود و امام حماد باعتمادش در مسئلہ خلاف قیاس صحیح میکرد تقدیما للحدیث علی الرای حضرت امام اور ا تنبیہہ نمود کہ ایں حدیث صحیح نیست و اعتماد را نشاید دریں مسئلہ ہم برائے عمل کن عبدالحکم را از حماد ایں حدیث بواسطہ رسیدہ بود خواست حاضر و از حماد شنود پس او را سوال کرد حماد فرمود من آں حدیث را ترک کردہ ام و آں خواب بیان کرد و ترک حدیث نہ بربنائے مجرد خواب باشد بلکہ بہ تنبیہہ امام متوجہ شدہ و علت قادحہ در آں بروظاہر گشتہ باشد۔ واللہ تعالٰی اعلم

علہ تمام عبارت مذکورہ سوال اینست سمعت عبد الحکم بن میسرۃ یقول اتیت حماد بن ابی حنیفۃ وقلت عمان امسك عن الحديث فسألته ان يحدثني وذكرت له تجنبي اياه فقال تركت الحديث فاني رأيت ابي في المنام كاني اقول له ما فعل بك ربك فيقول هيهات هيهات عليك بالرأي ثلاث مرات ودع الحديث ودع الحديث ثلاث مرات اھ

**سوال دوم** ۔ دیگر در صفحہ ۲۰۵ بعد از سے خط قام علیا رضی اللہ تعالٰی عنہ وامکن لہ وھاب منہ ویجلہ چہ معنی دارد۔

**الجواب** ۔ بسیارے از خواب ماول باشد نہ کہ برظاہر معمول ۔ و تعظیم اکابر خوردان خود را برائے اظہار عظمت ایشاں دور نیست سید عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم برائے حضرت بتول زہرا قیام فرمودے و دست او را بوسہ دادہ برجائے خود نشاندے وہیبت اینجا بمعنی احتشام ست یعنی او را محتشم داشت وعامل معہ معاملۃ الہائب ۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**سوال سوم** ۔ حدیثے[2] کہ در شان امام صاحب رضی اللہ تعالٰی عنہ وارد ست بسیار طرق وبسیار علماء الحفاظ او را قبول کردہ اند در فقہ شافعی نیز مذکور ست شراح ہدایہ چرا بوضع وے قول کردہ اند دریں جا می باید کہ قول از واضعین وی ثبوت رسانند واگر نہ قول ایشاں مقبول نیست۔

**الجواب** ۔ در سندش کذابین وضاعین یافتہ اند ارجع الی اللآلی المصنوعۃ للحافظ السیوطی وشیخ قاسم حنفی نیز پیروی ایشاں کرد۔ ردالمحتار باید دید واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از علی گڈھ محلہ دودیکا پڑاؤ مرسلہ محمد نصیر الدین صاحب مورخہ ۲۲ ذالحجہ ۱۳۳۷ھ

ع۱ ۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے کہ بیعت کرنا یعنی آجکل عرف میں پیری مریدی سے مشہور ہے سنت نہیں ہے کیونکہ حدیث شریف میں اسکا کوئی ثبوت نہیں ہے اور عمرو کہتا ہے کہ سنت ہے

ع۲ ۔ زید مذکور باوجود مسجد میں بروقت جماعت حاضر ہونے کے بلاوجہ شرعی جماعت سے علیحدہ نماز پڑھتا ہے۔ محض اسی بنا پر کہ مسئلہ اول میں عمرو کے ساتھ اتفاق نہیں ورنہ کوئی وجہ نہیں۔ ع۳ زید مذکور اپنے پیش امام سے جو کہ اوستاد بھی ہیں زید مذکور سلام وکلام سے پرہیز کرتا ہے اور بجائے احسان ماننے کے غیروں سے کہتے ہیے وہ کیا جانے ہم سے مقابلہ کرالو اسکی وجہ بھی وجہ مذکور ہے ان سب صورتوں میں شرعاً کیا حکم ہے۔ بینوا بحوالۃ الکتاب وتوجروا عند اللہ بجر الثواب۔

**الجواب** ۔ بیعت بیشک سنت محبوبہ ہے امام اجل شیخ الشیوخ شہاب الحق والدین عمر رضی اللہ تعالٰی عنہ کی عوارف شریف سے شاہ ولی اللہ دہلوی کے قول الجمیل تک اس کی تصریح اور ائمہ و اکابر کا اس پر عمل ہے۔ اور رب العزت عزوجل فرماتا ہے ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ اور فرماتا ہے ید اللہ فوق ایدیھم اور فرماتا ہے لقد رضی اللہ عن المؤمنین اذ یبایعونک تحت الشجرۃ اور بیعت کو خاص بجہاد سمجھنا جہالت ہے اللہ عزوجل فرماتا ہے یایھا النبی اذا جاءک المؤمنٰت یبایعنک علی ان لا یشرکن باللہ شیئا ولا یسرقن ولا یزنین ولا یقتلن اولادھن ولا یاتین ببھتان یفترینہ بین ایدیھن وارجلھن ولا یعصینک فی معروف فبایعھن واستغفر لھن اللہ ان اللہ غفور رحیم ۰ زید بوجہ ترک جماعت فاسق فاجر مردود الشہادۃ

---

عہ۱ تمام عبارت این ست قال صالح بن الخلیل رایت النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وعلیا معہ رضی اللہ تعالٰی عنہ فجاء ابوحنیفۃ رحمہ اللہ تعالٰی فقام علیا رضی اللہ تعالٰی عنہ وامکن لہ وھاب منہ ویجلہ ۱۲

عہ۲ لفظ ان حدیث ابن ست قال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یکون فی امتی رجل یقال لہ ابوحنیفۃ النعمان وھو سراج امتی الی یوم القیامۃ۔

مستوجب عذاب نار ہے۔ زید بلاوجہ شرعی اپنے باطل خیال کے باعث مسلمان سے ترک سلام وکلام کرکے دوہرے جرم کا مرتکب ہوا اور جبکہ امام اسکا استاذ بھی ہے تو عاق بھی ہوا اور اوسپر ان حکایات شنیعہ سے توبہ فرض ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از تھانہ فتح پور چوراسی ضلع اناؤ مرسلہ علی احمد خانصاحب ہیڈ محرر ۲۳ جمادی الاولی ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کے تینتری لڑکی ہوئی اس دن سے زید نہایت پریشان ہے اکثر لوگ کہتے ہیں کہ تینتری لڑکی اچھی نہیں ہوتی تینترا لڑکا نصیب ور اور اچھا ہوتا ہے زید نے ایک صاحب سے دریافت کیا انھوں نے فرمایا یہ سب باتیں اہل ہنود اور عورتوں کی بنائی ہوئی ہیں اگر تم کو وہم ہو صدقات کردو ایک گائے یا سات بکریاں قربانی کردو اور توشہ شاہنشاہ بغداد رضی اللہ تعالٰی عنہ کردو حق تعالٰی بتصدق سرکار غوثیت رضی اللہ تعالٰی عنہ ہر طرح کی بلا ونحوست سے محفوظ رکھے گا۔ توشہ دو ہیں ایک خشکہ گیلانی۔ برنج۔ روغن زرد۔ شکر۔ میوہ شیرگاؤ۔ زعفران۔ گلاب۔ کیوڑا۔ الائچی خورد۔ لونگ۔ اسکو پکاکر نیاز شہنشاہ بغداد رضی اللہ تعالٰی عنہ کی کرکے مسلمانوں کو تقسیم کردیا جائے۔ دوسرا حلوہ اس طرح کہ مائدہ گندم۔ روغن زرد۔ شکر۔ میوہ۔ حلوہ پکاکر کیوڑا گلاب ورق نقرہ لگاکر فاتحہ دیکر تقسیم کردیا جائے۔ پانچ سیر سے کم ہونا اچھا نہیں زیادہ کا اختیار ہے۔ چونکہ زید اور اوسکی اہلیہ متبع حضور کے ہیں اسوجہ سے حضور کو تکلیف دی جاتی ہے کہ یہ باتیں صحیح ہیں یا غلط آپ کچھ صدقات تحریر فرمادیجئے تاکہ ان کی تعمیل زید کرسکے کیونکہ ان صدقات میں مبلغ ایک سو روپے صرف ہوگا اور زید کی تنخواہ صرف عسہ روپے ہے یا ان صدقات میں کمی فرمادیں۔

**الجواب** ۔ یہ محض باطل اور زنانے اوہام اور ہندوانہ خیالات شیطانیہ ہیں ان کی پیروی حرام ہے۔ تصدق اور توشہ سرکار ابد قرار رضی اللہ تعالٰی عنہ بہت اچھی چیز ہے مگر اس نیت سے کہ اسکی نحوست دفع ہو جائز نہیں کہ اس میں اوسکی نحوست مان لینا ہوا اور یہ شیطان کا ڈالا ہوا وہم تسلیم کرلینا ہوا والعیاذ باللہ تعالٰی اس قسم کے خطرے وسوسے جب کبھی پیدا ہوں اونکے واسطے قرآن کریم وحدیث شریف سے چند مختصر وبیشمار نافع دعائیں لکھتا ہوں انہیں ایک ایک بار خواہ زائد آپ اور آپ کے گھر میں پڑھ لیں اگر دل پختہ ہوجائے اور وہ وہم جاتا رہے بہتر ورنہ جب وہ وسوسہ پیدا ہو ایک ایک دفعہ پڑھ لیجئے اور یقین کیجئے کہ اللہ ورسول کے وعدے سچے ہیں اور شیطان ملعون کا ڈرانا جھوٹا۔ چند بار میں بعونہ تعالٰی وہ وہم بالکل زائل ہوجائیگا۔ اور اصلا کبھی کسی طرح اوس سے کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔ وہ دعائیں یہ ہیں۔

لن یصیبنا الا ما کتب اللہ لنا ھو مولٰینا وعلی اللہ فلیتوکل المؤمنون ○ ہمیں نہ پہنچے گی مگر جو ہمارے لئے اللہ نے لکھدی وہ ہمارا مولٰی اور اللہ ہی پر مسلمانوں کو بھروسہ کرنا لازم۔ حسبنا اللہ ونعم الوکیل اللہ ہمیں کافی ہے اور کیا ہی اچھا کام بنانے والا۔ اللّٰھم لا یاتی بالحسنات الا انت ولا یذھب

السیئات الا انت ولا حول ولا قوۃ الا بك الٰہی اچھی باتیں کوئی نہیں لاتا تیرے سوا اور بری باتیں کوئی دور نہیں کرتا تیرے سوا اور کوئی زور وطاقت نہیں مگر تیری طرف سے اللھم لا طیر الا طیرك ولا خیر الا خیرك ولا الٰہ غیرك الٰہی تیری ہی فال فال ہے اور تیری ہی خیر خیر۔ اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں"۔ یہ توشہ کہ انھوں نے بتایا نہایت مفید چیز ہے اور حاجتیں بر لانے کے لیے مجرب۔ ہمارے خاندان مشائخ کرام میں اسکی ترکیب یوں ہے میدہ گندم ۳ سیر۔ شکر ۳ سیر۔ گھی ۲ سیر۔ مغز بادام ۱ سیر۔ پستہ ۱ سیر۔ کشمش ۱ سیر۔ ناریل ۱ سیر۔ لونگ۔ دارچینی۔ چھوٹی الائچی ہر ایک سوا چھٹانک حضور کی نیاز دیکر صالحین کو کھلائے اور اپنے مطلب کی دعا کرائے اصل وزن یہ ہیں بقدر قدرت ان میں کمی بیشی کا اختیار ہے۔ نصف چوتھائی آٹھواں حصہ یا جتنا مقدور ہو کرے وہی اثر دیگا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از شہر محلہ کٹرہ چاند خاں مسئولہ منظور حسن صاحب قادری رضوی۔ ۱۳ رمضان ۱۳۳۸ھ

اسوقت حضور کا دیوان پیش نظر ہے اس میں اس شعر کا مطلب سمجھ میں نہ آیا۔

فرماتے ہیں یہ دونوں ہیں سردار دوجہاں ۔ اے مرتضٰی عتیق وعمر کو خبر نہ ہو

**الجواب** ۔ یہ شعر ایک حدیث کا ترجمہ ہے ابوبکر وعمر خیر الاولین والآخرین وخیر اھل السموٰت واھل الارضین الا الانبیاء والمرسلین لاتخبرھما یا علی۔ ابوبکر وعمر سب اگلوں پچھلوں سے افضل ہیں اور تمام آسمان والوں اور سب زمین والوں سے بہتر ہیں سوا انبیاء ومرسلین کے اے علی تم اون دونوں کو اس کی خبر نہ دینا۔ علامہ مناوی نے تیسیر میں اس کے یہ معنی بتائے ہیں کہ ارشاد ہوتا ہے اے علی تم اون سے نہ کہنا بلکہ ہم خود فرمائیں گے تاکہ اون کی مسرت زیادہ ہو۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از نسواہ قادریہ جونیر مدرسہ ضلع چاٹگام مرسلہ مولوی جمال الدین صاحب ۱۷ رمضان ۱۳۳۸ھ

وقت نماز وصوم از گھڑی معین نمودن قطع نظر از آفتاب وماہتاب آیا جائز شود یا چنانچہ بعض دیوبندی قائل آنست بر تقدیر عدم جائز چہ دلیل عقلاً ونقلاً باید وموجد گھڑی کیست وکدام وقت ایجادش گردید وچرا ائمہ ازوے وقت صوم وصلاۃ مقرر نہ نمودند۔

**الجواب** ۔ موجد آلہ ساعت مردے از منجمان زمانہ ہارون رشید را گفتہ اند واللہ اعلم فاما تا زمانہ ائمہ بلکہ تا چند صد سال پیش از زمان ما رواجش نبود واعتماد بر وآنکس را کہ علم توقیت نداند حرام ست ہمچناں بر یک آلہ ساعت اعتماد نشاید کہ دفعۃً خود بخود پیش وپس می شود آرے ہر کہ علم توقیت داند وآلہ ساعت را محافظت تواند بر دکار میتواں کرد کما افادہ فی الدر المختار دیوبندیان خود از توقیت ہمچناں بیگانہ اند کہ از دین واعتماد بر فتوائے آنہا حرام تر از آنست کہ بر ساعت بے تمکین واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از موضع تحصیل جامپور ضلع ڈیرہ غازی خاں مسئولہ عبدالغفور صاحب ۱۴ محرم ۱۳۳۹ھ

سورۂ فاتحہ کا شان نزول کہیں نہیں ملتا۔ شان نزول بیان فرمائیں۔

**الجواب** ۔ سورۂ فاتحہ رحمت الٰہی ہے دعا و ثنا ہے کہ رب عزوجل نے اپنے بندوں کو تعلیم فرمائی کسی خاص واقعہ کے لئے اوس کا نزول نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از ضلع چاندہ ممالک متوسط نزد ل سرور آفس مسئولہ رحیم بخش خاں محمد شہزاد خاں ۲۳ محرم ۱۳۳۹ھ۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ کمترین ایک مولوی وحید صاحب نامی کے ہاتھ پر بیعت ہوا تھا دس بارہ برس تک برابر خدمت کرتا رہا جہاں تک ہو سکا اپنی برادری کے لوگوں کو بھی آپکی بیعت میں داخل کرایا جب مولوی صاحب کا رسوخ ہماری برادری میں اچھی (طرح) اثر پذیر ہو گیا تو مولوی صاحب لگے ہماری برائی کرنے جب مجھے اسکی خبر ہوئی تو حاضر خدمت ہو کر عرض کیا کہ خاکسار خادم قدیم سے کچھ قصور ہوا ہے تو حضور مجھکو سزا دیتے عام لوگوں میں بلاسبب رسوا کرنا کیا مصلحت ہے اس پر جھوٹ قسم کھا گئے کہ ہم نے کچھ کسی سے نہ کہا اتفاق سے وہ لوگ بھی موجود تھے اوس وقت مولوی صاحب بہت نادم ہوئے میں خاموش ہو گیا وقت گذشت کیا کیونکہ ہر طرح سے اپنی برائی ہوتی تھی اگرچہ مولوی صاحب کی ہی غلطی کیوں نہ ہو دوسرے آپنے ایک شادی بھی اسی بستی کی ایک ایسی عورت سے کرلی جو مرید بھی نہیں اور جسکا شوہر مفقود الخبر ہو گیا ہے اسی سے تمام بستی کے لوگ بدگمان و بدعقیدہ ہو گئے یہاں تک نماز بھی ان کے پیچھے نہ پڑھتے تھے تابعدار نے اپنا پیر بنا لیا تھا اس لئے بہت ہی کوشش وبستی کے لوگوں کی خوشامد کر کے فساد کو رفع دفع کرایا مگر چند روز کے بعد آپ نے اپنی منکوحہ صاحبہ کو علانیہ مسجد میں بلاپردہ آنے جانے پر کچھ روک ٹوک نہ کیا یہاں تک کہ مسجد کے پابند نمازی لوگوں نے بھی کہا مگر جواب یہ ملا کہ لونڈی ہے کوئی مضائقہ نہیں ہے لوگوں نے کہا ہماری پٹھان برادری کی لڑکی ہے لونڈی کیسے ہو سکتی ہے غرضکہ بہت شر پیدا ہو گیا نہ بی بی صاحبہ پردہ میں رہتی ہیں نہ مولوی صاحب تنبیہ کر سکتے ہیں ایسی حالت میں تین بچہ بھی ہو گئے مگر حالت ہنوز روز اول ہے اب یہ ہو گیا ہے کے نئے نئے لچے لفنگے روز مرید ہوتے ہیں۔ غریب پابند صوم وصلاۃ کے قدیم خدمت گذار مردود علانیہ بنائے جاتے ہیں مولوی صاحب کہتے ہیں کہ ہمارا مردود کیا ہوا خدا و رسول اور پیروں کا مردود ہے ہماری بی بی امہات المومنین ہیں مریدوں کے لئے۔ ہر روز نئے نئے جھگڑے فساد برپا ہوتے رہتے ہیں آج ایک مرید کو مقبول بنایا کل دوسرے کو مردود کیا یہ سب باتیں تو ظاہر ہیں علاوہ اسکے ایسے حالات ہیں جنکا اظہار کرنا زبان گوارہ نہیں کرتی یہ خاکسار عجیب پریشانی میں ہے خدا کے واسطے رسول کے واسطے اور اپنے طریقت کے بزرگوں کے واسطے مجھے کوئی راہ نجات کی بتائیں اور ایسی حالت میں کسی دوسرے صاحب شریعت وطریقت کے ہاتھ پر بیعت کر سکتا ہوں یا نہیں اور ایسے شخص کی بیعت فسخ ہے یا نہیں۔

**الجواب** ۔ پیر میں چار شرطیں لازم ہیں اول سنی صحیح العقیدہ مطابق عقائد علمائے حرمین شریفین ہو۔ دوسرا اتنا علم رکھتا ہو کہ اپنی ضرورت کے مسائل کتاب سے خود نکال سکے۔ تیسرے فاسق معلن نہ ہو۔ چوتھے اوس کا سلسلہ نبی صلی اللہ تعالی علیہ وسلم تک متصل ہو جس میں یہ چاروں شرطیں جمع ہیں اوسکے ہاتھ پر بیعت جائز ہے اور ایسے پیر کے افعال و اقوال پر اعتراض سخت حرام اور موجب محرومی برکات دارین ہے اوسکی جو بات اپنے ذہن میں خلاف معلوم ہو واجب ہے کہ اچھی تاویل کرے اور تاویل سمجھ میں نہ آئے تو یہ سمجھے کہ اسکا کوئی عمدہ منشا ہوگا جو میری سمجھ میں نہ آیا اب آپ اپنے پیر کو دیکھئے اون چار شرطوں میں سے اگر کسی شرط کی کمی ہے تو بیعت ناجائز ہوئی اُنکو چاہئے کہ کسی پیر جامع شرائط پر بیعت کریں کمی شرط کی ایک صورت یہ ہے کہ وہ اوسکی منکوحہ باریک کپڑے پہنے جن سے بدن یا بال چمکتے ہوں یا بالوں یا گلے یا کلائی یا پنڈلی کا کوئی حصہ ظاہر ہو یا کپڑے اتنے چست ہوں کہ بدن کی ہیئات بتاتے ہوں اور وہ یوں علانیہ مجمع مرداں میں آتی ہے اور شوہر جائز رکھے تو دیوث و فاسق معلن ہے قابل پیری نہیں اور اگر ایسا نہیں اور چاروں شرطیں جمع ہیں تو اوس پر اعتراض جائز نہیں اور اوسکی بیعت سے روگردانی منع ہے وہ قسم جو اوس نے کھائی اوس میں تاویل یہ سمجھے کہ ہم نے خود کسی سے کچھ نہ کہا بلکہ ہم سے کہلوایا گیا اس طرح حضرت سیدتنا ام کلثوم بنت حضرت خاتون جنت رضی اللہ تعالی عنہما اپنے شوہر حضرت سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالی عنہ کے جنازہ پر جو فضائل اون کے بیان کئے اون کے والد امیر المومنین مولی علی کرم اللہ تعالی وجہہ الکریم نے فرمایا واللہ ماقالت ولکن قولت خدا کی قسم یہ انھوں نے نہ کہے بلکہ ان سے کہلوائے گئے۔ اور اوس کا کہنا کہ مریدوں کے لئے امہات المومنین ہیں اگرچہ سخت معیوب و ناشائستہ ہے مگر نہ اس قابل کہ چاروں شرطیں ہوتے ہوئے اوسکی بیعت فسخ کی جائے۔ واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از شہر محلہ سوداگران مسئولہ احسان علی طالب علم مدرسہ منظر الاسلام ۱۸ صفر ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ عورت بغیر اجازت شوہر کے مرید ہوسکتی ہے یا نہیں اگر بغیر اجازت ہوگئی تو کیا حکم ہے۔

**الجواب** ۔ ہوسکتی ہے۔ واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ** ۔ مسئولہ قاضی فضل احمد صاحب لودیانوی۔ ۲۲ صفر مظفر ۳۹ھ

علمائے کرام کا اس میں کیا ارشاد ہے ایک رافضی نے کہا آیہ کریمہ انا من المجرمین منتقمون ہ کے عدد بارہ سو دو ہیں۔ اور یہی عدد ابوبکر عمر عثمان کے ہیں۔

**الجواب** ۔ روافض لعنہم اللہ تعالی کی بنائے مذہب ایسے ہی اوہام بے سروپا پادر ہوا پر ہے

اولاً ہر آیت عذاب کے عدد اسمار اخیار سے مطابق کرسکتے ہیں اور ہر آیت ثواب کے اسمار کفار سے کہ اسمار میں وسعت وسیعہ ہے **ثانیاً** امیر المومنین مولی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ کے تین صاحبزادوں کے نام ابوبکر و عمر و عثمان ہیں۔ رافضی نے آیت کو ادھر پھیرا کوئی ناصبی ادھر پھیر دیگا اور دونوں ملعون ہیں۔ حدیث میں ہے سیدنا امام حسن رضی اللہ تعالٰی عنہ کی ولادت پر حضور اقدس صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم تشریف لے گئے اور ارشاد فرمایا اروفی ابنی ماذا سمیتموہ مجھے میرا بیٹا دکھاؤ تم نے اوس کا کیا نام رکھا۔ مولی علی نے عرض کی حرب فرمایا نہیں بلکہ وہ حسن ہے پھر سیدنا امام حسین رضی اللہ تعالٰی عنہ کی ولادت پر تشریف لے گئے اور فرمایا مجھے میرا بیٹا دکھاؤ تم نے اوسکا کیا نام رکھا مولی علی نے عرض کی حرب فرمایا نہیں بلکہ وہ حسین ہے پھر امام محسن کی ولادت پر وہی فرمایا مولی علی نے وہی عرض کی فرمایا نہیں بلکہ وہ محسن ہے پھر فرمایا میں نے اپنے ان بیٹوں کے نام داؤد علیہ الصلاۃ والسلام کے بیٹوں پر رکھے شَبَّرْ۔ شُبَیْر۔ مُشَبِّرْ حسن حسین۔ محسن ان سے ہم وزن وہم معنی ہیں۔ اس سے مولی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہ الکریم کو تنبیہ ہوئی کہ اولاد کے نام اخیار کے ناموں پر رکھنا چاہئے لہذا ان کے بعد اپنے صاحبزادوں کے نام ابوبکر عمر عثمان عباس وغیرہا رکھے۔ **ثالثاً**۔ رافضی نے عدد غلط بتائے۔ امیر المؤمنین عثمن غنی رضی اللہ تعالٰی عنہ کے نام پاک میں الف نہیں لکھا جاتا تو عدد بارہ سو ایک ہیں نہ کہ دو ہاں اور رافضی (۱) بارہ سو دو عدد کا ہیکے ہیں۔ ابن سبا رافضۃ[۱۲۰۳] کے (۲) ہاں اور رافضی بارہ سو دو عدد ان کے ہیں۔ ابلیس۔ یزید۔ ابن زیاد۔ شیطان الطاق کلینی۔ ابن بابویہ قمی۔ طوسی حلی (۳) ہاں اور رافضی اللہ عزوجل فرماتا ہے ان الذین فرقوا دینھم وکانوا شیعا لست منھم فی شیئ بے شک جنھوں نے اپنا دین ٹکڑے ٹکڑے کردیا اور شیعہ ہوگئے اے نبی تمہیں ان سے کچھ علاقہ نہیں اس آیہ کریمہ کے عدد ۲۸ ۱۴ ہیں اور یہی عدد ہیں رفاض اثنا عشریہ شیطنیہ اسمعیلیہ کے اور اگر اپنی طرح سے اسمعیلیہ میں الف چاہے تو یہ بھی عدد ہیں روافض عشریہ ونصیریہ واسماعیلیہ کے۔ (۴) ہاں اور رافضی اللہ تعالٰی فرماتا ہے لھم اللعنۃ ولھم سوء الدار اون کے لئے ہے لعنت اور اونکے لئے ہے برا گھر اس کے عدد چھ سو چوالیس ہیں اور یہی عدد ہیں شیطان الطاق طوسی حلی کے (۵) نہیں اور رافضی بلکہ اللہ عزوجل فرماتا ہے اولئک ھم الصدیقون والشھداء عند ربھم لھم اجرھم وہی اپنے رب کے یہاں صدیق وشہید ہیں اون کے لئے اونکا ثواب ہے اس کے عدد چودہ سو چوالیس ہیں اور یہی عدد ہیں ابوبکر عمر عثمان علی سعد کے (۶) نہیں اور رافضی بلکہ مولی تعالٰی فرماتا ہے اولئک ھم الصدیقون والشھداء عند ربھم لھم اجرھم ونورھم۔ وہی اپنے رب کے حضور صدیق وشہید ہیں۔ اون کے لئے ہے اونکا ثواب اور اونکا نور اس کے عدد ۱۷۵۲ ہیں اور یہی عدد ہیں ابوبکر وعمر وعثمن وعلی وطلحہ وزبیر وسعد کے (۷) نہیں اور رافضی بلکہ اللہ عزوجل فرماتا ہے والذین اٰمنوا باللہ ورسلہ اولئک ھم

الصدیقون والشھداء عند ربھم لھم اجرھم ونورھم جو لوگ ایمان لائے اللہ اور اس کے رسولوں پر وہی اپنے رب کے نزدیک صدیق وشہید ہیں اون کے لئے ہے اونکا ثواب اور اونکا نور۔ آیۂ کریمہ کے عدد ۲۰۱۶ اور یہی عدد ہیں صدیق فاروق ذوالنورین علی طلحہ زبیر سعد سعید ابوعبیدہ عبدالرحمن بن عوف کے۔ الحمدللہ آیۂ کریمہ کا تمام وکمال جملہ مدح بھی پورا ہوگیا اور حضرات عشرہ مبشرہ رضی اللہ تعالی عنہم کے اسماء طیبہ بھی سب آگئے جس میں اصلا تکلف وتصنع کو دخل نہیں کچھ روزوں سے آنکھ دکھتی ہے یہ تمام آیات عذاب اسمائے اشرار وآیت مدح واسمائے اخیار بحمدہ محض خیال میں مطابق کئے صرف چند منٹ صرف ہوئے اگر لکھ کر اعداد جوڑے جاتے تو مطابقتوں کی بہار نظر آتی مگر بعونہ تعالی اسقدر بھی کافی ہے۔ وللہ الحمد واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ۔** حافظ نجم الدین صاحب نجم جڑھائی نیب ۲۹ صفر ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ آیات انما اموالکم واولادکم فتنۃ ۵ ویایھاالذین امنوا لا تلھکم اموالکم ولااولادکم عن ذکراللہ ۵ کے مصداق کون لوگ ہیں اور انکا ترجمہ کیا ہے۔

**الجواب۔** یہ خطاب عام ہے خاص اشخاص اس سے مراد نہیں سب مسلمانوں سے فرمایا جاتا ہے کہ تمہارے مال واولاد آزمائش ہیں ایسا نہ ہو کہ ان کے سبب یاد الہی سے غافل ہوجاؤ اور جو ایسا کرے گا وہ نقصان پائیگا۔ واللہ تعالی اعلم۔

**مسئلہ۔** از کھنڈیا ضلع ریاست رامپور مسئولہ عزیز احمد۔ ۲ جمادی الاولی ۱۳۳۸ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ چند لوگ سنبھل کمن پور کے اس طرح بیعت کرتے ہیں کہ پیالا پلاتے ہیں اور بندگان خدا کو کسی قسم کی تعلیم نہیں کرتے ہیں یہی لوگ موضع کھنڈیا علاقہ ریاست رامپور میں جمع ہوئے اور بیان کیا کہ طریقہ بیعت رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم یہی ہے۔ ایک صاحب خاندان قادریہ کے وہاں موجود تھے اونھوں نے کہا کہ چار طریق بیعت شرعا جائز ہے ایک بذریعہ خواب کے دوسرا قبر سے تیسرے پیالا پاکر چوتھے اوس شخص سے جو صاحب اجازت نہ ہو۔ ان دونوں بیانوں میں کون سا صحیح ہے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** اوس شخص نے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وسلم پر افترا کیا کہ حضور کا طریقہ بیعت پیالا پلانا تھا حاش للہ بلکہ ہاتھ پر ہاتھ مارنا اور یہی طریقہ آج تک مشائخ میں ہے پیالا پلانا بھنگڑوں بیقیدوں کے یہاں ہے اللہ عزوجل فرماتا ہے ان الذین یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم۔ اے نبی یہ جو تم سے بیعت کررہے ہیں یہ تو اللہ سے بیعت کرتے ہیں یہ تمہارا ہاتھ ان کے ہاتھوں پر نہیں اللہ کا دست قدرت ان کے ہاتھوں پر ہے۔ معلوم ہوا کہ طریقہ بیعت ہاتھ پر ہاتھ رکھنا تھا نہ کہ پیالا۔ واللہ تعالی اعلم۔

## رسالہ

# نُزُولِ اٰیَاتِ فُرْقَان بِسُکُوْنِ زَمِیْن وَاٰسْمَان ۱۳۳۹ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

نحمدہ ونصلی علٰی رسولہ الکریم ط

**مسئلہ** ۔ از موتی بازار لاہور مسئولہ مولوی حاکم علی صاحب ۱۴ جمادی الاولٰی ۱۳۳۹ھ

یاسیدی اعلیحضرت سلکم اللہ تعالٰی ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ اما بعد ھذا من تفسیر جلالین (ان اللہ یمسک السموات والارض ان تزولا) ای یمنعھما من الزوال **وایضا** (اولم تکونوا اقسمتم) حلفتم (من قبل) فی الدنیا (مالکم من) زائدۃ (زوال) عنھا الی الاخرۃ **وایضا** (وان) ما (کان مکرھم) وان عظم (لتزول منہ الجبال) المعنی لایعبأ بہ ولا یضر الا انفسھم والمراد بالجبال ھنا قیل حقیقتھا وقیل شرائع الاسلام المشبہۃ بھا فی القرار والثبات وفی قرأۃ بفتح لام لتزول ورفع الفعل فان مخففۃ والمراد[1] تعظیم مکرھم وقیل المراد بالمکر کفرھم ویناسبہ علی الثانیۃ تکاد السمٰوٰت یتفطرن منہ وتنشق الارض وتخر الجبال ھدا وعلی الاول ما قرئ وما کان۔

وسرور دامن دامت برکاتکم واین است از تفسیر حسینی ان اللہ بدرستیکہ خدائے تعالٰی یمسک السمٰوٰت والارض نگاہ میدارد آسمانہا وزمین را ان تزولا برائے آنکہ زائل نشوند از اماکن خود چہ ممکن را در حال بقا ناچار است از نگاہ دارندہ آوردہ اند کہ چوں یہود ونصارٰی عزیر وعیسٰی را بفرزندی حق سبحٰنہ نسبت کردند آسمان وزمین نزدیک باں رسید کہ شگافتہ گردد حق تعالٰی فرمود کہ من بقدرت نگاہ می دارم ایشاں را تا زوال نیابند یعنی ازجائے خود نروند وایضا اولم تکونوا در جواب ایشاں گویند فرشتگان آیا نبودید شما کہ از روئے مبالغہ اقسمتم من قبل سوگند می خوردید پیش ازیں در دنیا کہ شما پایندہ وخوابیدہ بودید مالکم من زوال نباشد شمارا ہیچ زوالے مراد آنست کہ می گفتند کہ ما در دنیا خواہیم بود وبسرائے دیگر نقل نخواہیم نمود وایضا وان کان مکرھم بدرستیکہ بود مکر ایشاں در سختی وہول ساختہ وپرداختہ لتزول تا ازجائے برود منہ الجبال ازاں مکر کوہ یا محبوب مجب فقیر ادیکم اللہ تعالٰی فی کل حال جب کا نزول کے زوال کے معنی ان کا

---

[1] والمعنی ان کان مکرہم من الشدۃ بحیث تزدل عنہ الجبال وتقطع عن اماکنہا ۱۲ کمالین

اسس دنیا سے دارالآخرۃ میں جانا مسلم ہوا تو معاملہ صاف ہوگیا کیونکہ کافر زمین پر پھرتے چلتے ہیں اس پھرنے چلنے کا نام زوال نہوا کہ یہ اون کا چلنا پھرنا اپنے اماکن میں ہے کہ جہاں تک اللہ تعالیٰ نے اون کو حرکت کرنے کا امکان دیا ہے وہاں تک اونکا حرکت کرنا اونکا زوال نہوا یہی حال پہاڑوں کا ہوا کہ ان کا اپنے اماکن سے زائل ہوجانا اون کا زوال ہوا جب یہ حال ہے تو زمین کا بھی اس کے اپنے اماکن سے زائل ہوجانا اسکا زوال ہوگا لہذا اپنے اماکن میں اس کا حرکت کرنا زوال نہیں ہوسکتا۔ شکر ہے اوس پروردگار کا کسی صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی مجھے گریز نہوا اور میری مشکل بھی از بارگاہ حل المشکلات حل ہوگئی ببرکت کلام کریم ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا ویرزقہ من حیث لا یحتسب اور اس طرح ہوا کہ حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آسمان کے سکون فی مکان کی تصریح فرمادی مگر زمین کے بارے میں ایسا نہ فرمایا یعنی آسمان کی تصریح کی طرح تصریح نفرمائی یعنی خاموشی فرمائی قربان جاؤں احسن الخالقین تبارک وتعالیٰ کے اور باعث خلق عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اور حضرت معلم التحیات رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کہ سائنس کی سرکوبی کے لئے زمین کے زوال اس کے اماکن سے کے معنی آپ کے اس تابعدار مجاہد کبیر پر عیاں فرمائے کہ زمین کے زوال نہ کرنے کے یہ معنی ہیں کہ جن اماکن میں اللہ تعالیٰ نے اس کو امساک کیا ہے اوس سے یہ باہر نہیں سرک سکتی مگر ان اماکن میں اس کو حرکت امر کردہ شدہ عطا فرمائی ہوئی ہے جیسے کہ اس پر کافر چلتے پھرتے ہیں اور یہ اون کا زوال نہیں ہے اسی طرح سے اپنے مدار میں اور سورج کی ہمراہی میں امساک کردہ شدہ ہے اور جاذبہ اور رفتار کیا ہے صرف اللہ پاک کے امساک کا ایک ظہور ہے اور کچھ نہیں اب چاہیں تو جاذبہ اور رفتار دونوں کو معدوم کردیں اور ہر چیز کو اوس کے حیز میں ساکن فرمادیں اوس سے زائل نہیں ہوسکتی جیسے کہ سورج والشمس تجری لمستقر لہا کے رو سے اپنے مجرے میں امساک کیا گیا ہوا ہے اور اپنے مجرے میں چل رہا ہے مگر اوس کے اس چلنے کا نام زوال نہیں بلکہ جریان ہے تو زمین کا بھی اپنے مدار میں اور سورج کی ہمراہی میں چلنا اوس کا جریان ہے نہ کہ زوال ذلک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء فالحمد للہ رب العالمین والشکر والمنۃ غریب نواز کرم فرماکر میرے ساتھ متفق ہوجاؤ تو پھر انشاء اللہ تعالیٰ سائنس کو اور سائنس والوں کو مسلمان کیا ہوا پاؤں الم نجعل الارض مہادا کے بجائے الذی جعل لکم الارض مہدا آخر ج ۲۵ ع ۷ آیہ ۱۰ درج فرمادیں دیباچہ میں سب کو سلام مسنون قبول ہووے۔

## الجواب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ الذی بامرہ قامت السماء والارض والصلوۃ والسلام علی شفیع یوم العرض والہ وصحبہ وابنہ وحزبہ اجمعین آمین۔

مجاہد کبیر مخلص فقیر حق طلب حق بذیر سلمہ اللہ القدیر۔ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ دس۱۰ دن ہوئے آپ کی

رجسٹری آئی میری ضروری کتاب کہ طبع ہو رہی ہے اوس کی اصل کے صفحہ ۹۸ تک کاتب لکھ چکے اور صفحہ ۱۰۹ کے بعد سے مجھے تقریبًا چالیس صفحہ کے قدر مضامین بڑھانے کی ضرورت محسوس ہوئی یہ مباحث جلیلہ دقیقہ پر مشتمل تھی میں نے ان کی تکمیل مقدم جانی کہ طبع جاری رہے ادھر طبیعت کی حالت آپ خود ملاحظہ فرما گئے ہیں وہ کیفیت ابتک ہے اب بھی اوسی طرح چار آدمی کرسی پر بٹھا کر مسجد کو لیجاتے ہیں ان اوراق کی تحریر اور ان مباحث جلیلہ غامضہ کی تنقیح و تقریر سے بحمدہ تعالٰی رات فارغ ہوا اور آپ کی محبت پر اطمینان تھا کہ اس ضروری دینی کام کی تقدیم کو ناگوار نہ رکھیں گے۔ آپ نے اپنا لقب مجاہد کبیر رکھا ہے مگر میں تو اپنے تجربے سے آپکو مجاہد اکبر کہہ سکتا ہوں۔ حضرت مولانا الاسد الاسد الاشد مولوی محمد وصی احمد صاحب محدث سورتی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کا لہجہ جلد سے جلد حق قبول کرلینے والا میں نے آپ کی برابر نہ دیکھا اپنے جمے ہوئے خیال سے فورًا حق کی طرف رجوع لے آنا جس کا میں بارہا آپ سے تجربہ کرچکا نفس سے جہاد ہے اور نفس سے جہاد جہاد اکبر ہے تو آپ اس میں مجاہد اکبر ہیں بارك الله تعالٰی وتقبل آمین۔ امید ہے کہ بعونہ تعالٰی اس مسئلہ میں بھی آپ ایسا ہی جلد از جلد قبول حق فرمائینگے کہ باطل پر ایک آن کے لئے بھی اصرار میں نے آپ سے نہ دیکھا وللہ الحمد۔

اسلامی مسئلہ یہ ہے کہ زمین و آسمان دونوں ساکن ہیں کواکب چل رہے ہیں کل فی فلك یسبحون ہر ایک ایک فلک میں تیرتا ہے جیسے پانی میں مچھلی۔ اللہ عزوجل کا ارشاد آپ کے پیش نظر ہے ان الله یمسك السمٰوٰت والارض ان تزولا ولئن زالتا ان امسکهما من احد من بعدہ انہ کان حلیما غفورا ○ بیشک اللہ آسمان و زمین کو روکے ہوئے ہے کہ سرکنے نہ پائیں اور اگر وہ سرکیں تو اللہ کے سوا انھیں کون روکے بیشک وہ حلم والا بخشنے والا ہے۔ میں یہاں اولًا اجمالًا چند حرف گزارش کردوں کہ ان شاء اللہ تعالٰی آپ کی حق پسندی کو وہی کافی ہوں پھر قدرے تفصیل۔

**اجمال۔**

یہ کہ افقہ الصحابہ بعد الخلفاء الاربعہ سیدنا عبد اللہ ابن مسعود صاحب سر رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم حضرت حذیفہ بن الیمان رضی اللہ تعالٰی عنہم نے اس آیہ کریمہ سے مطلق حرکت کی نفی مانی یہاں تک کہ اپنی جگہ قائم رہ کر محور پر گھومنے کو بھی زوال بتایا (دیکھئے نمبر ۲) حضرت امام ابو مالک تابعی ثقہ جلیل تلمیذ حضرت عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما نے زوال کو مطلق حرکت سے تفسیر کیا (دیکھئے آخر نمبر ۲) ان حضرات سے زائد عربی زبان و معانی قرآن سمجھنے والا کون۔ علامہ نظام الدین حسن نیشاپوری نے تفسیر رغائب الفرقان میں اس آیہ کریمہ کی یہ تفسیر فرمائی (ان تزولا) کراھۃ زوالهما عن مقرهما ومرکزهما یعنی اللہ تعالٰی آسمان و زمین کو روکے ہوئے ہے کہ کہیں اپنے مقر و مرکز سے ہٹ نہ جائیں مقر ہی کافی تھا کہ جائے قرار و آرام ہے قرار سکون ہے منافی حرکت قاموس سے آتا ہے قر سکن مگر انھوں نے اس پر اکتفا نہ کی بلکہ اوس کا عطف تفسیری مرکز ہما زائد کیا مرکز جائے رکز۔ رکز گاڑنا جمانا یعنی آسمان

وزمین جہاں جمے ہوئے گڑے ہوئے ہیں وہاں سے نہ سرکیں نیز غرائب القرآن میں زیر قولہ تعالٰی الذی جعل لکم الارض فراشا فرمایا لایتم الافتراش علیہا مالم تکن ساکنۃ ویکفی فی ذٰلک ما اعطاھا خالقھا ورکز فیھا من المیل الطبیعی الی الوسط الحقیقی بقدرتہ واختیارہ ان اللہ یمسک السمٰوٰت والارض ان تزولا اسی آیت کے نیچے تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی میں ہے اعلم ان کون الارض فراشا مشروط بکونھا ساکنۃ فالارض غیر متحرکۃ لا بالاستدارۃ ولا بالاستقامۃ وسکون الارض لیس الا من اللہ تعالٰی بقدرتہ واختیارہ ولھٰذا قال تعالٰی ان اللہ یمسک السمٰوٰت والارض ان تزولا اھ ملتقطا قرآن عظیم کے وہی معنی لیتے ہیں جو صحابہ وتابعین ومفسرین معتمدین نے لئے اون سب کے خلاف وہ معنی لینا جن کا پتا نصرانی سائنس میں ملے مسلمان کو کیسے حلال ہوسکتا ہے قرآن کریم کی تفسیر بالرائے اشد کبیرہ ہے جس پر حکم ہے فلیتبوأ مقعدہ من النار وہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنالے یہ تو اوس سے بھی بڑھکر ہوگا کہ قرآن مجید کی تفسیر اپنی رائے سے بھی نہیں بلکہ رائے نصارٰے کے موافق والعیاذ باللہ تعالٰی یہ حذیفہ بن الیمان رضی اللہ تعالٰی عنہما وہ صحابی جلیل القدر ہیں جنکو رسول اللہ صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے اپنے اسرار سکھائے اونکا لقب ہی صاحب سر رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہے امیر المؤمنین فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ اون سے اسرار حضور کی باتیں پوچھتے اور عبداللہ تو عبداللہ ہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے حکم فرمایا کہ یہ جو فرمائیں اوسے مضبوط تھامو تمسکوا بعھد ابن مسعود اور ایک حدیث میں ارشاد ہے رضیت لامتی مارضی لہا ابن ام عبد وکرھت لامتی ماکرہ لہا ابن ام عبد میں نے اپنی امت کے لئے پسند فرمایا جو اوس کے لئے عبداللہ ابن مسعود پسند کریں اور میں نے اپنی امت کے لئے ناپسند رکھا جو اوس کے لئے ابن مسعود ناپسند رکھیں اور خود اون کے علم قرآن کو اس درجہ ترجیح بخشی کہ ارشاد فرمایا استقرأوا القرآن من اربعۃ من عبداللہ ابن مسعود الحدیث قرآن چار شخصوں سے پڑھو سب میں پہلے عبداللہ ابن مسعود کا نام لیا یہ حدیث صحیح بخاری وصحیح مسلم میں بروایت عبداللہ ابن عمرو رضی اللہ تعالٰی عنہما حضرت اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم ہے۔ اور عجائب نعمائے الٰہیہ سے یہ کہ آیہ کریمہ ان تزولا کی یہ تفسیر اور یہ کہ محور پر حرکت بھی موجب زوال ہے چہ جائیکہ حرکت علی المدار۔ ہم نے دو صحابی جلیل القدر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے روایت کی دونوں کی نسبت حضور انور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ یہ جو باتیں تم سے بیان کریں اوسکی تصدیق کرو دونوں حدیثیں جامع ترمذی شریف کی ہیں اول ماحدثکم ابن مسعود فصدقوہ دوم ما حدثکم حذیفۃ فصدقوہ اب یہ تفسیر ان دونوں حضرات کی نہیں بلکہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ اسے مانو اس کی تصدیق کرو والحمد للہ رب العالمین ہمارے معنی کی تو یہ عظمت شان ہے کہ مفسرین سے ثابت تابعین سے ثابت اجلہ صحابہ کرام سے ثابت خود حضور سید الانام علیہ افضل الصلاۃ

والسلام سے اوس کی تصدیق کا حکم اور عنقریب ہم بفضل اللہ تعالیٰ اور بہت آیات اور صدہا احادیث اور اجماع امت اور خود اقرار مجاہد کبیر سے اس معنی کی حقیقت اور زمین کا سکون مطلق ثابت کریں گے وباللہ التوفیق۔ آپ نے جو معنی لئے کیا کسی صحابی کسی تابعی کسی امام کسی تفسیر یا جانے دیجئے چھوٹی سی چھوٹی کسی اسلامی عام کتاب میں دکھا سکتے ہیں کہ آیت کے معنی یہ ہیں کہ زمین گرد آفتاب دورہ کرتی ہے اللہ تعالیٰ اوسے صرف اتنا روکے ہوئے ہے کہ اس مدار سے باہر نجائے لیکن اس پراوسے حرکت کرنے کا امر فرمایا ہے حاشا للہ ہرگز کسی اسلامی رسالہ پرچے رقعہ سے اس کا پتا نہیں دے سکتے سوا سائنس نصارٰی کے۔ آگے آپ انصاف کرلیں گے کہ معنی قرآن وہ لئے جائیں یا یہ۔ محبا مخلصا وہ کونسا نص ہے جس میں کوئی تاویل نہیں گڑھ سکتے یہاں تک کہ قادیانی کا فرنے وخاتم النبیین میں تاویل گڑھ دی کہ رسالت کی افضلیت اون پرختم ہوگئی اون جیسا کوئی رسول نہیں نانوتوی نے گڑھ دی کہ وہ نبی بالذات ہیں اور نبی بالعرض اور بالعرض کا قصہ بالذات پرختم ہو جاتا ہے اون کے بعد بھی اگر کوئی نبی ہو تو ختم نبوت کے خلاف نہیں حتی کہ یوہیں کوئی مشرک لا الٰہ الا اللہ میں تاویل کرسکتا ہے کہ اعلی میں حصر ہے یعنی اللہ کے برابر کوئی خدا نہیں اگرچہ اوس سے چھوٹے بہت سے ہوں جیسے حدیث میں ہے لافتی الا علی لاسیف الا ذوالفقار دوسری حدیث میں لا وجع الا وجع العین ولاھم الا ھم الدّین درد نہیں مگر آنکھ کا درد اور پریشانی نہیں مگر قرض کی پریشانی ایسی تاویلوں پر خوش ہونا نہ چاہیئے بلکہ جو تفسیر ماثور ہے اوس کے حضور سر رکھ دیا جائے اور جو مسئلہ تمام مسلمانوں میں مشہور و مقبول ہے مسلمان اوسی پر اعتقاد لائے۔ محبی مخلصی اللہ عزوجل نے آپ کو پکا مستقل سنی کیا ہے آپ جانتے ہیں کہ اُسے پہلے رافضی جو مرتد نہ تھے کاہے سے رافضی ہوئے۔ کیا اللہ یا قرآن یا رسول یا قیامت وغیرہا ضروریات دین سے کسی کے منکر تھے ہرگز نہیں اوتھیں اسی نے رافضی کیا کہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی عظمت نہ کی۔ محبا دل کو صحابہ کی عظمت سے مملو کرلینا فرض ہے اوتھوں نے قرآن کریم صاحب قرآن صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے پڑھا حضور سے اوس کے معانی سیکھے اون کے ارشاد کے آگے اپنی فہم ناقص کی وہ نسبت سمجھنی بھی ظلم ہے جو ایک علامہ متبحر کے حضور کسی جاہل گنوار بے تمیز کو۔ محبا صحابہ اور خصوصًا حذیفہ و عبداللہ ابن مسعود جیسے صحابہ کی یہ کیا عظمت ہوئی اگر ہم خیال کریں کہ جو معنی قرآن عظیم اوتھوں نے سمجھے غلط ہیں ہم جو سمجھے وہ صحیح ہیں میں آپ کو اللہ عزوجل کی پناہ میں دیتا ہوں اس سے کہ آپ کے دل میں ایسا خطرہ بھی گزرے۔ فاللہ خیر حافظا وھو ارحم الرحمین میں امید واثق رکھتا ہوں کہ اسی قدر اجمال جمیل آپ کے انصاف جزیل کو بس ہو۔ اب قدرے **تفصیل** بھی عرض کروں (۱) زوال کے اصل معنی سرکنا۔ ہٹنا۔ جانا۔ حرکت کرنا بدلنا ہیں۔ قاموس میں ہے الزوال الذھاب والاستحالۃ اوسی میں ہے کل ما تحول فقد حال واستحال

ایک نسخہ میں ہے کل ما تحرک او تغیر یونہیں عُباب میں ہے تحول او تحرک تاج العروس میں ہے ازال اللہ تعالٰی زوالہ ای اذھب اللہ حرکتہ و زال زوالہ ای ذھبت حرکتہ نہایہ ابن اثیر میں ہے فی حدیث جندب الجھنی واللہ لقد خالطہ سھمی ولو کان زائلۃ لتحرک الزائلۃ کل شیئ من الحیوان یزول عن مکانہ ولا یستقر وقد کان ھذا المرمی قد سکن نفسہ لا یتحرک لئلا یحس بہ فیجھز علیہ۔ (۱) دیکھو زوال بمعنی حرکت ہے اور قرآن عظیم نے آسمان و زمین سے اوس کی نفی فرمائی تو حرکت زمین و حرکت آسمان دونوں باطل ہوئیں (ب) زوال جاتا اور بدلتا ہے حرکت محوری میں بدلتا ہے اور مدار پر حرکت میں جاتا بھی تو دونوں کی نفی ہوئی (ج) نیز نہایہ و درنثیر امام جلال الدین سیوطی میں ہے الزویل الانزعاج بحیث لا یستقر علی المکان وھو الزوال بمعنی واحد قاموس میں ہے زعجہ واقلقہ وقلعہ من مکانہ کا زعجہ فانزعج لسان میں ہے الازعاج نقیض الاقرار، تاج میں ہے قلق الشیئ قلقا ھو ان لا یستقر فی مکان واحد مفردات امام راغب میں ہے قر فی مکانہ ثبت ثبوتا جامدا واصلہ من القر وھو البرد وھو یقتضی السکون والحر یقتضی الحرکۃ۔ قاموس میں ہے قر بالمکان ثبت و سکن کاستقر دیکھو زوال انزعاج ہے اور انزعاج قلق اور قلق مقابل قرار اور قرار سکون تو زوال مقابل سکون ہے اور مقابل سکون نہیں مگر حرکت تو ہر حرکت زوال ہے قرآن عظیم آسمان و زمین کے زوال سے انکار فرماتا ہے لاجرم اُن کی ہرگونہ حرکت کی نفی فرماتا ہے (د) صراح میں ہے زائلہ جنبیدہ و روندہ و آئندہ زمین اگر محور پر حرکت کرتی جنبیدہ ہوتی اور مدار پر تو آئندہ و روندہ بھی بہر حال زائلہ ہوتی اور قرآن عظیم اوس کے زوال کو باطل فرماتا ہے لاجرم اوس سے ہر نوع حرکت زائل (۲) کریمہ وان کان مکرھم لتزول منہ الجبال ۰ اون کا مکر اتنا نہیں جس سے پہاڑ جگہ سے ٹل جائیں یا اگرچہ اون کا مکر ایسا بڑا ہو کہ جس سے پہاڑ ٹل جائیں یہ قطعاً ہماری ہی مؤید اور ہرگونہ حرکت جبال کی نفی ہے (۱) ہر عاقل بلکہ غبی تک جانتا ہے کہ پہاڑ ثابت ساکن و مستقر ایک جگہ جمے ہوئے ہیں جن کو اصلا جنبش نہیں تفسیر عنایۃ القاضی میں ہے ثبوت الجبل یعرفہ الغبی والذکی قرآن عظیم میں اون کو رواسی فرمایا رواسی ایک جگہ جما ہوا پہاڑ اگر ایک انگل بھی سرک جائیگا قطعاً زال الجبل صادق آئیگا نہ یہ کہ تمام دنیا میں لڑھکتا پھرے۔ اور زال الجبل نہ کہا جائے ثبات و قرار ثابت رہے کہ ابھی دنیا سے آخرت کی طرف گیا ہی نہیں زوال کیسے ہوگیا۔ اپنی منقولہ عبارت جلالین دیکھئے پہاڑ کے اسی ثبات و استقرار پر شرائع اسلام کو اوس سے تشبیہ دی ہے جن کا ذرہ بھر ہلانا ممکن نہیں (ب) اسی عبارت جلالین کا آخر دیکھئے کہ تفسیر دوم پر یہ آیت آیت وتخر الجبال ھدا ۰ کے مناسب ہے یعنی اون کی ملعون بات ایسی سخت ہے جس سے قریب تھا کہ پہاڑ ڈھ کر گر پڑتے۔ یونہیں معالم التنزیل میں ہے و ھو معنی قولہ تعالٰی وتخر الجبال ھدا ۰ یہ مضمون ابو عبیدہ و ابن جریر و ابن المنذر و ابن ابی حاتم نے عبداللہ ابن عباس رضی اللہ

تعالیٰ عنہما سے روایت کیا نیز ابن جریر ضحاک سے راوی ہوئے کقولہ تعالٰی وتخر الجبال ھدا ۱۰ اسی طرح قتادہ شاگرد انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ظاہر ہے کہ ڈھ کر گرنا اوس جنگل سے بھی اوسے نہ نکالدیگا جس میں تھا نہ کہ دنیا سے ہاں جما ہوا ساکن مستقر نہ رہے گا تو اوسی کو زوال سے تعبیر فرمایا اور اسی کی نفی زمین سے فرمائی تو وہ ضرور یہی ہوئی ساکن مستقر ہے (ج)، رب عزوجل نے سیدنا موسیٰ علی نبینا الکریم وعلیہ الصلاۃ والتسلیم سے فرمایا لن ترانی ولکن انظر الی الجبل فان استقر مکانہ فسوف ترانی تم ہرگز مجھے نہ دیکھو گے ہاں پہاڑ کی طرف دیکھو اگر وہ اپنی جگہ ٹھہرا رہے تو عنقریب تم مجھے دیکھ لوگے۔ پھر فرمایا فلما تجلی ربہ للجبل جعلہ دکا وخر موسیٰ صعقا جب اون کے رب نے پہاڑ پر تجلی فرمائی اوسے ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اور موسیٰ غش کھا کر گرے۔ کیا ٹکڑے ہو کر دنیا سے نکل گیا یا ایشیا یا اوس ملک سے۔ اس معنی پر تو ہرگز جگہ سے نہ ٹلا ہاں وہ خاص محل جس میں جما ہوا تھا وہاں جما نہ رہا تو معلوم ہوا اسی قدر عدم استقرار کو کافی ہے اور اوپر گزرا کہ عدم استقرار عین زوال ہے زمین بھی جہاں جمی ہوئی ہے وہاں سے سرکے تو بیشک زائل ہوگی اگرچہ دنیا یا مدار سے باہر نہ جائے۔ (د)، اس آیۂ کریمہ کے نیچے تفسیر ارشاد العقل السلیم میں ہے وان کان مکرھم فی غایۃ المتانۃ والشدۃ معدا لان تزول منہ الجبال عن مقارھا نیشاپوری میں ہے ان تزول الجبال عن اماکنہا خازن میں ہے زال عن اماکنہا کشاف میں ہے تنقلع عن اماکنہا مدارک میں ہے تنقطع عن اماکنہا اسی کے مثل آپ نے کمالین سے نقل کیا یہاں بھی مکان ومقر سے قطعًا وہی قرار ہے جو کریمۂ فان استقر مکانہ میں تھا ارشاد کا ارشاد مقارھا جائے قرار اور کشاف کا لفظ تنقلع خاص قابل لحاظ ہے کہ اکھڑ جانے ہی کو زوال بتایا۔ (ہ)، سعید بن منصور اپنے سنن اور ابن ابی حاتم تفسیر میں حضرت ابو مالک غزوان غفاری کوفی اوستاذ امام سدی کبیر وتلمیذ حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما سے راوی وان کان مکرھم لتزول منہ الجبال قال تحرکت اونھوں نے صاف تصریح کر دی کہ زوال جبال اون کا حرکت کرنا جنبش کھانا ہے۔ اسی کی زمین سے نفی ہے وللہ الحمد (و)، اوپر گزرا کہ زوال مقابل قرار وثبات ہے اور قرار وثبات حقیقی سکون مطلق ہے دربارۂ قرار عبارت امام راغب گزری اور قاموس میں ہے المثبت کمکرم من لا حراک بہ من المرض ویکسر الباء الذی ثقل فلم یبرح الفراش وداء ثبات بالضم معجز عن الحرکۃ مگر توسّعًا قرار وثبات ایک حالت پر بقا کو کہتے ہیں اگرچہ اس میں سکون مطلق نہو تو اوس کا مقابل زوال اوسی حالت سے انفصال ہوگا یوہیں مقر ومستقر ومکان ہر جسم کے لئے حقیقۃً وہ سطح یا بُعد مجرد یا موہوم ہے جو جمیع جوانب سے اس جسم کو حاوی اور اس سے لاحق ہے یعنی علماء اسلام کے نزدیک وہ فضائے متصل جسے یہ جسم بھرے ہوئے ہے ظاہر ہے کہ وہ ذرا سے سرکنے سے بدل گئی لہذا اس حرکت کو حرکت اینیہ کہتے ہیں یعنی جس سے مبدء اَیْن کہ مکان وجائے کا نام ہے بدل جاتا ہے یہی جسم کا مکان خاص ہے اور اسی میں قرار وثبات حقیقی ہے اس کے لئے یہ بھی ضرور کہ

وضع بھی نہ بدلے کرہ کہ اپنی جگہ قائم رکھا اپنے محور پر گھومے مکان نہیں بدلتا مگر اس سے قار و ثابت و ساکن نہ کہیں گے بلکہ زائل و حائل و متحرک۔ پھر اسی توسّع کے طور پر بیت بلکہ دار بلکہ محلے بلکہ شہر بلکہ ملک بلکہ کثیر ملکوں کے حاوی حصّۂ زمین مثل ایشیا بلکہ ساری زمین بلکہ تمام دنیا کو مقر و مستقر و مکان کہتے ہیں قال تعالٰی ولکم فیھا مستقر و متاع الی حین۔ اور اس سے جب تک جدائی نہ ہو اوسے قرار و قیام بلکہ سکون سے تعبیر کرتے ہیں اگرچہ ہزاروں حرکات پر مشتمل ہو و لہٰذا کہیں گے کہ موتی بازار بلکہ لاہور بلکہ پنجاب بلکہ ہندوستان بلکہ ایشیا بلکہ زمین ہمارے مجاہد کبیر کا مسکن ہے وہ ان میں سکونت رکھتے ہیں وہ ان کے ساکن ہیں حالانکہ ہر عاقل جانتا ہے کہ سکون و حرکت متبائن مگر یہ معنی مجازی ہیں لہٰذا جائے اعتراض نہیں لاجرم محل نفی میں ان کا مقابل زوال بھی انھیں کی طرح مجازی و توسّع ہے اور وہ نہ ہوگا جب تک ان سے انتقال نہ ہو کفار کی وہ قسم کہ مالنا من زوال اسی معنی پر تھی یہ قسم نہ کھاتے تھے کہ ہم ساکن مطلق ہیں چلتے پھرتے نہیں نہ یہ کہ ہم ایک شہر یا ملک کے پابند ہیں اس سے منتقل نہیں ہوسکتے بلکہ دنیا کی نسبت قسم کھاتے تھے کہ ہمیں یہاں سے آخرت میں جانا نہیں ان ھی الا حیاتنا الدنیا نحیی ونموت وما نحن بمبعوثین ○ مولٰی تعالٰی فرماتا ہے واقسموا باللہ جھد ایمانھم لایبعث اللہ من یموت ○ لاجرم تیسری آیۂ کریمہ میں زوال سے مراد دنیا سے آخرت میں جانا ہو نہ یہ کہ دنیا میں اونکا چلنا پھرنا زوال نہیں قطعاً حقیقی زوال ہے جس کی سندیں اوپر سن چکے اور عظیم شافی بیان آگے آتا ہے مگر یہاں اوس کا ذکر ہے جس کی نفی قسم کھاتے تھے اور وہ نہ تھا مگر دنیا سے انتقال معنی مجازی کے لئے قرینہ درکار ہوتا ہے یہاں قرینہ اون کے یہی اقوال بعینہ ہیں بلکہ خود اسی آیت صدر میں قرینہ صریحہ مقالیہ موجود کہ روز قیامت ہی کے سوال و جواب کا ذکر ہے فرماتا ہے وانذر الناس یوم یاتیھم العذاب فیقول الذین ظلموا ربنا اخرنا الی اجل قریب نجب دعوتك ونتبع الرسل اولم تکونوا اقسمتم من قبل مالکم من زوال ○ لیکن کریمۂ ان اللہ یمسك السمٰوٰت والارض ان تزولا ○ میں کوئی قرینہ نہیں تو معنی مجازی لینا کسی طرح جائز نہیں ہوسکتا بلکہ قطعاً زوال اپنے معنی حقیقی پر رہے گا یعنی قرار و ثبات و سکون حقیقی کا چھوڑنا اوس کی نفی ہے تو ضرور سکون کا اثبات ہے ایک جگہ معنی مجازی میں استعمال دیکھ کر دوسری جگہ بلا قرینہ مجاز مراد لینا ہرگز حلال نہیں (۴) نہیں نہیں بلا قرینہ نہیں بلکہ خلاف قرینہ۔ یہ اور سخت تر ہے کہ کلام اللہ میں پوری تحریف معنوی کا پہلو دیگا رب عزوجل نے یمسك فرمایا ہے امساك روکنا تھامنا بند کرنا ہے و لہٰذا جو زمین کے پانی کو بہنے نہ دے روک رکھے اوسے مسك اور مساك کہتے ہیں انہار و ابحار کو نہیں کہتے حالانکہ اونھیں بھی پانی کی حرکت وہیں تک ہوگی جہاں تک احسن الخالقین جل وعلا نے اوس کا امکان دیا ہے قاموس میں ہے امسکہ حبسہ المسك محرکۃ الموضع یمسك الماء کالمساك کسحاب یوں تو دنیا بھر میں کوئی حرکت کبھی بھی زوال نہو کہ جہاں تک احسن الخالقین تعالٰی نے امکان دیا ہے اوس سے آگے نہیں بڑھ سکتی (۵) اگر ان معنی کو مجازی نہ لیجئے بلکہ کہئے کہ زوال عام ہے

مکان ومستقر حقیقی خاص سے بہر کنا اور موقع عام اور موطن اعم اور اعم از اعم سے جدا ہونا سب اوس کے فرد ہیں تو ہر ایک پر اوس کا اطلاق حقیقت ہے جیسے زید وعمرو بکر وغیرہم کسی فرد کو انسان کہنا تو اب بھی قرآن کریم کا مفاد زمین کا وہی سکون مطلق ہوگا نہ کہ اپنے مدار سے باہر نجانا تزولا فعل ہے اور محل نفی میں وارد ہے اور علم اصول میں مصرح ہے کہ فعل قوۃ نکرہ میں ہے اور نکرہ حیز نفی میں عام ہوتا ہے۔ تو معنی آیت یہ ہوئے کہ آسمان وزمین کو کسی قسم کا زوال نہیں نہ موقع عام سے نہ مستقر حقیقی خاص سے اور یہی سکون حقیقی ہے وللہ الحمد۔ یہی وجہ ہے کہ ہمارے مجاہد کبیر کو اپنی عبارت میں ہر جگہ قید بڑھانی پڑی زمین کا اپنے اماکن سے زائل ہوجانا اوس کا زوال ہوگا زائل ہوجانا قطعًا مطلقًا زوال ہے زائل ہوجانا زوال کا ترجمہ تھا تو مکان خاص سے ہو خواہ اماکن سے مگر اول کے اخراج کو اس قید کی حاجت ہوئی یونہیں فرمایا زمین کا زوال اس کے اماکن سے پھر فرمایا جن اماکن میں اللہ تعالٰی نے اوس کو امساک کیا ہے اوس سے باہر سرک نہیں سکتی پھر فرمایا اپنے مدار میں امساک کردہ شدہ ہے اوس سے زائل نہیں ہوسکتی اور نفی کی جگہ فرمایا حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ نے آسمان کے سکون فی مکانہ کی تصریح فرمادی مگر زمین کے بارے میں ایسا نہیں فرمایا یہاں جمع اماکن کا ظاہر کردیا مگر رب عزوجل نے تو اون میں سے کوئی قید نہ لگائی۔ مطلق یمسك فرمایا ہے اور مطلق ان تزولا۔ اللہ آسمان زمین ہر ایک کو روکے ہوئے ہے کہ سرکنے نہ پائے یہ نہ فرمایا کہ اوس کے مدار میں روکے ہوئے ہے یہ نہ فرمایا کہ ہر ایک کے لئے اماکن عدیدہ ہیں ان اماکن سے باہر نہ جانے پائے تو اس کا بڑھانا کلام الہی میں اپنی طرف سے پیوند لگانا ہوگا از پیش خویش قرآن عظیم کے مطلق کو مقید عام کو مخصص بنانا ہوگا اور یہ ہرگز روا نہیں۔ اہل سنت کا عقیدہ ہے جو اون کی کتب عقائد میں مصرح ہے کہ النصوص تحمل علی ظواھرھا بلکہ تمام ضلالتوں کا بڑا پھاٹک یہی ہے کہ بطور خود نصوص کو ظاہر سے پھیریں مطلق کو مقید عام کو مخصص کریں ما لکم من زوال ٥ کی تخصیص واضح سے ان تزولا کو بھی مخصص کرلینا اس کی نظیر یہی ہے کہ ان اللہ علی کل شیئ قدیر ٥ کی تخصیص دیکھ کر ان اللہ بکل شیئ علیم ٥ کو بھی مخصص مان لیں کہ جس طرح وہاں ذات وصفات و محالات زیر قدرت نہیں یونہیں معاملہ صاف ہوگیا کہ ذات وصفات ومحالات کا معاذاللہ علم بھی نہیں۔ زیادہ تشفی بحمدہ تعالٰی نمبر ۸ میں آتی ہے جس سے واضح ہوجائے گا کہ اللہ ورسول وصحابہ ومسلمین کے کلام میں یہاں یعنی خاص محل نزاع میں زوال سے مطلقًا ایک جگہ سے سرکنا مراد ہوا ہے اگرچہ اماکن معینہ سے باہر نہ جائے یا زوال کفار کی طرح دنیا خواہ مدار چھوڑ کر الگ بھاگ جانا (افانتظر ۹) لاجرم وہ جنہوں نے خود صاحب قرآن صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے قرآن کریم پڑھا خود حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے اوس کے معانی سیکھے اونھوں نے آیہ کریمہ کو ہر گونہ زوال کی نافی اور سکون مطلق حقیقی کی مثبت بتایا سعید بن منصور وعبد بن حمید وابن جریر وابن المنذر نے حضرت شقیق ابن سلمہ سے کہ زمانہ رسالت

پائے ہوئے تھے روایت کی اور یہ حدیث ابن جریر بسند صحیح برجال صحیحین بخاری ومسلم ہے حدثنا ابن بشار ثنا عبد الرحمٰن ثنا سفیان عن الاعمش عن ابی وائل قال جاء رجل الی عبد اللہ رضی اللہ تعالٰی عنہ فقال من این جئت قال من الشام فقال من لقیت قال لقیت کعب فقال ماحدثك كعب قال حدثنی ان السموات تدور علی منکب ملك فقال صدقته او کذبته قال ماصدقته ولا کذبته قال لوددت انك افتدیت من رحلتك الیہ براحلتك ارحلها کذب کعب ان اللہ یقول ان اللہ یمسك السموٰت والارض ان تزولا ولئن زالتا ان امسکهما من احد من بعدہ زاد غیر ابن جریر وکفی بها زوالا ان تدور۔[1] ایک صاحب حضرت سیدنا عبد اللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ کے حضور حاضر ہوئے فرمایا کہاں سے آئے عرض کی شام سے فرمایا وہاں کس سے ملے عرض کی کعب سے فرمایا کعب نے تم سے کیا بات کی عرض کی یہ کہا کہ آسمان ایک فرشتے کے شانے پر گھومتے ہیں۔ فرمایا تم نے اس میں کعب کی تصدیق کی یا تکذیب عرض کی کچھ نہیں (یعنی جس طرح حکم ہے کہ جب تک اپنی کتاب کریم کا حکم نہ معلوم ہو اہل کتاب کی باتوں کو نہ سچ جانو نہ جھوٹ) حضرت عبد اللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ نے فرمایا کاش تم اپنا اونٹ اور اس کا کجاوہ سب اپنے اس سفر سے چھٹکارے کو دیدیتے کعب نے جھوٹ کہا اللہ تعالٰی فرماتا ہے بیشک اللہ آسمانوں اور زمین کو روکے ہوئے ہے کہ سرکنے نہ پائیں اور اگر وہ ہٹیں تو اللہ کے سوا انھیں کون تھامے گھومنا ان کے سرک جانے کو بہت ہے نیز محمد طبری نے بسند صحیح براصول حنفیہ برجال بخاری ومسلم حضرت سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ کے استاذ الاستاذ امام اجل ابراہیم نخعی سے روایت کی حدثنا جریر عن مغیرۃ عن ابراهیم قال ذهب جندب البجلی الی کعب الاحبار ثم رجع فقال له عبد اللہ حدثنا ماحدثك فقال حدثنی ان السماء فی قطب کقطب الرحا قال عبد اللہ لوددت انك افتدیت رحلتك بمثل راحلتك ثم قال ماتنکب الیهودیة فی قلب عبد فکادت ان تفارقه ثم قال ان اللہ یمسك السموٰت والارض ان تزولا وکفی بها زوالا ان تدور۔[1] جندب بجلی کعب احبار کے پاس جاکر واپس آئے حضرت عبد اللہ رضی اللہ تعالٰی عنہ نے فرمایا کہو کعب نے تم سے کیا کہا عرض کی یہ کہا کہ آسمان چکی کی طرح ایک کیلی میں ہے حضرت عبد اللہ نے فرمایا مجھے تمنا ہوئی کہ تم اپنے ناقہ کے برابر مال دیکر اس سفر سے چھوٹ گئے ہوتے یہودیت کی خراش جس دل میں لگتی ہے پھر مشکل ہی سے چھوٹتی ہے اللہ تو فرمارہا ہے بیشک اللہ آسمانوں اور زمین کو تھامے ہوئے ہے کہ نہ سرکیں ان کے سرکنے کو گھومنا ہی کافی ہے عبد بن حمید نے قتادہ شاگرد حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کی ان کعبا کان یقول ان السماء تدور علی نصب مثل نصب الرحا فقال حذیفۃ بن الیمان رضی اللہ تعالٰی عنهما کذب کعب ان اللہ یمسك السموٰت والارض ان تزولا

کعب کہا کرتے کہ آسمان ایک کیلی پر دورہ کرتا ہے جیسے چکی کی کیلی اس پر حذیفہ بن الیمان رضی اللہ تعالٰی عنہما نے فرمایا کعب نے جھوٹ کہا بیشک اللہ آسمانوں اور زمین کو روکے ہوئے ہے کہ جنبش نہ کریں۔ دیکھو ان اجلہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم نے مطلق حرکت کو زوال مانا اور اوس پر انکار فرمایا اور قائل کی تکذیب کی اور اوسے بقایائے خیالات یہودیت سے بتایا کیا وہ اتنا نہ سمجھ سکتے تھے کہ ہم کعب کی ناحق تکذیب کیوں فرمائیں آیت میں تو زوال کی نفی فرمائی ہے اور اون کا یہ پھرنا چلنا اپنے اماکن میں ہے جہاں تک احسن الخالقین تعالٰی نے اونکو حرکت کا امکان دیا ہے وہاں تک اون کا حرکت کرنا اون کا زوال نہو گا مگر اون کا ذہن مبارک اس معنی باطل کی طرف نہ گیا نہ جا سکتا تھا بلکہ اوس کے ابطال ہی کی طرف گیا اور جانا ضرور تھا کہ اللہ تعالٰی نے مطلقاً زوال کی نفی فرمائی ہے نہ کہ خاص زوال عن المدار کی تو اونھوں نے روا نہ رکھا کہ کلام الٰہی میں اپنی طرف سے یہ پیوند لگالیں لاجرم اوس پر رد فرمایا اور اس قدر شدید و اشد فرمایا و للہ الحمد **تنبیہ** کعب احبار تابعین اخیار سے ہیں خلافت فاروقی میں یہودی سے مسلمان ہوئے کتب سابقہ کے عالم تھے۔ اہل کتاب کی احادیث اکثر بیان کرتے اونھیں میں سے یہ خیال تھا جس کی تغلیط ان اکابر صحابہ نے قرآن عظیم سے فرمادی تو کذب کعب کے یہ معنی ہیں کہ کعب نے غلط کہا نہ یہ کہ معاذ اللہ قصداً جھوٹ کہا کذب بمعنی اَخطاَ محاورہ حجاز ہے اور خراش یہودیت بمشکل چھوٹنے سے یہ مراد کہ اون کے دل میں علم یہود بھرا ہوا تھا وہ تین قسم ہے باطل صریح وحق صحیح اور مشکوک کہ جب تک اپنی شریعت سے اوس کا حال نہ معلوم ہو حکم ہے کہ اوس کی تصدیق نہ کرو ممکن کہ اون کی تحریفات یا خرافات سے ہو نہ تکذیب کرو ممکن کہ توریت یا تعلیمات سے ہو اسلام لاکر قسم اول کا حرف حرف قطعاً اون کے دل سے نکل گیا قسم دوم کا علم اور مسجّل ہو گیا یہ مسئلہ قسم سوم بقایائے علم یہود سے تھا جس کے بطلان پر آگاہ نہو کر اونھوں نے بیان کیا اور صحابہ کرام نے قرآن عظیم سے اوس کا بطلان ظاہر فرمادیا یعنی یہ نہ توریت سے ہے نہ تعلیمات سے بلکہ اون خبیثوں کی خرافات سے۔ تابعین صحابہ کرام کے تابع و خادم ہیں مخدوم اپنے خدام کو ایسے الفاظ سے تعبیر کرسکتے ہیں اور مطلب یہ ہے جو ہم نے واضح کیا وللہ الحمد (۷)، اس ساری تحریر میں مجھے آپ سے اس فقرے کا زیادہ تعجب ہوا کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ نے آسمان کے سکون فی مکانہ کی تصریح فرمادی مگر زمین کے بارے میں ایسا نہ فرمایا خاموشی فرمائی اسے آپ نے اپنی مشکل کا حل تصور کیا کعب احبار نے آسمان ہی کا گھومنا بیان کیا تھا اور یہود اسی قدر کے قائل تھے زمین کو وہ بھی ساکن مانتے تھے۔ بلکہ ۱۵۳۰ء سے پہلے جس میں کوپرنیکس نے حرکت زمین کی بدعت ضالہ کو کہ دو ہزار برس سے مردہ پڑی تھی جلایا، نصارٰی بھی سکون ارض ہی کے قائل تھے۔ اسی قدر یعنی صرف دورہ آسمان کا ان حضرات عالیات کے حضور تذکرہ ہوا اس کی تکذیب فرمادی دورہ زمین کہا کس نے تھا کہ اوس کا رد فرماتے اگر کوئی صرف

زمین کا دورہ کہتا صحابہ اسی آیہ کریمہ سے اوس کی تکذیب کرتے اور اگر کوئی آسمان وزمین دونوں کا دورہ بتاتا صحابہ اسی آیت سے دونوں کا ابطال فرماتے۔ جواب بقدر سوال دیکھ لیا یہ نہ دیکھا کہ جس آیت سے وہ سند لائے اوس میں آسمان وزمین دونوں کا ذکر ہے یا صرف آسمان کا، آیہ پڑھیے صراحۃً دونوں ایک حالت پر مذکور ہیں دونوں پر ایک ہی حکم ہے جب حسب ارشاد صحابہ آیہ کریمہ مطلق حرکت کا انکار فرماتی ہے اور وہ انکار آسمان وزمین دونوں کے لئے ایک نسق ایک لفظ ان تزولا میں ہے جس کی ضمیر دونوں کی طرف ہے تو قطعاً آیت نے زمین کی بھی ہر گونہ حرکت کو باطل فرمایا جس طرح آسمان کی۔ ایک شخص کہے حضرت سیدنا یوسف علیہ الصلاۃ والسلام نے آفتاب کو اپنے لئے سجدہ کرتے نہ دیکھا تھا اوس پر عالم فرمائے وہ جھوٹا ہے آیہ کریمہ میں ہے اِنِّیْ رَأَیْتُ اَحَدَ عَشَرَ کَوْکَبًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ رَاَیْتُہُمْ لِیْ سٰجِدِیْنَ ○ کہ میں نے گیارہ ستاروں اور سورج اور چاند کو اپنے لئے سجدہ کرتے دیکھا اس کے بعد ایک دوسرا اٹھے اور چاند کو ساجد دیکھنے سے منکر ہو اور کہے قربان جائیے عالم نے سورج کے سجدہ کی تصریح فرمائی مگر چاند کے بارے میں ایسا نہ فرمایا خاموشی فرمائی اوسے کیا کہا جائیگا اب تو آپ نے خیال فرمالیا ہوگا کہ قائل حرکت ارض کو اجلہ صحابہ کرام بلکہ خود صاف ظاہر نص قرآن عظیم سے گریز کے سوا کوئی چارہ نہیں اور یہ معاذ اللہ خسران مبین ہے جس سے اللہ تعالٰی بچائے اور آپ اور سب اہل سنت کو بچائے آمین (۸) عجب کہ آپ نے آفتاب کا زوال نہ سنا اسے تو میں نے آپ سے بالمشافہ کہدیا تھا (م) حدیثوں میں کتنی جگہ زالت الشمس ہے بلکہ قرآن عظیم میں ہے اَقِمِ الصَّلٰوۃَ لِدُلُوْکِ الشَّمْسِ تفسیر ابن مردویہ میں امیر المومنین عمر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے ہے نبی صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے لدلوک الشمس کی تفسیر میں فرمایا لزوال الشمس ابن جریر نے عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے فرمایا اتانی جبرئیل لدلوک الشمس حین زالت فصلی بی الظھر نیز ابو برزہ اسلمی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے کان رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یصلی الظھر اذا زالت الشمس ثم تلا اقم الصلوۃ لدلوک الشمس نیز مثل سعید ابن منصور عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالٰی عنہما سے دلوکھا زوالھا بزار وابوالشیخ وابن مردویہ نے عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالٰی عنہما سے دلوک الشمس زوالھا عبدالرزاق نے مصنف میں ابو ہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ سے دلوک الشمس اذا زالت عن بطن السماء مجمع بحار الانوار میں ہے زاغت الشمس مالت وزالت عن اعلی درجات ارتفاعھا فقہ میں وقت زوال ہر کتاب میں مذکور اور عوام تک کی زبانوں پر مشہور کیا اس وقت آفتاب اپنے مدار سے باہر نکل جاتا ہے اور احسن الخالقین جل وعلا نے جہاں تک کی حرکت کا اسے امکان دیا ہے اوس سے آگے پاؤں پھیلاتا ہے حاشا مدار ہی میں رہتا ہے اور پھر زوال ہو گیا یونہی اگر دورہ کرتی ضرور اوسے زوال ہوتا اگرچہ مدار سے نہ نکلتی اس پر اگر یہ خیال جائے کہ ایک جگہ سے دوسری جگہ

سرکنا تو آفتاب کو ہر وقت ہے پھر ہر وقت کو زوال کیوں نہیں کہتے تو یہ محض جاہلانہ سوال ہوگا وجہ تسمیہ مطرد نہیں ہوتی کتب میں یہ مشہور حکایت ہے کہ مطرد ماننے والے سے پوچھا جر جیر جیسے کو کہ ایک قسم کا ناج ہے جر جیر کیوں کہتے ہیں کہا لانہ یتجرجر علی الارض اس لئے کہ وہ زمین پر جنبش کرتا ہے کہا تمہاری داڑھی کو جرجیر کیوں نہیں کہتے یہ بھی تو جنبش کرتی ہے قارورے کو قارورہ کیوں کہتے ہیں کہا لان الماء یقر فیھا اس لئے کہ اس میں پانی ٹھہرتا ہے کہا تمہارے پیٹ کو قارورہ کیوں نہیں کہتے اس میں بھی تو پانی ٹھہرتا ہے یہاں تین ہی موضع ممتاز تھے افق شرقی و غربی و دائرہ نصف النہار ان سے سرکنے کا نام طلوع و غروب رکھا کہ یہی انسب و وجہ تمایز تھا اور اس سے تجاوز کو زوال کہا اگرچہ جگہ جگہ سے زوال آفتاب کو بلاشبہ ہر وقت ہے کریمۂ والشمس تجری لمستقر لھا عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ کی قرأت ہے لامستقر لھا یعنی سورج چلتا ہے کسی وقت اُسے قرار نہیں۔ اوپر گزرا کہ قرار کا مقابل زوال ہے جب کسی وقت قرار نہیں تو ہر وقت زوال ہے اگرچہ تسمیہ میں ایک زوال معین کا نام زوال رکھا غرض کلام اس میں ہے کہ احادیث مرفوعہ سید عالم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم و آثار صحابہ کرام و اجماع اہل اسلام نے آفتاب کا اپنے مدار میں رہکر ایک جگہ سے سرکنے کو زوال کہا اگر زمین متحرک ہوتی تو یقیناً ایک جگہ سے اس کا سرکنا ہی زوال ہوتا اگرچہ مدار سے باہر نہ جاتی لیکن قرآن عظیم صاف ارشاد میں اس کے زوال کا انکار فرما رہا ہے تو قطعاً واجب کہ زمین اصلاً متحرک نہو (ب)، بلکہ خود یہی زوال کہ قرآن و حدیث و فقہ و زبان جملہ مسلمین سب میں مذکور قائلان دورۂ زمین اسے زمین ہی کا زوال کہیں گے کہ وہ حرکت یومیہ اسی کی جانب منسوب کرتے ہیں یعنی آفتاب یہ حرکت نہیں کرتا بلکہ زمین اپنے محور پر گھومتی ہے جب وہ حصہ جس پر ہم ہیں گھوم کر آفتاب سے آڑ میں ہوگیا رات ہوئی جب گھوم کر آفتاب کے سامنے آیا کہتے ہیں آفتاب نے طلوع کیا حالانکہ زمین یعنی اس حصۂ ارض نے جانب شمس رُخ کیا جب اتنا گھوما کہ آفتاب ہمارے سروں کے محاذی ہوا یعنی ہمارا دائرۂ نصف النہار مرکز شمس کے مقابل آیا دوپہر ہوگیا جب زمین یہاں سے آگے بڑھی دوپہر ڈھل گیا کہتے ہیں آفتاب کو زوال ہوا حالانکہ زمین کو ہوا یہ ان کا مذہب ہے اور صراحۃً قرآن عظیم کا مکذب و مکذب ہے مسلمین تو مسلمین۔ بیروت وغیرہ کے سفہاری قائلان حرکت ارض بھی جن کی زبان عربی ہے اس وقت کو وقت زوال اور دھوپ گھڑی کو مزولہ کہتے ہیں یعنی زوال پہچاننے کا آلہ اور اگر ان سے کہئے کیا شمس زوال کرتا ہے کہیں گے نہیں بلکہ زمین۔ حالانکہ وہ مدار سے باہر نہ گئی تو آگے تاویل موافقین و مخالفین کسی کو بھی مقبول نہیں (ج)، اوروں سے کیا کام آپ تو بفضلہ تعالی مسلمان ہیں ابتدائے وقت ظہر زوال سے جانتے ہیں کیا ہزار بار نہ کہا ہوگا کہ زوال کا وقت ہے۔ زوال ہونے کو ہے۔ زوال ہوگیا۔ کا ہے سے زوال ہوا دائرۂ نصف النہار سے۔ کس کا زوال ہوا آپ کے نزدیک زمین

کا کہ اوسی کی حرکت محوری سے ہوا حالانکہ اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ زمین کو زوال نہیں اب خود مان کر کہ زمین متحرک ہو تو روزانہ اپنے مدار کے اندر ہی رہکر اوسے زوال ہوتا ہے دنیا سے زوال کفار پیش کرنے کا کیا موقع رہا انصاف شرط ہے اور قرآن عظیم کے ارشاد پر ایمان لازم و باللہ التوفیق (د) یہاں سے بحمدہ تعالٰی حضرت معلم التحیات رضی اللہ تعالٰی عنہ کے اوس ارشاد کی خوب توضیح ہوگئی کہ صرف حرکت محوری زوال کو بس ہے (۹) بحمد اللہ تعالٰی تین آیتیں یہ گزریں آیت (۱) ان اللّٰہ یمسك۔ آیت (۲) ولئن زالتا آیت (۳) لدلوك الشمس آیت (۴) فلما افلت آیت (۵)، و سبح بحمد ربك قبل طلوع الشمس وقبل الغروب ۵ آیت (۷) حتی اذا بلغ مطلع الشمس وجدها تطلع علی قوم لم نجعل لهم من دونها سترا ۵ اور ان سب سے زائد آیت (۸) وتری الشمس اذا طلعت تزٰور عن کهفهم ذات الیمین واذا غربت تقرضهم ذات الشمال وهم فی فجوة منه ذلك من اٰیت اللّٰه ۵ تو آفتاب کو دیکھے گا جب طلوع کرتا ہے اون کے غار سے دہنی طرف مائل ہوتا ہے اور جب ڈوبتا ہے اون سے بائیں طرف کترا جاتا ہے حالانکہ وہ غار کے کھلے میدان میں ہیں یہ قدرت الٰہی کی نشانیوں سے ہیں۔ یوہیں صدہا احادیث ارشاد سید عالم صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم خصوصًا حدیث صحیح بخاری ابوذر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے قال النبی صلے اللّٰه تعالٰی علیه وسلم لابی ذر حین غربت الشمس اتدری این تذهب قلت اللّٰه ورسوله اعلم قال فانها تذهب حتی تسجد تحت العرش فتستأذن فیؤذن بها ویوشك ان تسجد فلا یقبل منها وتستأذن فلا یؤذن لها یقال لها ارجعی من حیث جئت فتطلع من مغربها فذلك قوله تعالٰی والشمس تجری لمستقر لها ذلك تقدیر العزیز العلیم ۵ یوہیں ہزارہا آثار صحابۂ عظام و تابعین کرام و اجماع امت جن سب میں ذکر ہے کہ آفتاب طلوع و غروب کرتا ہے آفتاب کو وسط سما سے زوال ہوتا آفتاب کی طرح روشن دلائل ہیں کہ زمین ساکن محض ہے بدیہی ہے اور خود مخالفین کو تسلیم کہ طلوع و غروب و زوال نہیں مگر حرکت یومیہ سے تو جس کے یہ احوال ہیں حرکت یومیہ اوسی کی حرکت ہے تو قرآن عظیم و احادیث متواترہ و اجماع امت سے ثابت کہ حرکت یومیہ حرکت شمس ہے نہ کہ حرکت زمین لیکن اگر زمین حرکت محوری کرتی تو حرکت یومیہ اوسی کی حرکت ہوتی جیسا کہ مزعوم مخالفین ہے تو روشن ہوا کہ زعم سائنس باطل و مردود ہے پھر شمس کی حرکت یومیہ جس سے طلوع و غروب و زوال ہے نہ ہوگی مگر یوں کہ وہ گرد زمین دورہ کرتا ہے تو قرآن و حدیث و اجماع امت سے ثابت ہوا کہ آفتاب حول ارض دائر ہے لاجرم زمین مدار شمس کے جوف میں ہے تو ناممکن ہے کہ زمین گرد شمس دورہ کرے اور آفتاب مدار زمین کے جوف میں ہو تو بحمد اللہ تعالٰی آیات متکاثرہ و احادیث متواترہ و اجماع امت ظاہرہ سے واضح ہوا کہ زمین کی حرکت محوری و مداری دونوں باطل ہیں وللہ الحمد زیادہ سے زیادہ

[۱] القرآن الکریم ۵۰ / ۳۹ [۲] القرآن الکریم ۱۸ /۹۰ [۳] القرآن الکریم ۱۸ /۱۷ [۴] صحیح البخاری کتاب بدء الخلق باب صفۃ الشمس و القمر قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۴۵۴

مخالف یہاں یہ کہہ سکتا ہے کہ غروب تو حقیقۃً شمس کے لئے ہے کہ وہ غیبت ہے اور آفتاب ہی اُس حرکت زمین کے باعث نگاہ سے غائب ہوتا ہے اور زوال حقیقۃً زمین کے لئے ہے کہ یہ ہٹتی ہے نہ کہ آفتاب اور طلوع حقیقۃً کسی کے لئے نہیں کہ طلوع صعود اور اوپر چڑھنا ہے حدیث میں ہے لکل حد مطلع۔ نہایہ ودرنثیر و مجمع البحار و قاموس میں ہے ای مصعد یصعد الیہ من معرفۃ علمہ نیز لالیہ اصول و تاج العروس میں ہے مطلع الجبل مصعدہ حدیث میں ہے طلع المنبر مجمع البحار میں ہے ای علاہ ظاہر ہے کہ زمین آفتاب پر نہیں چڑھتی اور مخالف کے نزدیک آفتاب بھی اس وقت زمین پر نہ چڑھا کہ طلوع اوس کی حرکت سے نہیں لاجرم طلوع شرعی سے باطل محض ہے مگر مکان زمین کو حرکت زمین محسوس نہیں ہوتی اونھیں وہم گزرتا ہے کہ آفتاب چلتا چڑھتا ڈھلتا ہے لہذا طلوع و زوال شمس کہتے ہیں یہ کوئی کافر کہہ سکے مسلمان کیونکر روا رکھ سکے کہ جاہلانہ وہم جو لوگوں کو گزرتا ہے قرآن عظیم بھی معاذ اللہ اوسی وہم پر چلا ہے اور واقع کے خلاف طلوع و زوال کو آفتاب کی طرف نسبت فرمادیا ہے۔ والعیاذ باللہ تعالٰی لاجرم مسلمان پر فرض ہے کہ حرکت شمس و سکون زمین پر ایمان لائے واللہ الہادی

(۱۰) سورۂ طٰہٰ و سورۂ زخرف دو جگہ ارشاد ہوا ہے الذی جعل لکم الارض مھدا دونوں جگہ صرف کوفیوں مثل امام عاصم نے جن کی قرأت ہند میں رائج ہے مَہْدًا پڑھا باقی تمام ائمۂ قرأت نے مِھٰدًا بزیادت الف۔ دونوں کے معنی ہیں بچھونا جیسے فَرش و فِراش یونہیں مَہد و مِہاد (ا) پس قرأت عام ائمہ نے قرأت کوفی کی تفسیر فرمادی کہ مَہد سے مراد فرش ہے مدارک شریف سورۂ طٰہٰ میں ہے (مھدا) کوفی وغیرہم مھادا وھما لغتان لمایبسط ای الفرش اوسی کی سورۂ زخرف میں ہے (مھدا) کوفی و غیرھم مھادا ای موضع قرار معالم شریف میں ہے قرأ اھل الکوفۃ مَھْدًا ھھنا فی الزخرف فیکون مصدرا ای فرشا وقرأ الآخرون مھادا ای فراشا وھو اسم لمایفرش کالبساط تفسیر ابن عباس میں دونوں جگہ ہے (مھدا) فراشا نیز یہی مضمون قرآن عظیم کی بہت آیات میں ارشاد ہے فرماتا ہے الم نجعل الارض مھادا فرماتا ہے والارض فرشنٰھا فنعم الماھدون فرماتا ہے واللہ جعل لکم الارض بساطا فرماتا ہے الذی جعل لکم الارض فراشا اور قرآن کی بہتر تفسیر وہ ہے کہ خود قرآن کریم فرمائے (ب) بچے ہی کا مَہد ہو تو وہ کیا اوس کے بچھونے کو نہیں کہتے جلالین سورۂ زخرف میں ہے (مھادا) فراشا کالمھد للصبی۔ [redacted] حضرت شیخ سعدی و شاہ ولی اللہ نے مھدا کا ترجمہ طٰہٰ میں فرش اور زخرف میں بساط ہی کیا اور شاہ رفیع الدین اور شاہ عبدالقادر نے دونوں جگہ بچھونا (ج) گہوارہ ہی لو تو اوس سے تشبیہ آرام میں ہوگی نہ کہ حرکت میں ظاہر کہ زمین اگر بفرض باطل جنبش بھی کرتی تو اوس سے نہ ساکنوں کو نیند آتی ہے نہ گرمی کے وقت ہوا لاتی ہے تو گہوارہ سے اوسے بحیثیت جنبش مشابہت نہیں ہے تو بحیثیت آرام و راحت ہے۔ خود

گہوارہ سے اصل مقصد یہی ہے نہ کہ ہلانا تو وجہ شبہ وہی ہے نہ یہ۔ لاجرم اسی کو مفسرین نے اختیار کیا۔

(د) لطف یہ کہ علماء نے اس تشبیہ مہد سے بھی زمین کا سکون ہی ثابت کیا بالکل نقیض اوس کا جو آپ چاہتے ہیں تفسیر کبیر میں ہے کون الارض مھدا انما حصل لاجل کونہا واقفۃ ساکنۃ ولما کان المھد موضع الراحۃ للصبی جعل الارض مھد الکثرۃ مافیہا من الراحات خازن میں ہے (جعل لکم الارض مھدا) معناہ واقفۃ ساکنۃ یمکن الانتفاع بہا ولما کان المھد موضع راحۃ الصبی فلذلك سمی الارض مھادا الکثرۃ مافیہا من الراحۃ للخلق خطیب شربینی پھر فتوحات الٰہیہ میں زیر کریمہ زخرف ہے ای لوشاء جعلہا متحرکۃ فلا یمکن الانتفاع بہا فالانتفاع بہا ان یحصل لکونہا مسطحۃ قارۃ ساکنۃ اس ارشاد علماء پر کہ زمین متحرک ہوتی تو اوس سے انتفاع نہ ہوتا کاسہ لیسان فلسفہ جدیدہ کو اگر یہ شبہ لگے کہ "اوس کی حرکت محسوس نہیں" تو اون سے کہئے یہ تمھاری ہوس خام ہے فوزمبین دیکھئے ہم نے خود فلسفہ جدیدہ کے مسلمات عدیدہ سے ثابت کیا ہے کہ اگر زمین متحرک ہوتی جیسا وہ مانتے ہیں تو یقیناً اوس کی حرکت ہر وقت سخت زلزلہ اور شدید آندھیاں لاتی انسان حیوان کوئی اوس پر نہ بس سکتا زبان سے ایک بات ہانک دینا آسان ہے مگر اوس پر جو قاہر رد ہوں اون کا اوٹھانا ہزار ہا بانس پیراتا ہے۔ (۱۱) دیباچہ میں جو آپ نے دلائل حرکت زمین کتب انگریزی سے نقل فرمائے الحمد للہ اون میں کوئی نام کو تام نہیں سب یاد رہوا ہیں زندگی بالخیر ہے تو آپ انشاء اللہ تعالٰی اون سب کا رد بلیغ فقیر کی کتاب فوزمبین کی فصل چہارم میں دیکھیں گے بلکہ وہ آٹھ سطریں جو میں نے اول میں لکھدی ہیں کہ یورپ والوں کو طریقۂ استدلال اصلا نہیں آتا اونھیں اثبات دعوٰی کی تمیز نہیں اون کے اوہام جن کو بنام دلیل پیش کرتے ہیں یہ یہ علتیں رکھتے ہیں منصف ذی فہم مناظرہ داں کے لئے وہی ان کے رد میں بس ہیں کہ یہ دلائل بھی اونھیں علتوں کے پابند ہوس ہیں اور بفضلہ تعالٰی آپ جیسے دیندار سنی مسلمان کو تو اتنا ہی سمجھ لینا کافی ہے کہ ارشاد قرآن عظیم و نبی کریم علیہ افضل الصلاۃ والتسلیم و مسئلہ اسلامی و اجماع امت گرامی کے خلاف کیونکر کوئی دلیل قائم ہوسکتی اگر بالفرض اس وقت ہماری سمجھ میں اوس کا رد نہ آئے جب بھی یقیناً وہ مردود اور قرآن و حدیث و اجماع سچے۔ یہ ہے بحمد اللہ شان اسلام۔ محب فقیر سائنس یوں مسلمان نہ ہوگی کہ اسلامی مسائل کو آیات و نصوص میں تاویلات دور از کار کرکے سائنس کے مطابق کرلیا جائے۔ یوں تو معاذ اللہ اسلام نے سائنس قبول کی نہ کہ سائنس نے اسلام۔ وہ مسلمان ہوگی تو یوں کہ جتنے اسلامی مسائل سے اوسے خلاف ہے سب میں مسئلہ اسلامی کو روشن کیا جائے دلائل سائنس کو مردود و پامال کردیا جائے جابجا سائنس ہی کے اقوال سے اسلامی مسئلہ کا اثبات ہو، سائنس کا ابطال و اسکات ہو، یوں قابو میں آئے گی اور یہ آپ جیسے فہیم سائنس داں کو باذنہ تعالٰی دشوار نہیں آپ اوسے

بچشم پسند دیکھتے ہیں ع وعین الرضاء عن کل عیب کلیلۃ۔ اون کے معائب مخفی رہتے ہیں مولٰی عزوجل کی عنایت اور حضور سید عالم صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی اعانت پر بھروسہ کرکے اون کے دعاوی باطلہ مخالفہ اسلام کو بنظر تحقیر و مخالفت دیکھیے اوس وقت انشاء اللہ العزیز القدیر اسکی ملمع کاریاں آپ پر کھلتی جائیں گی اور آپ جس طرح اب دیوبندیہ مخذولین پر مجاہد ہیں یوہیں سائنس کے مقابل آپ نصرت اسلام کے لئے تیار ہو جائیں گے کہ ع ولکن عین السخط تبدی المساویا۔ حضرت مولوی قدس سرہ المعنوی فرماتے ہیں ؎

دشمن راہ خدا را خوار دار دزد را منبر منہ بردار دار

رب کریم بجاہ نبی رؤف رحیم علیہ افضل الصلاۃ والتسلیم ہمیں اور آپ اور ہمارے بھائیوں اہل سنت خادمان ملت کو نصرت دین حق کی توفیق بخشے اور قبول فرمائے اٰمین الٰہ الحق اٰمین واعف عنا واغفر لنا وارحمنا انت مولٰنا فانصرنا علے القوم الکفرین ٥ والحمد للہ رب العالمین ٥ وصلی اللہ تعالٰی علی سیدنا ومولٰنا محمد واٰلہ وصحبہ وابنہ وحزبہ اجمعین ٥ اٰمین۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از شہر گیا محلہ نذر گنج مسئولہ شمس الدین احمد اللہ خاں ۸ شوال ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ خضر علیہ السلام مالک بری ہیں یا بحری اور ادریس علیہ السلام اب کہاں ہیں۔ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ ادریس علیہ السلام آسمان پر ہیں ورفعنٰہ مکانا علیا ٥ مالک بحر و بر و ہر خشک و تر اللہ عزوجل ہے اور اوسکی عطا سے حضور سید عالم صلے اللہ تعالٰی علیہ وسلم۔ حضور کی نیابت سے خضر علیہ السلام کے تصرفات خشکی و دریا دونوں میں ہیں۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از گورکھپور محلہ دھمال مسئولہ سعید الدین ۹ شوال ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ان مسئلوں میں کہ (۱) امیر محلہ کا لفظ جو بعض کتب فقہ میں آیا ہے اور میر محلہ ان دونوں لفظوں میں کچھ شرعًا و عرفًا فرق ہے یا نہیں (۲) ہندوستان میں عام طور پر سید کو میر صاحب کہتے ہیں تو کیا اس کہنے سے فی الواقع وہ امیر محلہ بن سکتے ہیں یا امیر محلہ کے احکام اوس پر عائد ہو سکتے ہیں۔ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ (۱) امیر میر میں کچھ فرق نہیں میر اوسی کا مخفف ہے واللہ تعالٰی اعلم (۲) فقط میر صاحب ہونے سے میر محلہ نہیں ہوتا میر محلہ وہ ہے جو علم دینی میں سب اہل محلہ سے زائد ہو یا جسے سلطان اسلام نے میر محلہ بنایا ہو۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ۔** از موضع چاند پور ڈاکخانہ بنوئی تحصیل سکندرہ راؤ ضلع علیگڑھ مسئولہ مرزا احسان بیگ صاحب زمیندار۔ ۷ ا رجمادی الاولیٰ ۳۹ھ

بعد سلام مسنون معروض خدمت ہوں کہ نماز غفیرا کی بابت میں ذکر الشہادتین دیکھا ہے کہ حضرت زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یزید کو واسطے مغفرت کے بتائی تھی۔ مجھے اس نماز کی تلاش ہے میں پڑھنا چاہتا ہوں براہ مہربانی اس مسئلہ پر التفات مبذول فرماکر ترتیب نماز سے اطلاع دیجئے۔

**الجواب۔** وعلیکم السلام ورحمۃ وبرکاتہ۔ یہ روایت محض بے اصل ہے حضرت نے کوئی نماز اوس پلید کی مغفرت کے لئے اوس کو تعلیم نہ فرمائی۔

**مسئلہ۔** از مدرسہ منظر اسلام بریلی مسئولہ محمد ثناء اللہ طالب علم ۲۸ جمادی الآخر ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید علم دین حاصل کررہا ہے اور اس کا ارادہ یہ ہے کہ جب میں فارغ التحصیل ہوجاؤں گا تو میں جہاں جہاں بزرگ لوگ ہیں وہاں جاکر ان سے ملاقات اور جس سے دل گواہی دیگا اوس ہی سے مرید ہوجاؤں گا۔ علم کے حاصل کرنے کے زمانہ میں چند لوگ اہل وطن اور غیر وطن ایک بزرگ کے مرید ہوئے اور زید سے بھی اصرار کیا کہ تم بھی مرید ہوجاؤ بعد اصرار کے زید بھی مرید ہوگیا۔ آیا شرعاً مرید ہوا یا نہیں۔ فقط

**الجواب۔** اگر اون کے اصرار کے بعد اسکے دل میں عقیدت آگئی اور بالقصد مرید ہوا مرید ہوگیا اور صرف اونکے اصرار کے سبب بے دلی سے بیعت کی مرید نہ ہوا کہ ارادت قلب سے ہے واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ۔** از لاہور مسجد بیگم شاہی ٹولہ مولوی احمد دین صاحب ۹ رجب ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید کہتا ہے شجرہ خوانی دام تزویر ہے اور اس پر بہارستان مولانا جامی سے یہ عبارت نقل کرتا ہے از حضرت سید بہاؤالدین صاحب نقشبند رحمۃ اللہ علیہ پرسیدند کہ حضرت شجرہ شما چیست فرمودند کہ کسے از شجرہ خوانی بجائے نرسد بس خدائے عزوجل را بیگانگی می شناسیم وبہمہ انبیاء و اولیا ایمان آریم و مقید سلسلہ نیستیم یہ قول صحیح ہے یا غلط۔ بینوا توجروا۔

**الجواب۔** یہ قول محض باطل ہے اور اس میں ہزارہا اولیائے کرام پر حملہ ہے اور بہارستان سے جو عبارت نقل کی ساختہ ہے اوس میں شجرہ خوانی یا شجرہ کا لفظ کہیں نہیں اور بس خدائے عزوجل سے اخیر تک ساری عبارت اپنی طرف سے بڑھائی ہوئی ہے بہارستان میں نہیں۔ شجرہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک بندے کے اتصال کی سند ہے جس طرح حدیث کی اسناد دین امام عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کہ اولیا وعلماء ومحدثین وفقہا سب کے امام ہیں فرماتے ہیں لولا الاسناد لقال فی الدین من شاء ماشاء شجرہ خوانی سے متعدد فوائد ہیں۔ **اولا** رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

تک اپنے اتصال کی سند کا حفظ **دوم** صالحین کا ذکر کہ موجب نزول رحمت ہے **سوم** نام بنام اپنے آقایان نعمت کو ایصال ثواب کہ اونکی بارگاہ سے موجب نظر عنایت ہے **چہارم** جب یہ اوقات سلامت میں اون کا نام لیوا رہے گا وہ اوقات مصیبت میں اسکے دستگیر ہوں گے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں تعرف الی اللہ فی الرخاء یعرفك فی الشدۃ رواہ ابوالقاسم بن بشران فی امالیہ عن ابی ہریرۃ وغیرہ عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم بسند حسن۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ** ۔ از اسپتال دھام نگر ضلع بالیسرا اوڑیسہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ یہاں ایک شاہ صاحب نے اپنے ایک مرید کو خلیفہ بنایا ہے وہ مرید بظاہر پابند شریعت ہے ذکر و اذکار کا پابند ہے آپ کے عقیدہ ہے اور آپ کا مداح ہے علم انگریزی میں اچھی دخل ہے مسائل شریعت سے بھی واقفیت ہے سب باتیں صحیح ہیں لیکن وہ ولد الزنا ہے اب حضور والا سے عرض ہے کہ ایسے شخص کے پیچھے نماز درست ہے یا نہ اور بیعت جو ہو گا وہ عند الطریقت صحیح ہے یا نہ اور جو ولد الزنا کو خلیفہ بنادے وہ شاہ صاحب کیسے ہیں اب خلیفہ سے جو مرید ہوا یا شاہ صاحب سے دونوں مرید صحیح ہیں یا نہ۔ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ ولد الزنا کے پیچھے نماز مکروہ تنزیہی یعنی خلاف اولیٰ ہے جبکہ وہ حاضرین سے علم میں زائد نہ ہو ورنہ اوسی کی امامت اولیٰ ہے رد المحتار میں ہے فی الاختیار لوعدمت ای علۃ الکراھۃ بان کان الاعرابی افضل من الحضری والعبد من الحر وولد الزنا من ولد الرشدۃ والاعمی من البصیر فالحکم بالضد ۱ھ ونحوہ فی شرح الملتقی للبھنسی وشرح درر البحار یونہیں اگر وہ لائق خلافت ہے او سے خلافت دینی اور عقیدت کے ساتھ لوگوں کے ہاتھ پر بیعت کرنے میں کوئی حرج نہیں نہ او سپر نہ اوسکے شیخ پر اس میں کچھ الزام قال اللہ تعالیٰ لا تزر وازرۃ وزر اخریٰ۔

**مسئلہ** ۔ از مدرسہ نعمانیہ اسلامیہ محلہ فراشخانہ دہلی مسئولہ محمد ابراہیم احمد آبادی ۸ شعبان ۱۳۳۶ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین متین اس مسئلہ میں کہ عبادت جس کے غیر خدا عزوجل کو کرنے سے آدمی مشرک ہو جاتا ہے اس کی کیا تعریف ہے جو جامع اور مانع ہو اور اپنی جنس وفصل یا عرض عام اور خاصہ پر مشتمل ہو۔

**الجواب** ۔ امام لامشی پھر سید ابو السعود ازہری پھر سید احمد طحطاوی پھر سید محمد شامی فرماتے ہیں۔ العبادۃ عبارۃ عن الخضوع والتذلل وحدھا فعل لا یراد بہ الا تعظیم اللہ تعالیٰ بامرہ۔ امام شیخ الاسلام زکریا انصاری پھر علامہ سید احمد حموی غمز العیون نیز علامہ شامی رد المحتار میں فرماتے ہیں العبادۃ ما یثاب علی فعلہ ویتوقف علی نیتہ نیز شرح الاشباہ والنظائر میں ہے۔ العبادۃ ما تعبد بہ بشرط النیۃ ومعرفۃ المعبود تعریفات علامہ سید شریف میں ہے العبادۃ ھو فعل المکلف علی خلاف

ھوی نفسہ تعظیما لربہ مفردات امام راغب میں ہے العبودیۃ اظہار التذلل والعبادۃ ابلغ منھا ولا یستحقھا الامن لہ غایۃ الافضال وھو اللہ تعالٰی ولھذا قال لاتعبدوا الا ایاہ تاج العروس میں نقل کیا العبادۃ فعل مایرضی بہ الرب یہ تعریفیں بجائے خود قابل تحریف ہیں وانا اقول باللہ التوفیق عبادت کسی کو اقصی غایات تعظیم کا مستحق جان کر اوسکی تعظیم بجالانا ہے اور اسی سے ہے باعتقاد مذکور اوسکے لئے تذلل نیز اوس کے امر کا امتثال اس حیثیت سے کہ اوسکا امر ہے اس تعریف کی تسجیل اور اون تحریفات کے مالہا وما علیہا کی تفصیل موجب تطویل یہاں بعض نکتوں کے طرف ایما کریں فاقول وبہ استعین (۱) عبادت حقہ کہ مستحق عبادت عزجلالہ کے لئے ہو اسمیں اوس فعل کا واقعی تعظیم ہونا ضرور مجرد زعم فاعل کافی نہیں اور عبادت باطلہ میں اسکا زعم بس۔ مکاء وتصدیہ مشرکین عبادت الٰہی نہ تھا اور بتوں کے سامنے اون کا سنکھ اور گھنٹی بجانا عبادت اگرچہ یہ بے ہودہ افعال حقیقۃً تعظیم نہ ہوں۔ یوہیں امتثال امر میں عبادت حقہ جب ہی ہے کہ واقعی وہ اوسکا امر ہو کفار کا امرنا اللہ بھذا کہنا اگر واقعی اون کے زعم میں بھی ہو مراد وہی اور عبادت باطلہ میں صرف زعم کافی۔ (۲) عبادت کے لئے نیت شرط ہے اور معرفت معبود لازم جیسا کہ اوسکی تعریف سے ظاہر ہے اور کوئی کافر اصلا رب عزوجل کو نہیں جانتا جس کی تحقیق ہمارے رسالہ باب العقائد والکلام میں ہے اور امام رستغفنی نے تصریح فرمائی کہ الکفر ھو الجھل باللہ تعالٰی ولہذا کافر نہ اہل نیت ہے نہ اہل عبادت حقہ کما نصوا علیہ قاطبۃ اور مشرک عبادت باطلہ کرتا ہے کہ اپنے معبود باطل کا تصور کرکے اوسکی تعظیم کا قصد رکھتا ہے۔ (۳) عبادت باطلہ میں التزام عبادت وقول بہ الوہیت غیر ہی اوسے اقصے غایات تعظیم کا مستحق جاننے پر دلیل واضح ہے اگرچہ مرتکب عناداً منکر ہو کر مانعبدھم الا لیقربونا الی اللہ زلفٰی کہے رب عزوجل اونکی تکذیب فرماتا ہے کہ ثم الذین کفروا بربھم یعدلون o خود مشرکین روز قیامت اعتراف کرینگے اذ نسویکم برب العٰلمین o (۴) بعض افعال کی وضع ہی عبادت کے لئے ہے تو اون سے تعظیم غیر کا قصد اور اس قصد باطل سے اونہیں کرنا ہی مطلقاً حکم شرک لائیگا جیسے صلاۃ وصوم ورنہ قصد عبادت پر موقوف رہے گا جیسے سجدہ کہ فی نفسہ عبادت نہیں ولہذا سجدات اربعہ صلاۃ وسہو وتلاوت وشکر کے سوا سجدہ بے سبب حنفیہ کے نزدیک صرف مباح ہے کما فی الدر المختار اور شافعیہ کے نزدیک حرام کما فی الجوھر المنظم للامام ابن حجر المکی ولہذا غیر خدا کے لئے سجدۂ عبادت کفر ہوا اور سجدۂ تحیت حرام وکبیرہ ہے کفر نہیں کما

فی الھندیۃ والدر وغیرھما من الاسفار الغر وقد حققناہ فی رسالۃ لنا مستقلۃ فی الرد علی بعض المضلۃ۔

(۵) عبادت کہ لغۃً خضوع ہے عبادت شرعیہ کو لازم ہے وہ تذلل سے خالی نہیں اگرچہ بظاہر صورۃً تذلل نہ ہو جیسے زکوۃ وجہاد۔ کہ اوسے حاکم وآمر وقاہر اور اپنے آپکو محکوم ومامور ومقہور جان کے امتثال امر

عین تذلل ہے مگر اقصٰے غایات تذلل ہونا ضرور نہیں کہ نماز زکوۃ سے زائد تذلل ہے بلکہ نماز کا سجدہ اوسکے رکوع، رکوع قیام، قیام قعود سے اگرچہ اجزائے نماز سب عبادت ہیں ہاں اوسے اقصٰے غایات تعظیم کا مستحق جاننا ضرور ہے (۲) فقہا کبھی نفس فعل پر نظر کرتے ہیں اگر وہ وضعًا عبادت نہیں اوسے عبادت نہیں کہتے جیسے عتق و وقف اور کبھی نیت مخصوصہ کے ساتھ دیکھتے اور عبادت کہتے ہیں جیسے قضا۔ عنایہ میں اوسے منجملہ اشرف عبادات بتایا ہے حتی کہ درمختار وغیرہ میں نکاح کو بھی عبادت فرمایا علامہ حموی نے اوس سے مراد جماع حلیلہ ٹھہرایا۔ اشباہ میں ہے اما العتق فعندنا لیس بعبادۃ وضعا بدلیل صحۃ من الکافر ولا عبادۃ لہ فان نوی وجہ اللہ تعالٰی کان عبادۃ مثابا علیہ وان اعتق بلا نیۃ صح ولا ثواب لہ وان کان صریحا واما الکنایات فلا بد لہا من النیۃ فان اعتق للصنم او للشیطان صح واثم وان اعتق لاجل مخلوق صح وکان مباحا لا ثواب ولا اثم وینبغی ان یخصص الاعتاق للصنم بما اذا کان المعتق کافرا اما المسلم اذا اعتق لہ قاصدا تعظیمہ کفر کما ینبغی ان یکون الاعتاق لمخلوق مکروھا والتدبیر والکتابۃ کالعتق واما الجہاد فمن اعظم العبادات فلا بد لہ من خلوص النیۃ واما الوصیۃ فکالعتق ان قصد التقرب فلہ الثواب والا فہی صحیحۃ فقط واما الوقف فلیس بعبادۃ وضعا بدلیل صحتہ من الکافر فان نوی القربۃ فلہ الثواب والا فلا۔ واما النکاح فقالوا انہ اقرب الی العبادات حتی ان الاشتغال بہ افضل من التخلی للعبادۃ فیحتاج الی النیۃ لتحصیل الثواب ولما لم تکن النیۃ شرط صحتہ وعلی ھذا سائر القرب لابد فیہا من النیۃ بمعنی توقف حصول الثواب علی قصد التقرب بہا الی اللہ تعالٰی من نشر العلم تعلیما وافتاء وتصنیفا واما القضاء فقالوا انہ من العبادات فالثواب علیہ متوقف علیہا وکذلك اقامۃ الحدود والتعازیر وکل ما یتعاطاہ الحکام والولاۃ وکذا تحمل الشہادۃ واداؤہا۔ شرح التنویر للعلائی بلکہ خود اشباہ والنظائر فن ثانی میں ہے لیس لنا عبادۃ شرعت من عہد اٰدم الی الاٰن ثم تستمر فی الجنۃ الا النکاح والایمان حموی میں ہے الظاہر ان المراد بالنکاح ھنا الوطی لا العقد لانہ کان حقیقۃ فی العقد عندنا بلکہ اسکے فن اول میں ہے المراد بالنکاح ھنا الوطی المترتب علی العقد الصحیح بقرینۃ قولہ حتی ان الاشتغال بہ افضل من التخلی المحض للعبادۃ اھ اقول لا دلالۃ فربما یکون الاشتغال بتدبیر العقد اطول مکثا من الوطی بل القرینۃ قولہ ثم تستمر فی الجنۃ فلم یثبت وقوع العقد فیہا کما نقلہ الحموی فی النکاح عن العلامۃ محمد بن ابی شریف اقول وای حاجۃ الیہ بعد قولہ تعالٰی وزوجنٰہم بحور عین ۰ کما لم تحتج الیہ ام المؤمنین زینب رضی اللہ تعالٰی عنہا بعد قولہ عزوجل زوجنکہا اقول تحقیق یہ کہ یہ اختلاف حیثیت ہے ورنہ وضعًا ان میں سے کچھ عبادت نہیں ولہذا قضا بھی کافر سے صحیح ہے جبکہ امام نے اوسے ذمیوں کا قاضی بنایا ہو اور عتق بھی عبادت ہے جبکہ نیت مذکورہ کے ساتھ ہو اور ثواب نیت پر مطلقًا موقوف اگرچہ فعل عبادت نہ ہو اور یہیں سے ظاہر کہ اخیر میں

جو افعال ذکر کئے یعنی اقامت حدود وتعزیرات وافعال حکام وولاۃ وادا وتحمل شہادت سب کی تشبیہ قضا کے ساتھ بشرط عبادت ہو جانے میں بھی ممکن نہ صرف توقف ثواب علی النیۃ میں کہ مطلقاً ہر فعل کو حاصل ۔ ۔

× × × × × × × × × × × ×

× × × × × × × × × × × ×

(جواب نامکمل دستیاب ہوا)

**مسئلہ** ۔ از کانپور فیلخانہ قدیم مکان مولوی سید محمد اشرف صاحب وکیل مسئولہ مولوی سید محمد آصف صاحب ۔ ۴ رمضان ۱۳۳۹ھ ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم ۰ یا حبیب محبوب اللہ روحی فداک قبلۂ کونین وکعبۂ دارین محی الملۃ والدین دامت فیوضہم بعد تسلیمات فدویانہ وتمنا حصول سعادت آستانہ بوسی اینکہ بفضلہ تعالٰی فدوی بخیریت ہے لازمان سامی کی صحتوری مدام بارگاہ احدیت مطلوب ۔ حدائق بخشش کے صفحہ ۸ مصرع عشاق روضہ سجدہ میں سوئے حرم جھکے کی شرح مطلب میں تحریر ہے کہ (کعبہ بھی انہیں کے نور سے بنا انہیں کے جلوہ نے کعبہ کو کعبہ بنادیا تو حقیقت کعبہ وہ جلوہ محمدیہ ہے جو اوس میں تجلی فرما ہے وہی روح قبلہ اور اوسی کی طرف حقیقۃً سجدہ ہے اتنا یاد رہے کہ حقیقت محمدیہ ہماری شریعت میں مسجود الیہا ہے) اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ حقیقت کعبہ جلوہ محمدیہ ہے جسکی طرف حقیقۃً سجدہ ہے ۔ آخر عبارت کے الفاظ کہ (حقیقت محمدیہ ہماری شریعت میں مسجود الیہا ہے) ان الفاظ سے اس ناقص الایمان والعلم والعقل کی ناقص فہم میں یہ آتا ہے کہ جلوہ محمدیہ ہی کو حقیقت محمدیہ کہا گیا ہے اور جب حقیقت کعبہ جلوہ محمدیہ بتائی گئی اور اوسی کی طرف حقیقت سجدہ کہا گیا اور حقیقت محمدیہ کو مسجود الیہا کہا تو حقیقت کعبہ کا حقیقت محمدیہ ہونا لازم آتا ہے ۔

والسلام مع الاکرام ۔

**الجواب** ۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ۔ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم ۔

بملاحظہ مولانا المکرم ذو المجد والکرم مولٰنا مولوی سید محمد آصف صاحب دامت فضائلہم ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ اگر آپ آفتاب اور دھوپ کو دیکھیں تو فرق حقیقت وتجلی کی ایک ناقص مثال پیش نظر ہو ۔ آفتاب گویا حقیقت شمس ہے اور دھوپ اوس کا جلوہ ۔ حقیقت صفات کثیرہ رکھتی ہے اور اپنے مجالی میں متفرق صفات سے تجلی کرتی ہے اون صفات کے لحاظ سے جو آثار اون مجالی کے ہیں وہ حقیقۃً حقیقت کے اور معاملات اون مجالی سے بحیثیت مجالی ہیں وہ حقیقۃً حقیقت سے جیسا صحابۂ کرام رضی اللہ تعالٰی عنہم کی نسبت فرمایا من احبھم فبحبی احبھم ومن ابغضھم فببغضی ابغضھم حقیقت کعبہ مثل حقائق جملہ اکوان حقیقت محمدیہ علی صاحبہا افضل الصلاۃ والتحیۃ کی ایک تجلی ہے کعبہ کی حقیقت وہ جلوہ ہے مگر وہ جلوہ

عین حقیقت محمدیہ نہیں صلے اللہ تعالی علیہ وسلم بلکہ اوس کے غیر متناہی ظلال سے ایک ظل جیسا کہ اوسی قصیدہ میں ہے سے کعبہ بھی ہے انہیں کی تجلی کا ایک ظل۔ روشن انہیں کے عکس سے پتلی حجر کی ہے۔ حقیقت کریمہ نے اپنی صفت مسجودیت الیہا سے اس ظل میں تجلی فرمائی ہے لہذا کعبہ جس کی حقیقت یہی ظل و تجلی ہے مسجود الیہا ہوا اور حقیقت وہ حقیقت مُلیہ مسجود الیہا ہے کہ اوسی کی اس صفت کے ساتھ اس پر تجلی نے اسے مسجود الیہا کیا۔ والسلام

**مسئلہ** ۔ از شفا خانہ فرید پور ڈاکخانہ خاص اسٹیشن پتمبر پور مسئولہ عظیم اللہ کمپونڈر، ۷ رمضان ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ جنید ایک بزرگ کامل تھے اونھوں نے سفر کیا راستے میں ایک دریا پڑا اوس کو پار کرتے وقت ایک آدمی نے کہا کہ مجھ کو بھی دریا کے پار کر دیجئے تب اون بزرگ کامل نے کہا تم میرے پیچھے یا جنید یا جنید کہتے چلے آؤ اور میں اللہ اللہ کہتا چلوں گا درمیان میں وہ آدمی بھی اللہ اللہ کہنے لگا تب وہ ڈوبنے لگا اسوقت اون بزرگ نے کہا کہ تو اللہ اللہ مت کہو یا جنید یا جنید کہو تب اوس آدمی سے یا جنید یا جنید کہا جب وہ نہیں ڈوبا یہ درست ہے یا نہیں اور بزرگ کامل کے لئے کیا حکم ہے اور آدمی کے لئے کیا حکم ہے بینوا توجروا

**الجواب** ۔ یہ غلط ہے کہ سفر میں دریا لا بلکہ دجلہ ہی کے پار جاتا تھا اور یہ بھی زیادہ ہے کہ میں اللہ اللہ کہتا چلوں گا اور یہ محض افترا ہے کہ اونھوں نے فرمایا تو اللہ اللہ مت کہہ۔ یا جنید کہنا خصوصا حیات دنیاوی میں خصوصا جبکہ پیش نظر موجود ہیں اسے کون منع کرسکتا ہے کہ آدمی کا حکم پوچھا جائے اور حضرت سید الطائفہ جنید بغدادی رضی اللہ تعالی عنہ کے لئے حکم پوچھنا کمال بے ادبی و گستاخی و دریدہ دہنی ہے واللہ تعالی اعلم

**مسئلہ** ۔ از فیروز پور محلہ پیران والہ مسئولہ غیاث اللہ شاہ دبیر انجمن تعلیم الدین والقرآن علی مذہب النعمان۔ ۷ رمضان ۱۳۳۹ھ

مشہور ہے کہ حضور پرنور شافع یوم النشور صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی ولادت باسعادت بارہویں ربیع الاول کو ہوئی ہے چنانچہ تواریخ حبیب الہ اور مولود برزنجی میں یہ ہی لکھا ہے اور اذاقۃ الآثام کے صفحہ ۱۰۱ پر لکھا ہے کہ "مولینا رفیع الدین خاں مراد آبادی اپنے سفر کے حالات میں تحریر کرتے ہیں کہ بارہویں تاریخ ربیع الاول کو حرمین شریفین میں یہ مجلس منعقد ہوتی ہے" مگر زید کہتا ہے کہ در اصل پیدائش کی تاریخ ۹ ربیع الاول ہے اور سال فیل کے حساب کرنے سے ۹ تاریخ ربیع الاول کی آتی ہے اس لئے ۱۲ ربیع الاول جو روز وفات ہے عید میلاد کرنی ممنوع ہے اور ایک کتاب رحمۃ اللعالمین ایک شخص نے پٹیالہ میں حال میں لکھی ہے اس میں بھی ۹ تاریخ ولادت بحساب سال فیل تحریر کیا ہے اور شبلی نعمانی نے بھی اپنی سوانح عمری میں ایسا درج کیا ہے تو اب ان میں صحیح اور معتبر کون سی تاریخ ہے اور اگر در اصل ۹ تاریخ ولادت تو کیا عید میلاد ۹ کو کی جایا

کرے۔ بینوا توجروا۔

**الجواب** ۔ شرع مطہر میں مشہور بین الجمہور ہونیکے لئے وقعت عظیم ہے اور مشہور عند الجمہور ہی ۱۲ ربیع الاول ہے اور علم ہیئات وزیجات کے حساب سے روز ولادت شریف ۸ ربیع الاول ہے کما حققنا فی فتاوٰنا یہ جو شبلی وغیرہ نے ۹ ربیع الاول لکھی کسی حساب سے صحیح نہیں۔ تعامل مسلمین حرمین شریفین ومصر وشام بلاد اسلام وہندوستان میں ۱۲ ہی پر ہے اس پر عمل کیا جائے اور روز ولادت شریف اگر آٹھ یا بفرض غلط نو یا کوئی تاریخ ہو جب بھی بارہ کو عید میلاد کرنے سے کون سی ممانعت ہے وہ وجہ کہ اوس شخص نے بیان کی خود جہالت ہے اگر مشہور کا اعتبار کرتا ہے تو ولادت شریف اور وفات شریف دونوں کی تاریخ بارہ ہے ہمیں شریعت نے نعمت الٰہی کی چرچا کرنے اور غم پر صبر کرنے کا حکم دیا۔ لہٰذا اس تاریخ کو روز ماتم وفات نہ کیا روز سرور ولادت شریفہ کیا کما فی مجمع البحار الانوار اور اگر ہیئات وزیج کا حساب لیتا ہے تو تاریخ وفات شریف بھی بارہ نہیں بلکہ تیرہ ربیع الاول کما حققناہ فی فتاوٰنا بہرحال معترض کا اعتراض بے معنی ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از موضع پاکڑی ضلع گوڑ گانوہ ڈاکخانہ ڈہنیہ مسئولہ محمد یٰسین خاں۔ ۱۰ رمضان ۱۳۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ تفسیر قادری معتبر ہے یا غیر معتبر۔

**الجواب** ۔ یہ اردو کتاب ہے میں نے نہیں دیکھی۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از آنولہ محلہ کٹرہ پختہ کوچہ بنگلہ ضلع بریلی مسئولہ عبدالصمد۔ ۲۰ رمضان ۱۳۳۹ھ

علمائے شریعت وہادیان طریقت کیا فرماتے ہیں اس مسئلہ میں کہ زید کی مختلف حالتیں ہوئیں کبھی فسق وفجور کی طرف مائل رہتا تھا اور کبھی عبادت الٰہی میں مستغرق ہو جاتا تھا آخر میں وہ کئی پیروں سے بیعت ہو کر مختلف قسم کی ریاضتیں اور بہت سی عبادتیں کیں اور چلّے کئے اب وہ ولایت کا مدعی ہے اور کہتا ہے میں قطب ارشاد ہوں اب وہ فسق وفجور کیطرف مائل ہونے کی وجہ یہ بتاتا ہے کہ پہلے میں اس لئے ایسا کرتا تھا کہ لوگ مجھ پر بدگمان رہیں اور میری ولایت ظاہر نہ ہو اور اب چونکہ خدائے تعالٰی نے حکم دیا ہے اس لئے اپنی ولایت ظاہر کرتا ہوں اور لوگوں سے بیعت بھی لیتا ہے حالانکہ اوس کو کسی ظاہری پیر سے اجازت نہیں ملی ہے لیکن وہ کہتا ہے کہ خدا کی طرف سے بذریعہ الہام مجھے اجازت ملی ہے اور اب کسی بندہ کی طرف رجوع کرنا میرے لئے ناجائز ہے اوس کے آثار یہ ہیں کہ اوسکی توجہ میں بڑا زبردست اثر ہے اس سے بیعت کرنے کے تھوڑے دنوں بعد لطیفہ قلب روشن ہو کر ذکر جاری ہو جاتا ہے اوسکا مجلس پر بھی اثر ہو جاتا ہے اور اوس سے بیعت کرنے پر بہت سے گمراہ آدمی پابند صوم وصلاۃ ہو جاتے ہیں اور اون کے دل میں عشق الٰہی بھر جاتا ہے اور دیوانہ وار پھرتے ہیں اسکی سنری نماز میں بہت شور وغل ہوتا ہے اور کبھی جذبہ آتا ہے رقص بھی کرتے

ہیں کیا مذکورہ بالا صفات کے ساتھ موصوف شخص سے جوکسی ظاہری پیر سے اجازت یافتہ نہ ہو بیعت کرنا اور اوس سے بیعت لینا جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا

**الجواب**۔ ایسے شخص کو بیعت لینا جائز نہیں اور اوسکے ہاتھ پر بیعت ناجائز۔ اے پسر شرط صحت بیعت۔ در طریقت اجازت سلف ست۔ اے پسر سکہ نہ بہرہ مزن۔ کان ہمکاسدا ناخلف ست۔ حضرت سیدی بایزید بسطامی رضی اللہ تعالیٰ عنہ و دیگر اکابر کرام قدست اسرارہم فرماتے ہیں من لاشیخ لہ فشیخہ الشیطان بے پیری کا پیر شیطان ہوتا ہے یہ جو ظاہری ذوق و شوق لوگوں میں دیکھا جاتا ہے قابل اعتبار نہیں۔ شیطان کی طرف سے بھی ہوتا ہے اور اوس پر واضح دلیل نماز میں شور و غل مچانا اور رقص کرنا یہ نہیں مگر شیطان کی طرف سے کہ نماز فاسد کرے صحابہ کرام و اکابر اولیاء عظام سے ایسا کبھی منقول ہوا اون سے زیادہ تاثیر و برکت کسکی ہو سکتی ہے مگر صادقین سے برکت ہوتی ہے اور کاذبین سے حرکت قال اللہ تعالیٰ ولا تبطلوا اعمالکم ہ اپنے عمل باطل نہ کرو وقال تعالیٰ وقوموا للہ قنتین ہ اللہ کے حضور ادب سے کھڑے رہو۔ اوسکا اقرار کرنا کہ فسق و فجور کرتا تھا اور اوسکا عذر بیان کرنا کہ اخفاء ولایت کے لئے تھا عذر بدتر از گناہ ہے۔ حضرات ملامتیہ قدست اسرارہم کی ریس کرتا ہے۔ وہ کبھی مستحب بھی ترک نہیں کرتے معاذ اللہ فسق و فجور کیا معنی ؎ اوگمان بردہ کہ من کردم چو او فرق را کے بیند آں استیزہ جو۔ شیطان کے دھوکے اس سے بہت زیادہ سخت ہوتے ہیں حضرت سیدی ابوالحسن جوسقی خلیفہ حضرت سیدی علی بن ہیتی فیض یافتہ بارگاہ سرکار غوثیت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے ایک مرید کو اعتکاف میں بٹھایا ایک شب حجرہ سے زار زار رونے کی آواز آئی دروازہ پر تشریف لے گئے حال پوچھا عرض کی شب قدر میرے پیش نظر ہے آفاق نور سے روشن ہیں در و دیوار حجر و شجر سجدے میں گرے ہیں میں سجدہ کرنا چاہتا ہوں سینے میں ایک لوہے کی سلاخ ہے کہ جھکنے نہیں دیتی، اس پر روتا ہوں فرمایا اے فرزند یہ لوہے کی سلاخ وہ تیرے جو میں نے تیرے سینے میں القا کیا ہے وہ تجھے جھکنے نہیں دیتا یہ شب قدر نہیں شیطان کا شعبدہ ہے یہ فرما کر دونوں دست مبارک پھیلائے اور آہستہ آہستہ اونہیں قریب لاتے گئے جتنا ہاتھ سمٹتے وہ نور تاریکی سے مبدل ہوتا تھا جب دونوں ہاتھ مل گئے واویلا اور فریاد کی آواز آئی۔ فرمایا اب تو میرے مریدوں کو اغوا نہ کریگا یہ فرما کر چھوڑ دیا وہ جھوٹا کرشمہ سب باطل ہو گیا اوسکے دھوکے اس سے بھی سخت تر ہیں والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ اور اوسکا وہ کلمہ کہ اب کسی بندہ کی طرف رجوع میرے لئے ناجائز ہے اگر اپنے ظاہر عموم پر رکھا جائے تو صریح کلمہ کفر ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم بھی بندے ہیں اور اون سے کسی وقت بے نیازی کسی نبی مرسل کو بھی نہیں ہو سکتی نہ کہ این و آن۔ والعیاذ باللہ من وساوس الشیطان ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم ہ واللہ تعالیٰ اعلم

**مسئلہ**۔ از شہر کہنہ ۱۶ رجب ۳۵ھ بارہ دری مسئولہ مصطفےٰ علی خاں

۱۔ کسی شخص کا غصہ بڑھ جائے تو اوس کے لئے آپ کوئی تعویذ دیں اور کچھ پڑھنے کو بتائیں۔

۲۔ ماں باپ میں یا بہن بھائی ہو یا میاں بیوی ہو محبت اور اتفاق پیدا ہو پڑھنے کو بتائیں یا کوئی تعویذ دیجئے

**الجواب**: دفع غضب کے لئے لاحول شریف کی کثرت کرے اور جس وقت غصہ آئے دل کیطرف متوجہ ہو کر تین بار لاحول پڑھے تین گھونٹ ٹھنڈا پانی پی لے کھڑا ہے تو بیٹھ جائے بیٹھا ہے تو لیٹ جائے لیٹا ہے تو اوٹھے نہیں۔ ۲۔ سب گھر والوں میں اتفاق کے لئے بعد نماز جمعہ لاہوری نمک پر ایک ہزار ایکبار یا ودود پڑھیں اول آخر دس دس بار درود شریف اور اوس وقت سے اوس نمک کا برتن زمین پر نہ رکھیں وہ نمک ساتوں گھر کی ہانڈی میں ڈالیں سب کھائیں مولےٰ تعالیٰ سب میں اتفاق پیدا کرے گا ہر جمعہ کو سات دن کے لئے پڑھ لیا کریں۔

**مسئلہ** از سہسوان ضلع بدایوں مسئولہ سید پرورش علی صاحب۔ ۲۸ شوال ۳۹ھ

بخدمت فیض درجت خدام ذوی الاحتشام حضرت نعمان الزماں مولانا و بالفضل اولٰینا مولوی احمد رضا خاں صاحب دامت شموس افاداتہ بازغہ معروض باد۔ معراج میں ایک قطار اونٹوں کی کہ ہر ایک پر دو صندوق ہر صندوق میں انڈے بھرے ہر انڈے میں ایک عالم مثل اس عالم کے اوس قطار کو حضرت جبرئیل علیہ السلام نے رواں ہی دیکھا ابتدا انتہا نہیں دیکھی حضرت کی درخواست پر منظور ہو کر اجازت دی اور انڈا کھولا گیا حضرت ایک شہر کی ایک مسجد میں تشریف لے گئے وہاں ایک واعظ حضرت خاتم النبیین کا ذکر فرماتے تھے واعظ نے یہ بھی کہا کہ حضرت اس جہاں میں ایک بار تشریف لائیں گے سر اوٹھا کر دیکھا اور قدمبوسی کی اس سے معلوم ہوا کہ عالم تو بیشمار مگر خاتم ایک ہی ہے۔ یہ روایت کس کتاب میں ہے۔ بینوا توجروا

**الجواب**۔ یہ روایت بعض کتب تصوف میں ہے حدیث میں اسکی کچھ اصل نہیں اور ہو تو وہ عالم مثال کی تصویریں ہیں۔ قال اللہ تعالٰی وان من شیئ الاعندنا خزائنہ وماننزلہ الابقدر معلوم۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ**۔ از مدرسہ منظر اسلام بریلی مسئولہ مولوی عبداللہ بہاری۔ ۲ شوال ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ زید خاندان قادریہ میں ایک بزرگ سے بیعت ہوا لیکن اون بزرگ صاحب نے کچھ نصیحت احکام شرعیہ کی نہ کی اور چند ہی روز کے بعد اون کا انتقال ہو گیا اب زید خاندان قادریہ میں کسی دوسرے بزرگ سے بیعت حاصل کر سکتا ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**۔ اگر وہ پیر جامع شرائط بیعت تھے یعنی عالم سنی صحیح العقیدہ متصل السلسلہ غیر فاسق تو دوسرے کے ہاتھ پر بیعت نہ کرے فیض لے سکتا ہے اور ان چار شرطوں میں سے کوئی شرط کم تھی تو اوسکے ہاتھ پر بیعت جائز ہی نہ تھی دوسرے سے بیعت کرے جو ان شرائط کا جامع ہو۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ** ۔ از مدرسہ منظر اسلام بریلی مسئولہ مولوی عبداللہ بہاری ۔ ۳ شوال ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ جس شخص کو دینی و دنیوی بات یاد نہ رہتی ہے وہ کیا پڑھے بینوا توجروا

**الجواب** ۔ سپید چینی کی تشتری پر لکھے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، اھ ط م ف ش ذ اور اسے ذرا سے پانی سے دھوکر اوس پر ۹۹۸ بار اور نہ ہوسکے تو ۱۰۴ یا ۱۰۰ ہی بار یاحفیظ پڑھکر دم کرے اور وہ پانی پی لے روز ایسا ہی کرے اور سوتے وقت ۷ بار سورۂ الم نشرح شریف پڑھکر سینے پر دم کرلیا کرے اور کلنگ ذبح کرکے ذبح کی گرمی میں اوسکا مغز نکال کر ۴۱ بار اوس پر یاحفیظ دم کرکے کھالے۔ واللہ تعالٰی اعلم

**مسئلہ** ۔ از وزیر آباد محلہ لکڑ منڈی ۔ ضلع گوجرانوالہ مسئولہ نظام الدین عثمانی ۱۲ شوال ۳۹ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ شیعہ لوگ کہتے ہیں کہ حضرت سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ سید نہیں اور نہ حسن مثنٰی کی اولاد میں ہیں مہربانی فرماکر کتب معتبرہ شیعہ و سنی سے نقل عبارت مع صفحہ و نام کتاب تحریر فرمائیں ۔ بینوا توجروا

**الجواب** ۔ حضور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ یقیناً قطعاً اجل سادات کرام سے ہیں حضور کی سیادت متواتر ہے حضرت سیدی امام اوحد ابوالحسن لخمی قدس سرہ کی بہجۃ الاسرار شریف اور امام جلیل عبداللہ بن اسعد یافعی شافعی کی اسنی المفاخر و علامہ علی قاری کی نزہۃ النواظر اور مولٰنا نورالدین جامی کی نفحات الانس اور شیخ محقق عبدالحق محدث دہلوی کی زبدۃ الاسرار وغیرہم اجلہ اکابر کی معتمدات اسفار ملاحظہ ہوں ۔ فقیر بوجہ ملالت تبدیل ہوا کے لئے پہاڑ پر آیا ہوا ہے ورنہ کتابوں کے حوالے اور صفحات کے نشان لکھتا رافضیوں کی کتابیں میرے کتب خانہ میں نہیں نہ مسلمانوں کو اونکی بات پر کان رکھنا جائز ۔ میں رسالہ ردالرفضہ میں کتب معتمدہ کثیرہ و دلائل قاطعہ منیرہ سے ثابت کرچکا ہوں کہ روافض زمانہ سب کفار مرتدین ہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم فرماتے ہیں ایاکم و ایاھم لا یضلونکم ولا یفتنونکم اون سے دور رہو اور انہیں اپنے سے دور کرو کہیں وہ تمہیں بہکا نہ دیں کہیں وہ تمہیں فتنہ میں نہ ڈالدیں رافضیوں کے یہاں تو معیار سیادت رفض ہے سنی کیسا ہی جلیل القدر سید ہوا سے ہرگز سید نہ مانیں گے اور کوئی کیسا ہی رذیل ذلیل قوم کا آج رافضی ہوجائے کل سے میر صاحب ہے ۔ وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون ۔ واللہ تعالٰی اعلم ۔

**مسئلہ** ۔ از بمبئی کلابا کافی شاپ سید وزیر علی صاحب مسئولہ محمد ابراہیم صاحب۔ ۵ جمادی الآخر ۱۳۳۹ھ
بحضور فیض گنجور پیر روشن ضمیر جناب مولانا مولوی احمد رضا خان صاحب بریلوی بعد آداب خادمانہ کے عرض پرداز ہوں کہ یہاں پر عیسائیوں کا (عیسائی) بہت زور شور ہے اور ہر وقت یہ لوگ پریشان کرتے ہیں فی الحال ان کے دو سوال جنکے حل کرنے کے واسطے عرض کی جاتی ہے ہم لوگ حضور کے خادم اور نام لینے والے حضور کو ہی ہماری لاج ہے کلمہ شریف (لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ) یہ قرآن میں کس جگہ لکھا ہے اگر نہیں تو وہ اسکی تشریح مانگتے ہیں۔ (۲) حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کہتے ہیں کہ وہ شافع محشر کس طرح سے اسکا ثبوت دو کہ قرآن شریف میں کہاں لکھا ہے حضور اسکو نہایت ضروری تصور فرما کر جلدی جواب سے سرفراز فرمائیں۔

**الجواب** ۔ (۱) قرآن مجید سورۂ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں لا الہ الا اللہ ہے اور اسکے متصل سورۂ فتح میں محمد رسول اللہ (۲) سورۂ بنی اسرائیل میں ہے عسیٰ ان یبعثک ربک مقاما محمودا۔ مقام محمود مقام شفاعت کا نام ہے۔ سورۂ نسا پارہ ۵ رکوع ۶ میں ہے ولو انھم اذ ظلموا انفسھم جاؤک فاستغفروا اللہ واستغفر لھم الرسول لوجدوا اللہ توابا رحیما ٥ رسول کا گناہگاروں کے لئے استغفار کرنا شفاعت ہی ہے۔ بے علم آدمی کو کافروں یا بد مذہبوں سے الجھنا بحث کرنا سخت حرام ہے انہیں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا یہ حکم ہے ایاکم وایاھم لایضلونکم ولایفتنونکم ان سے دور رہو انہیں اپنے سے دور کرو کہیں وہ تمہیں گمراہ نہ کردیں کہیں وہ تمہیں فتنے میں نہ ڈال دیں۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ واللہ تعالیٰ اعلم۔